# ماشاء الله لا قوة الا بالله

کتاب فیض انتساب جامع حالات ریاستہائے راجپوتان و اقوام راجپوتان

موسوم بہ

# کارنامۂ راجپوتاں

مؤلفہ

فاضل اجل ماہر اکمل مسلم الثبوت مورخ ہندوستان مولوی حکیم
محمد نجم الغنی خاں صاحب رامپوری ابن مولوی محمد عبد الغنی خاں
مرحوم ابن مولوی محمد عبد العلی خاں ابن مولوی محمد عبد الرحمٰن خاں
ابن مولانا حاجی محمد سعید خاں مصنف خزانۃ الادویہ و خزاین الادویہ
و قرابادین نجم الغنی و اخبار الصنادید و تاریخ اودھ و منزل الغواشی و
تہذیب العقائد و تقلیم الایمان و بحر الفصاحت و مفتاح البلاغت
و نہج الادب و مذاہب الاسلام و تذکرۃ السلوک و مختصر الاصول و
قواعد حامدی وغیرہ

کارخانہ روزانہ اخبار پنجابی گزٹ
پریس میں چھپکر شائع ہوئی

( بار اول ۵۰۰ جلد )





بسم اللہ الرحمن الرحیم

پس از حمد کبریا و نعت رسول دوسرا و منقبت ائمہ ہدا و اصحاب اتقیا۔ شائقین کی خدمت میں
التماس کیا جاتا ہے کہ مجھے عرصہ دراز سے یہ اشتیاق تھا کہ راجپوتانہ کی راجپوت ریاستوں
کی تاریخ لکھوں جن لوگوں نے آج تک یہاں کی تاریخیں لکھی ہیں انھوں نے مرحوم شاہان
اسلام کی تصویریں بدنما طور پر دکھائی ہیں اور انکے اور راجپوت فرمانرواؤں کے باہمی
معاملات کو اکثر جنگ وجدل اور عداوت و منافرت کا لباس پہنایا ہے۔ حالانکہ
بادشاہوں نے راجپوتوں سے حرب وقتل اور جنگ وجدل کے وقت تو قہر وغضب
اپنا ظاہر کیا مگر جب تلوار کو نیام میں کیا تو ان راجپوتوں کو اپنا عزیز سمجھا اور انکی عزت
اور جان و آبرو کا خیال ویسا ہی کیا جیسا کہ اپنا کیا اور انکے آپس میں الفت ایسی رہی
کہ راجپوت والیان ملک بادشاہوں کے کام کے انصرام میں بدل و جان کوشش کرنے لگے
غرض وہ پدر مہربان کی طرح اُن پر شفقت کرتے اور یہ اولاد رشید کی طرح اُنکی متابعت کرتے
میں نے اس تاریخ کے لکھنے کے لیئے وہ تواریخ لی ہیں جنکے مؤلف عمدہ نویس تھے
وہ سب زیادہ معتبر سمجھی جاتی ہیں اور میں نے اُن لوگوں کی تاریخوں کا اعتبار نہیں کیا جنھوں نے
جھوٹے غلط قصوں اور خوشامدانہ بیانات کو اپنی کتابوں میں جمع کرکے بے اعتباری کے
درجے پر پہنچایا ہے کرنل جیمس ٹاڈ نے جو راجستان کی تاریخ لکھی ہے اسمیں بھی ویسی ہی
روایتوں کے بھروسے پر بہت سی باتیں خلاف واقعہ درج ہو گئی ہیں۔ کرنل مذکور کے وقت
تک ۱۸۵۷ء کا واقعہ فساد ہند نہ ہونے سے دہلی اور نیز لکھنؤ اور دوسرے مسلمان رئیسوں کے
کتب خانے قائم تھے جو بعد اسکے زیادہ تر ریاست رامپور ملک روہیلکھنڈ میں آکر جمع ہو گئے۔

ٹ کی کتاب پرتھی راج راسا بھی شاعری کا ایک بڑا ذخیرہ ہونے کے سوا تاریخی
ت میں کچھ بھی قابل اعتبار نہیں ہے۔ اسی طرح اور بعض فرنگیوں نے جو اپنی
زبانوں میں یہاں کی تاریخیں لکھیں انھوں نے ناواقفیت اور حقیقت حال کا پتہ نہ لگنے
سے غلط واقعات کو صحیح حالات کے ساتھ گڈمڈ کرکے تحریر کیں۔ اس لیے اب کوئی محقق و
واقعات نگار جس کا مذاق تاریخ صحیح ہو انکو ہاتھ تک نہیں لگاتا۔ وہ اس زمانے بوجہ اپنے
متعصبانہ رنگ اور غلط بیانیوں سے لبریز ہونے کے پایہ وقعت سے ساقط ہو گئی ہیں
لیکن اونکے سبب سے جو اہل یورپ کے دل و دماغ میں غلط خیالات جم کر نقش کالحجر ہو گئے ہیں
وہ کسی طرح مٹائے سے نہیں مٹ سکتے اگر اب کوئی محقق خواہ کیسا ہی اس ملک تاریخ کا
عالم و فاضل ہو وہ اسپر کز لک حمک لگائے تو اہل فرنگ درکنار خود اپنے ملک کے نزدیک
جاہل بے فرہنگ سمجھا جاتے۔

میرے والد مرحوم نے شیام داس چارن ساکن اودیپور ملک میواڑ کو جو مہارانا سجن سنگھ کا
موید کرم تھا مدد دیکر راجپوتانے کی تاریخ بیر بنود نام ہندی میں بنوادی ہے۔ جس کا اعتراف
اُس کے انتخاب موسومہ بتحفہ راجستان میں کیا گیا ہے۔

اس لیے مجھے حق حاصل ہے کہ میں اون مقامات پر توجہ کر کے پبلک کے سامنے روشنی میں
لاؤں جو بوجہ ایک راجپوت ریاست کی نمک خواری اور ذاتی تعصب کے انکو بدلکر تاریخ
لکر کے شیام داس نے مرتب کراکے اپنے نام سے منسوب کیا۔

تنبیہ۔ بعض لوگ تعصب یا غلط فہمی سے ہندوستان اور اوس کے غرب و وسطی حصہ
راجستان کی تاریخ قدیم کے انقلابات کا الزام بوجہ تغیرات عظیم غیر اقوام خصوصاً مسلمانوں پر
لگانا چاہتے ہیں لیکن یہ رائے تحقیق کے خلاف ہے کیونکہ اس صورت میں ہندوؤں کی مذہبی کتب
معتبرہ میں سے تاریخ کی طرح ایک کا بھی پتہ نہ ملتا حق یہ ہے کہ خود اگلے زمانے سے ہندوؤں
نے باوجود متعدد علوم میں دستگاہ کافی بہم پہونچانے کے شعبہ تاریخ نگاری پر کچھ توجہ
نہ کی یہ کام بھاٹوں کے قابل سمجھ کر انکی روایات پر منحصر رکھا جس سے انکی مشہور
و قدیم کتب مثل وید پران قوانین منو مہابھارت اور رامائن وغیرہ کے سوا جو اونکے

مذہبی اعتقادات قومی رسمیات اور ذاتی خیالات کا بڑا نمونہ ہیں ملکی واقعات کی یادگار مفقود ہوگئی اور فرقۂ اسلام کے زمانہ تسلط و قیام سے یہاں کے کاروبار نے سلسلہ وار بہتر صورت پیدا کی اور یہاں کی تواریخ قدیم کو بھی ایسا شائستگی کے ساتھ ترتیب دیا کہ ہندوؤں اور فرنگیوں کی تواریخ نے اُن سے اعانت جوئی کی اور اون سے فوقیت حاصل نکرسکیں۔ الغرض جس وقت سے دہلی کی سلطنت میں زوال کے سبب سب باتوں کے ساتھ تاریخی کتابیں اور روزنامچے بھی لکھنا بند ہوا اس لیے اس وقت آگے فارسی کتابیں راجپوتانے کے احوال میں مدد نہیں دیتیں"

ٹاڈ صاحب اگرچہ ایک فوجی آدمی تھا مگر بوجہ یورپین نژاد ہونے کے دماغ انوکھی باتوں کا مخترع پایا تھا چنانچہ اوس نے سلطان خرم کے نام کی وجہ تسمیہ میں لکھا ہے کہ غالباً وہ اصل میں کورم تھا جسکے معنی کچھوا ہے کے ہیں جو اسکی رجپوتنی ماں کی قوم کا نام تھا شاید اس سبب سے درست معلوم نہیں ہوتا کہ مسلمانوں میں بیٹے کے نام میں ماں کی قوم کو کچھ دخل نہیں ہوتا۔ باپ دادا کا نام رکھا کرتے ہیں۔ اصل یہ ہے کہ خرم فارسی کا لفظ ہے تازہ کے معنی ہیں مجازاً شادو خوش کے معنے میں استعمال پاتا ہے۔

راجپوتانے کا ہر ایک علاقہ مختلف ناموں سے مشہور ہے لیکن در اصل چار بڑے حصے میواڑ۔ ڈھونڈھار۔ مارواڑ اور ہاڑوتی سمجھنے چاہئیں۔ باقی انھیں کی شاخیں ہیں اس لیے میں نے اس کتاب میں چار باب باندھے ہیں۔ اور ایک خاتمہ بھی شامل کیا ہے۔

# انسان کی ہستی۔ اقوام عالم کی نسل بندی

## محققین نے انسان کی تین قسمیں کی ہیں

(۱) چرکسی ان کا سر بیگن کیطرح گولائی لیے ہوئے ہے اور بال رنگ برنگ کے اور چہرہ سرخ و سفید یہ فرقہ اس لیے چرکسی کہلایا کہ اسکی اصل کوہ قاف کے نواح میں ہوئی ہوگی۔ انگریز فرنگی اور چرکسی سب قوموں میں خوبصورت مشہور ہیں۔ اس قوم کی متفرق قرابتیں زبانوں کی میل سے پہچانی جاتی ہیں چنانچہ ایک فرقہ ہے جو سوریانی اور ارمنی کہلاتے ہیں انھیں سے

اسوری کالدی عرب فنیکی یہودی حبشی اور شاید مصری بھی پیدا ہوئے۔ پھر دوسرا فرقہ جسے ہند والا اور جرمن بھی کہتے ہیں اس سے سنسکرت بولنے والے۔ یونانی لیٹنی اور فرنگستانی ملکوں کی اکثر قومیں پیدا ہوئیں۔

افغان بنی اسرائیل ہونے کا دعوے کرتے ہیں اور انکو ان قبائل کی نسل ہونے پر اصرار ہے جنکو فلسطین سے نبوچد نزار نامی شخص قید کرکے میڈیا (بابل) لے گیا تھا۔ لیکن انکو اپنے اوپر یہود کے لفظ کا اطلاق ناگوار گذرتا ہے کیونکہ یہ فرقہ کفار ہی اسرائیل سمجھا جاتا ہے۔ ٹاڈ نے طرفگی بیچلی ہے کہ پٹھانوں جادو را جپوتوں میں سے نکلا ہوا بتایا ہے اور سا تھ ہی یہ بھی قیاس کیا ہے کہ جادو اور جیودی ایک لفظ ہو سکتا ہے جسکو بولتے ہیں زیادہ زمانہ گذرنے کے سبب فرق آگیا ہو اور یہ نہایت بعید اور لغو خیال ہے کوئی افغان اسکو تسلیم نہیں کریگا

(۲) مغلی اونکے گال کی ہڈیاں ابھری ہوئیں چہرے چپٹے۔ آنکھیں عرض میں طول کی نسبت بہت ہی کم اور ترچھی۔ بال کالے اور سیدھے۔ داڑھی چھوٹی اور رنگ زرد اسکی اصل کوہ قاف کے پورب ہے اس سے چین تاتار اور جاپان کے باشندے ہوئے ہیں۔

(۳) نیگرو ان کا چہرہ کالا۔ بال بھیڑ کے پشم کیطرح کھوپڑی دبی ہوئی ناک چپٹی جبڑا کچھ ابھرا اور ہونٹ موٹے۔ ان باتوں میں وہ کچھ بن مانس اور بندر سے مشابہت رکھتے ہیں۔ بلومنباک صاحب نے ملایا والوں کا ذکر کیا ہے اور امریکا اصلی باشندوں کا کہ انکا رنگ تامیرا ہے لیکن اور باتوں میں اہل امریکہ چینیوں سے ملتے ہیں اور ملایا والے ان سے متفرق نہیں ہیں کہ ہندوؤں اور اہل چین سے جدا کیے جائیں۔

اس پر تمام مورخین کا اتفاق ہے کہ آریہ لوگ اس وقت سے چار ہزار برس پیشتر وسط ایشیا کے سرسبز مقامات سے نکلکر جہاں سے بہت سے نامور قومیں علیحدہ ہوئی ہیں مغربی شمالی دروں یعنی افغانستان کے رستے سے پنجاب میں سندھ دریا کے کنارے آئے جس کے سبب انکو ہندو یعنی سندھو یا انڈو کہا گیا کیونکہ باہر سے آنے والے کو سب سے پہلے یہی دریا ملتا ہے جس کے نام سے ایک علاقے کو بھی اب سندھ کہتے ہیں۔ پھر یہ لوگ ہند کے قدیمی باشندوں یعنی بھیل گونڈ موگیہ مینا اور دھانگر وغیرہ کو جو کم عقل اور وحشی تھے اور انکا بھی

اکثر ایسی حالت میں پائے جاتے ہیں عمدہ اور آباد مقامات سے [illegible] اور پہاڑوں میں
ہٹا کر آپ جا بسے۔ ایسے پھیلتے گئے کہ تقریباً کل ہندوستان کی زرخیز ملک حکومت انہی کو حاصل
ہوگئی شمالی و مغربی آبادی ان کا سلسلہ ابھی ہی وقت میں ختم نہ ہوگیا بلکہ [illegible] تک
جاری رہا جسکی ظاہری اظہر خود ہندو مسلمان اور انگریز ہیں۔

ہندوؤں کو یہ کہنے کا حق کسی طرح حاصل نہیں کہ مسلمان یا کوئی اجنبی لوگ آگئے ہیں
اور ہندو اصل زاد و بوم ہماری ہے اس لیے کہ جب غور سے نظر ڈالی جاتی ہے تو انکا بھی کوئی
حقیقی حق نہیں ہے اصلی حق ہندوستان کے اصلی باشندوں کے ہیں۔ فارسی کی کتابوں میں
ہندو کے معنی سیاہ رنگ چور اور غلام وغیرہ [illegible] لکھے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ
یہاں کے قدیم باشندے بھیل اور موگیہ وغیرہ جو خانہ بدوش اور حالت رکھتے تھے
اور اب بھی رکھتے ہیں جن میں پیچھے آنے والے بھی خواہ نخواہ شامل ہوگئے۔

بعد اس کے آریہ نسل کے ہاتھ سے چار ذاتیں قایم ہوگئیں۔

(۱) پوجاری یا برہمن
(۲) سپاہی یا بادشاہ کے رفیق جو اسکے ہمرکاب رہتے اور راجپوت یا چھتری کہلاتے ہیں یہ شاہی نسل والا ہے
(۳) کاشتکار جو ویش (بواو مکسور و یائے مجہول) کہلاتے تھے اسی اصطلاح سے مشہور ہیں۔
(۴) شودر (بضم شین نقطہ دار و واو ملفوظ و سکون دال مہملہ و راے مہملہ) یعنی غیر آریہ
وہ فرقے جو غلام کر لیے گئے تھے۔

پہلی تینوں ذاتیں آریہ نسل سے تھیں اور چوتھی ذات اپنی ذلیل حالت سے کسی اعلیٰ
رتبے کو نہیں پہونچ سکتی تھی بلکہ اون سے کھیتوں میں سخت محنت لیجاتی تھی اور گاؤں کے
باشندوں کے کل نجس کام اون ہی سے متعلق تھے۔ انہیں بھی دو تفریق کی تھیں۔
(الف) جو برتن چھونے کے قابل تھے جیسے کہار کمہار وغیرہ
(ب) جو برتن چھونے کے قابل نہ تھے جیسے بھنگی چمار اور کنجر وغیرہ۔

## راجپوت

اس لفظ کے معنی راجہ کا بیٹا ہیں یہ لوگ چھتری ذات سپاہی پیشہ ہیں اور ابتدا سے عمرے

یہی تعلیم پاتے ہیں۔ اگلے زمانے میں یہ لوگ ابتدا سے بہت افیم کھانے کے عادی ہوتے تھے اور اس کے بڑے بڑے انٹے کھاتے تھے اور لڑائی کے دن تو بہ معمول سے دگنی افیم کھا کر اپنے تئیں مدہوش ہو جاتے تھے کہ بے فکر و اندیشہ اپنے آپ کو ہر ایک جان جوکھوں کے میں ڈال دیتے تھے یا افیون کے نشے میں جھومتے ہوئے مرنے کے یقین سے ایک دوسرے سے بغلگیر ہو کر رخصت ہوا کرتے تھے لڑائی کے وقت شاید یہ لوگ اتنی بات کے تو محتاج ہیں کہ کوئی انکا پیش رو اور لڑنے والا ہو۔

## مسلمانوں کے راجپوتوں پر حملے اور
## ہندوستان پر اسلامی شہنشاہت قائم ہونا

علم تواریخ کی بزرگی۔ اس کے فوائد۔ اوس سے گذشتہ حالات معلوم کرنے کی فکر۔ اس سے آئندہ زمانے میں کامیابی حاصل کرنے کی تدابیر جس نے سب سے پہلے سوچی اور معلوم کی وہ مسلمانوں کی قوم ہے۔

جسوقت خدا وند جل و علا شانہ نے چند ملکوں کی عنان سلطنت اونکے ہاتھ میں سپرد فرمائی تو انھوں نے علم سیر اور تواریخ سے دلچسپی حاصل کی یہی سبب ہے کہ علم تواریخ اگر واضح اور مفصل دنیا میں ملتا ہے تو اسی زمانے تک کہ جسکو مسلمانوں سے نسبت ہے اونکے زمانے میں ایک نہ ایک شخص ایسا ضرور رہا جو اپنے عہد کے حالات قلم بند کرتا رہا اور وہی حالات تمام ملکوں کا آئینہ بن کر سامنے نظر آتے تھے جس سے وہ گھر بیٹھے پرائے گھر کے حالات معلوم کیا کرتے تھے۔ ایسی حالت میں ملک ہند جو دنیا کے تمام ملکوں سے زیادہ خوشنما تھا غیر ممکن تھا کہ اس پر انکی طبیعت نہ لہراتی۔

اہل اسلام میں سے جس نے پہلے یعنی سنہ ۳۶ھ میں ہند پر حملہ کیا وہ ابو العاص عامل یمن تھا اوس کے بعد سنہ ۴۶ھ میں عرب کا امیر مہلب نام ایک شخص ملتان تک فتح کرکے لوٹ گیا۔ اوس کے بعد اور بھی کئی حملے ہوئے مگر اسی طرح کہ آئے اور چلے گئے۔

جب سبکتگین کو تخت غزنی میسر آیا اور وہ شاہ افغانستان کہلایا تو اس کے عہد میں راجہ جے پال والی لاہور کو بیٹھے بیٹھے یہ خیال پیدا ہوا کہ مسلمانوں پر فتح حاصل کرنا اس

زمانے میں اس سے زیادہ کوئی ناموری کی بات نہ ہوگی اور یہ نعمت عظمیٰ پہلے پہلے میرے حصے میں آجائے تو خوب ہو فوراً اپنی فوج کو سندھ پار آتا کے خراسان تک دوڑا دیا۔ مشیت ایزدی اس امر کی مقتضی ہوئی کہ غرور کا سر نیچا ہو جے پال کی فوج شکست کھا گئی۔ اسوقت سبکتگین نے ہندوؤں کے ان راستوں کو جدھر سے وہ آئے تھے واپسی کے وقت بالکل مسدود کردیا۔ اور اسوقت تک نہ کھولا جب تک جے پال نے ۵۰ ہاتھی اور ڈھائی لاکھ روپیہ نذرانہ دینا قبول نہ کیا۔

جب جے پال افغانستان سے رہائی اور اپنے کیے کی سزا پاکر ہندوستان واپس آیا تو اوس کو اپنے اوس وعدہ وفا کرنے کا خیال ہوا جسکی بدولت سبکتگین سے پیچھا چھوٹا۔ مگر وہ متعصب برہمن جو امور سلطنت میں دخیل تھے راجہ کے وعدہ وفائی میں حارج ہوئے اور کہا کہ مہاراجہ ایک جنگلی منش کو اتنا بڑا ڈنڈ دینا یہ جوانمرد جوان کا کام نہیں۔ اس قسم کے فقرات سنکر راجہ کی نیت میں فتور ہوگیا نتیجہ یہ ہوا کہ سبکتگین اپنے فدیہ کا روپیہ وصول کرنے کی غرض سے ہندوستان آیا اور جے پال اور اوس کے تمام راجپوت رئیس اور دہلی اور اجمیر اور قنوج کے راجے جو اس وقت اسکی مدد کو آئے تھے سب کو شکست فاش دیکر اور بیشمار مال لیکر غزنی کو واپس چلا گیا۔

چونکہ جنگ مذکور میں سبکتگین کا بیٹا محمود بھی ہمرکاب تھا اس لیے اسکے دل کو یقین کلی ہوگیا کہ ہندوستان کے راجپوتوں کی بہادری ایک خیالی افسانہ ہے۔ افغانی قوم کے مقابلے میں انکو قدم جمانا دشوار ہوجائے گا اس لیے سبکتگین کے مرنے کے بعد تخت پر بیٹھتے ہی زرخیز ہندوستان پر اتنے حملے کیے کہ راجپوتی قوت میں سکت باقی نہ رہا۔

خاندان چوہان کا آخیر فرمان روا پرتھی راج تھا جسکو رائے پتھورا بھی کہتے ہیں دہلی اور اجمیر دونوں کی ریاستیں اسی کے زیر نگین تھیں اجمیر کی سلطنت تو موروثی تھی مگر دہلی کی سلطنت راجہ انگ پال سے جو اس کا نانا تھا میسر آئی۔ اننگ پال کے بجز لڑکیوں کے کوئی فرزند نہ تھا۔ چنانچہ ایک بیٹی سے پرتھی راج تھا اور دوسری سے راجہ جے چند والی قنوج پرتھی راج کو اننگ پال نے متبنٰی بھی کیا تھا اس لحاظ سے جے چند کو اوس پر رشک رہا کرتا تھا۔

پرتھی راج نے اجمیر کو اپنا پایہ تخت بنایا تھا دہلی کی حکومت اپنے سردار کھانڈے رائے
کو سپرد کی تھی یہ کھانڈے رائے راجپوت تھا اور اصلی نام اس کا چاونڈ رائے ہے۔
اسی عہد میں سلطان غیاث الدین غوری بادشاہ اور اس کا چھوٹا بھائی شہاب الدین امیر
لشکر اور حاکم غزنی تھا۔ شہاب الدین غزنی کا انتظام کرکے ملک ہند کی تسخیر پر آمادہ ہوا۔ اول
لاہور۔ بادشاہ نے سرحد ملتان کو اسی وقت تسخیر کرکے پنجاب پر قبضہ کر لیا۔ پھر ہندو راجاؤں کی
عملداری میں قدم بڑھایا اور قلعہ سرہند کو سر کیا۔ اب سلطان مراجعت کی تیاری کر رہا تھا
رائے پتھورا کی لشکر کشی کا غلغلہ سنا خود پیش قدمی کرکے آگے بڑھا۔ ادھر سے رائے کا لشکر
پہونچا۔ تراوڑی کے میدان میں ہنگامہ کارزار گرم ہو گیا۔ جس وقت سلطانی فوج راجپوتوں کے
مقابلے میں جھکی ہوئی تھی اوس کا دایاں اور بایاں بازو شکست کھا کر بھاگ گیا۔ سلطان کچھ
رفیقوں سمیت میدان میں ٹھہرا کھڑا تھا کھانڈے رائے نے ہاتھی اوس پر پیلا۔ سلطان نے بھی گھوڑا چمکا کر
اوس پر بڑھایا اور نیزہ کا ایسا ہاتھ مارا کہ دانت توڑ کر اوس کے منہ میں آ گرا۔ مگر سلطان
کے بھی زخم کاری لگا قریب تھا کہ پشت زین سے جدا ہو جائے یہ کیفیت دیکھ ایک خلجی بچہ
اوس کے پیچھے بیٹھا۔ گھوڑے کو مہمیز کرکے معرکۂ عداوت سے صاف نکال لے گیا۔ پھر تو باقی فوج
کے قدم بھی اوکھڑ گئے اور ہزیمت خوردہ لشکر تباہی کے ساتھ لاہور میں داخل ہوا۔ چندے
قیام کرکے سلطان نے غزنی کی جانب کوچ کیا اور وہاں فراریوں کو سخت سزائیں
دیں جن سرداروں نے جنگ گذشتہ میں پیٹھ دکھائی تھی انکو یہ سزا دی کہ جو کے توبڑے
اونکے منہ میں بندھوا کر شہر غور کے چاروں طرف گشت کروایا جس سے یہ مطلب تھا کہ
یہ لوگ آدمی نہ تھے بلکہ گدھے تھے جن لوگوں نے جو کھانے سے انکار کیا اونکے سر قلم
کر دئیے گئے۔

رائے پتھورا غنیم کے خطرے سے فارغ البال ہوکر فتح کا نقارہ بجاتا اپنی راجدھانی میں آ بیٹھا
اور اس خیال سے کہ مبادا ہیبت ناک مخالف افغانستان کہیں پھر ظہور پکڑے تمام راجپوت
راجاؤں کو متفق کرکے ایک لشکر زبردست جتھا یا تدھنا شروع کیا۔ [illegible]
ہوا کہ جب شہاب الدین دوبارہ ہند پر آیا تو پرتھی راج کے ساتھ ڈیڑھ سو سے زیادہ راجپوت تھے

اپنی فوجوں کے ہمرکاب تھے۔

اسی اثنا میں قنوج کے راجہ جے چند راٹھور نے جگ راجسو کا ارادہ کیا۔ اس جشن کا
آئین یہ تھا کہ گرد و نواح کے راجے طلب ہوتے ہر قسم کی خدمتیں اپنے ہاتھ سے بجالاتے۔ اسی
جلسے میں راجہ کی لڑکی کا سویمبر بھی قرار پایا تھا رائے پتھورا اس تقریب کی شرکت پر آمادہ تھا
اتفاقاً کوئی ہم نشین بول اٹھا چوہانوں کے ہوتے جے چند کو یہ حوصلہ زیب نہیں دیتا۔ رائے کو
بھی راجپوتی غیرت آگئی جانا ملتوی کر دیا جے چند راو اس کے نہ آنے سے ایسا برہم ہوا کہ رائے
کی طلائی مورت بنوا کر ایام جشن میں بجائے دربان کے کھڑی کرا دی۔ پتھورا [illegible] کو تاب
نہ رہی کچھ چیدہ جوان ہمراہ لے تماشائیوں کے لباس میں جا دھمکا اور اس مورت کو لے کر
اٹھا لایا۔ قنوج والے دیکھتے کے دیکھتے رہ گئے۔ راجہ کی دختر جوگنی ہو داستان سن کر اسکی
کی دلیری پر شیفتہ ہو گئی اور اس کے سوا کسی کو پسند نہ کیا باپ سخت آزردہ ہوا دو وقت زمانہ
سے نکال کر ایک جدا مکان میں اسکو بند کر دیا جب رائے کو یہ خبر پہنچی تو آیا۔ [illegible]
ساتھ لے بھاگا۔ فوج پر ٹوٹ پڑا اور دن دہاڑے جوگنی کو لے چلا۔ قنوج کے سورماؤں کی [illegible]
بھی جوش میں آئی تعاقب کر کے راہ میں جا لیا۔ وہ رن پڑا اور گھمسان مچا کہ دلاوروں کے خون سے
زمین رنگین ہو گئی اگرچہ رائے کے چونسٹھ جان نثار کام آئے الا اس لعل بے بہا کو ہاتھ
سے نہ دیا۔ مرکٹ کر دہلی تک لے ہی پہونچا۔ اس معرکے سے ایک سال بعد سلطان نے انتقام کی
پرورش کی لیکن سرداران لشکر سے اپنا منصوبہ پوشیدہ رکھا پشاور میں پہونچ کر ایک بوڑھے
سپاہی نے عرض کیا خداوندا اس لاو لشکر سے تو کسی مہم عظیم کے آثار نمایاں ہیں۔ پھر امرا سے اس
راز مخفی رکھنے میں کیا مصلحت ہے۔ سلطان نے آہ سرد بھر کر کہا سن پیر مرد جس دن سے میں نے
راجپوتوں کے مقابلے میں زک پائی حریم دولت میں بستر پر پیٹھ نہیں لگائی۔ ہنوز وہ خون آلودہ
پیراہن نہیں بدلا جو لڑائی کے وقت جسم پر تھا آج تک ان امیروں کا منہ نہیں دیکھا
جو مجھکو تنہا چھوڑ کر بھاگ گئے تھے۔ اب غیرت کا تقاضا یہ ہے کہ یا تو دشمن سے انتقام لوں یا
سر میدان لڑ کر جان دوں۔ پیر مرد نے دعائے خیر دیکر کہا صلاح وقت یہ ہے کہ امرا کی
تقصیر معاف فرمایئے انکا دل بڑھایئے تاکہ آیندہ سرخرو بنیں اور گذشتہ تقصیرات کی

نمایاں کریں۔ سلطان نے اوسکی صلاح مان لی۔ ملتان پہونچکر ایک دربار کیا سرداران
لشکر کو جمع کر کے انکے حال پر مہربانی فرمائی اور اپنا منشا سمجھایا۔ سب نے تلوار کے قبضہ پر
ہاتھ رکھکر عہد و پیمان کو تازہ کیا۔

اب لاہور پہونچکر رائے کے نام نامہ لکھا گیا کہ یا تو ہماری اطاعت قبول کرو یا جنگ
پیکار کے لیے تیار ہو جاؤ۔ جب پیک سلطانی رائے کے در دولت پر حاضر ہوا تو کسی کو تاب
نہ تھی کہ یہ خبر گوش گذار کرے۔ چند بھاٹ سات ڈیوڑھیاں طے کر کے راجہ کے حضور میں پہونچا
اور سلطان کی یورش کا حال بیان کر کے اوسکو خواب غفلت سے بیدار کیا۔ رانی سنجوگنی بھی
جسکی بدولت رائے کی یہ بری گت ہوگئی تھی کہنے لگی۔ اے راجہ بزم عیش ختم ہوئی اب میدان
رزم کو آراستہ کر۔ ملک و مال کو ترکوں کی ترکتاز سے بچا۔ آلغرض رائے نے سلطان کے
سفیر کو جواب سخت دیکر رخصت کیا اور ہمہ تن تیاری جنگ میں مصروف ہوا۔ قرب و جوار
کے راجاؤں کو خبر پہونچائی۔ عرصہ قلیل میں لاکھوں سورما راجپوت اوس کے جھنڈے تلے
جمع ہو گئے۔ پرتھی راج کو اس وقت جے چندر کی مدد کا بسبب عداوت کے مطلق بھروسہ نہ تھا
تاہم اس زعم میں کہ تین ہزار ہاتھی اور تین لاکھ سوار اور پیدل بیشمار اپنے پاس موجود ہیں اور
ڈیڑھ سو جواں مردوں کی فوج کی اپنے ہاتھ میں کمان ہے ایک جے چند نہیں ہے تو نہ سہی سلطان
شہاب الدین کے مقابلے پر تیار رہا۔ جب کوچ کی ساعت نزدیک پہونچی رانی سنجوگنی نے
اپنے ہاتھ سے زرہ بکتر پہنا ہتھیار بدن پر سجا رائے کا آخری دیدار دیکھا اور آنکھوں میں آنسو
بھر لائی۔ ادھر کوچ کے نقارے پر چوٹ پڑی ادھر رانی کا کلیجہ ہل گیا۔ راجہ اہل خاندان کو
وداع کر کے راجپوت سرداروں کے ساتھ رنجیت دروازے سے برآمد ہوا لشکر کو کوچ کا
حکم دیا اور منزل بمنزل عرصہ گاہ تھانیسر میں جا پہونچا دریائے سرستی کے وار پار دونوں
لشکر خیمہ زن ہوئے۔ پرتھی راج نے اپنی بے تعداد فوج کے مقابلے میں مخالف کی تھوڑی فوج
دیکھکر ایک نامہ تہدید بایں مضمون شہاب الدین کے نام روانہ کیا کہ اے بادشاہ غالباً تجھکو
ہماری سپاہ کی تعداد معلوم ہو گئی ہو گی مگر اس کے علاوہ ہر روز اطراف و جوانب سے
لشکر آتا جاتا ہے اور ہماری فوج میں شامل ہوتا جاتا ہے اگر اس خوفناک حالت کو دیکھکر تجھکو

اپنی حالت پر رحم نہیں آتا ہے تو نہ سہی مگر اس نامراد فوج پر جسکو تو اپنے ہمراہ لایا ہے ذرا رحم کر اگر تو اراوہ بیجا سے پشیمان ہو کر واپس جانا چاہتا ہے تو ہم اپنے دیوتا وُں کی سوگند کھا کر وعدہ کرتے ہیں کہ مسلمانوں کی فوج کا تعاقب اور اس سے کسی طرح کی مزاحمت نہ کرینگے اور اگر تو نے ارادہ جنگ ٹھہرایا تو یاد رہے کہ ہماری بے تعداد فوج مع تین ہزار ہاتھیوں کے تیرے لشکر کو تباہ کر دے گی۔

بجواب اس کے شہاب الدین نے لکھا کہ جو نامہ میرے پاس پہونچا اوس سے نہایت مروت و شفقت ظاہر ہوتی ہے مگر واضح ہو کہ میں نے جو ہندوستان پر لشکر کشی کی وہ بحکم اپنے برادر کے کی ہیں میں اگر یہاں کے حالات سے اوسکو پورا آگاہ کروں تو شاید وہ مجھکو تمھارے ساتھ اس شرط پر صلح کرنے کی اجازت دے دیگا کہ پنجاب اور ملتان ہمارا اور باقی ہندوستان تمھارا۔

پرتھی راج جواب پاتے ہی خوش ہو گیا اور اپنے لشکر میں فتح کا شادیانہ اور طبل بازگشتی بجوا دیا تمام لشکر نے کمریں کھولدیں شہاب الدین نے اوسی رات کو لشکر آراستہ کر کے اور دریا کو عبور کر کے صبح دم طبل جنگ آ بجا دیا۔ راجپوتوں نے آنکھ کھولی تو غنیم کو سر پر موجود پایا۔ ایک گروہ نے جھٹ پٹ بڑھکر دشمن کو روکا اتنے میں سارا لشکر صف بستہ ہو کر سامنے آ گیا۔ سلطان کا لشکر چار حصوں میں منقسم تھا ہر حصہ باری باری سے حملہ کرتا تھا مگر دلاور راجپوت بھی ایسے جی توڑ کر لڑے کہ ترکوں کے دل پر ہیبت بیٹھ گئی۔ اب سلطان ظاہرا شکست کی صورت بنا کر پیچھے ہٹا راجپوتوں نے جو تعاقب شروع کیا تو انکی ترتیب باہم برہم ہو گئی اوسوقت سلطان نے پلٹ کر تازہ دم حملہ کیا لیکن یہ تدبیر بھی راس نہ آئی فتح و شکست کا کچھ فیصلہ نہ ہوا۔

جب ہوا نہایت گرم ہو گئی اور سورج سر پر آ گیا تو رائے نے درختوں کے سایہ میں پناہ لی ڈیڑھ سو راجہ مہاراجہ اوس کے گرد اگرد جمع ہوئے سب نے تلواروں پر ہاتھ رکھکر عہد و پیمان کیا اخیر دم تک لڑنے کی قسم کھائی شربت پیلا۔ پان کا بیڑا چبایا تلسی کے پتے زبان پر رکھے پیشانی پر قشقہ زعفرانی کھینچا اور ذرا دم لیا۔ اب کسی قدر دن ڈھل گیا تھا۔ سلطان غوری

بارہ ہزار سوار خاصہ لیکر اپنی جگہ سے ہلا جنکے سروں پر مرصع خود بدن میں فولادی جوشن ایک ہاتھ میں تلوار ایک میں نیزہ باگیں اوٹھائے کنوتیوں سے کنوتیاں ملائے دریائے مواج کیطرح امنڈ آئے۔ اس پرزور حملے نے راجپوتی سپاہ میں کچھ ایسا زلزلہ ڈالا کہ یکایک ہوا پلٹ گئی چشم زدن میں کچھ سے کچھ ہو گیا۔ وہ شاندار فوج جو پہاڑ کی طرح جمی کھڑی تھی دم میں تہ و بالا ہو گئی۔ بڑے بڑے نامی سردار میدان میں کام آئے۔ رائے پتھورا گرفتار ہو کر مارا گیا۔ جب سرداروں کا یہ حال ہوا تو پھر سری فوج کیا لڑتی اور کس کا سہارا پکڑتی۔ جس طرف جس کا منہ اوٹھ گیا بھاگ گیا۔

## راجپوتوں اور مسلمان بادشاہوں کا تعلق

مسلمان بادشاہوں کی رکابوں میں راجپوتوں نے جو بڑے بڑے کام کیے اور ہندوستان میں انکا لوائے شاہی کے ساتھ اپنی راجدھانیاں چھوڑ کر جانا چنداں تعجب خیز نہیں تعجب اس پر ہے کہ مسلمانوں کے حکم سے راجپوتوں کا دریائے سندھ سے پار اترنا جو مذہبا انکو منع تھا۔ دوم ایسے بے راہ کوہستانی راہوں پر چلنا جن کا کاٹنا پہاڑ کے کاٹنے سے زیادہ مشکل تھا۔ سوم ان راہوں میں مشقت شاقہ ایسی اوٹھانی کہ خود راجاؤں نے ہاتھ میں کدال کندھی پر پھاؤڑا رکھکر کام کیا اور سپیروں اور دامنوں میں برف کو اوٹھا کر ڈھویا۔ چہارم برف و باران کی شدت کی برداشت کرنا جسکے عادی یہ لوگ نہ تھے پنجم جنگ جو وحشی خونخوار پٹھانوں و ازبکوں سے لڑنا ششم۔ اپنے بچاؤ اور حفاظت کے لیے قلعوں کا تیار رکھنا۔

(۲) مسلمان بادشاہ بہت سے راجاؤں کو اپنی ملازمت میں اور اکثر اپنے ساتھ رکھتے تھے اور اونکے ساتھ ویسی ہی سلوک کرتے جیسے کہ اپنے مسلمان امیروں اور سرداروں کے ساتھ اور مسلمان امیروں کی مانند اونکو بھی فوج کی حکومت اور سرداریوں پر مقرر کرتے اگرچہ ابتدا میں مسلمانوں کا تخت سلطنت صرف اونکے ہم مذہبوں اور ہم وطنوں کے کندھوں پر قائم تھا لیکن بادشاہوں نے ہندوستان میں اپنا قدم جماتے ہی راجپوتوں اور تمام ہندوؤں سے دوستی و محبت پیدا کر کے اونکے دلوں میں وہ مسلمانوں کی محبت و مواسات

پیدا کی کہ ان بادشاہوں پر راجپوت جان و مال اور اولاد کو قربان کرنے لگے انکے تابع ہو کر اپنی قوم سے لڑنے لگے۔ مل صاحب لکھتے ہیں کہ غلطی رسمیں مسلمانوں کے ہاں ہندوستان میں اکثر بڑھ گئیں ہیں یہ سب اس سبب سے زیادہ ہوئی ہیں کہ مسلمان بادشاہوں کے ہاں رانیاں تھیں وہ اپنے سب تہوار ہندوانی کیا کرتی تھیں اس لیے عوام عورتوں میں گو وہ مسلمان تھیں یہی ہندوانی رسمیں جاری ہو گئیں۔

(۳) مسلمانوں کی زوال سلطنت کا سبب راجپوتوں کی مخالفت نہ تھی بلکہ اصل سبب یہ تھا کہ کوئی بادشاہ خاندان تیموریہ کا عالمگیر کے بعد سلطنت کے لایق پیدا نہیں ہوا اس کے بعد بہادر شاہ عالم جانشین ہوا اوسکی عقل و لیاقت باوجودیکہ اوس نے باپ دادا کی سلطنت کا زمانہ دیکھا تھا ایسی نہ تھی کہ وہ اس سلطنت وسیع کا انتظام کرتا جسکو اکبر جہانگیر شاہجہان اور عالمگیر جیسے دانشمند بادشاہوں اور اون کے عاقل فرزانہ امیروں وزیروں نے قائم کیا ہوا تھا ان چاروں بادشاہوں نے جس شان و شوکت و سطوت و حشمت و عدالت و نصفت کے ساتھ سلطنت کی اسکی نظیر ایشیا کی تاریخ میں کم ملتی ہے۔ اس سلطنت کا انتظام تو وہی بادشاہ کر سکتا تھا جو دوسرا اکبر یا شاہجہان ہوتا۔ عالمگیر کے نالایق بیٹوں سے سلطنت نہ سنبھل سکی جس کا ناحق الزام باپ پر لوگ لگانے لگے۔

تنبیہ۔ دہلی کی سلطنت ضعیف ہو جانے پر جو محمد شاہ کے عہد سے ہی جاتی ہے راجپوتانے کی اکثر ریاستیں خودسر ہو گئیں تھیں لیکن مغلوں کی جگہ مرہٹوں نے ہجوم کر کے بہت تباہی کے درجے پر پہنچا دیا۔

## مجمل حالات کل راجپوتانہ

راجپوتانہ جسے راجستھان اور رجواڑہ بھی کہتے ہیں راجپوت قوم کی ریاستوں کا مجموعی نام ہے کل قطعہ ہندوستان کا مغرب میں دریاے سندھ تک مشرق میں بندیل کھنڈ تک اور شمال میں جنگل دہلی واقع جنوب دریاے ستلج تک اور جنوب میں کوہ بندھیاچل تک پھیلا ہے یہ ملک ساتھ خطوط عرض بلد شمالی ۲۳ درجہ ۳ دقیقہ اور ۳۰ درجہ اور خطوط طول بلد شرقی

۲۹ درجہ ۳۰ دقیقہ اور ۷۸ درجہ ۱۵ دقیقہ کے درمیان واقع ہے اُس کا عرض غایت بیکانیر سے بانسواڑہ تک ۴۰۰ میل اور طول غایت دھولپور سے جیسلمیر تک ۵۳۰ میل ہے۔ اسکے شمال میں بھٹیانہ دہریانہ دہتک وگورگانوہ کے ضلاع انگریزی واقع ہیں مشرق میں گورگانوہ متھرا اور آگرہ کے اضلاع انگریزی اور راج گوالیار جنوب میں علاقہجات مہاراجگان سیندھیا و ہولکر گائیکواڑ جاورہ و اضلاع انگریزی متعلقہ احاطہ بمبئی مغرب میں سندہ اور مغرب و شمال میں ریاست بہاولپور اور ملک بھٹیانہ اس وسیع ملک کا رقبہ بقدر ۱۲۳۵۶۶ مربع میل ہے۔

## جغرافیہ راجپوتانہ

کل ممالک جو کہ آراولی[1] سے شمال اور شمال مغرب میں واقع ہیں اور انکا رقبہ قریب ستر ہزار مربع میل ہے اور مارواڑ و بیکانیر و جیسلمیر و شیخاواٹی انمیں داخل ہیں یہ کل ملک ریت انگیز ریگستان ہی البتہ اسمیں بعض جا پر خطہ جات سیراب ہیں مگر علی العموم یہ کل ملک ویران بیابان ہے کہ بجا بجا ریت کے ٹیلے اور کہیں کہیں پہاڑیاں ہیں اور جوں جوں مغرب کیطرف بڑھتے جاویں یہ ویرانی زیادہ نمایاں ہوتی ہے بخلاف اس کے جنوب و مشرقی ممالک میواڑ اور بانسواڑہ و ڈونگرپور و پرتاب گڈھ اور ہاڑوتی کی ریاستونکی زمینیں زرخیز اور چکنی سیاہ مٹی کی ہیں اگرچہ یہ حصہ بھی کوہستان ہی مگر قطعات آراضی جو پہاڑوں کے درمیان واقع ہیں چکنی سیاہ مٹی کے ہیں اور انمیں روئی افیم نیشکر گیہوں اجناس اعلی پیدا ہوتی ہیں۔ ہاڑوتی کی ریاستوں میں کہ جنوب و مشرقی قسمت ہے پہاڑ اور میدان قریب برابر ہیں اور میواڑ کے پہاڑ کے مقابلے میں یہ پہاڑ کم بلند ہیں تاہم اون سے آمد و رفت کی راہ بند ہے۔ ہاڑوتی کے مشرقی اور متوسط حصے میں غلہ بکثرت پیدا ہوتا ہے۔

شمال میں الور کے قریب اور جنوب میں قرولی کے گرد و نواح کی زمین پہاڑوں سے گھری ہوئی ہے مگر درمیان میں بہت کشادہ و خوشنما پہاڑ ہیں اور زمین نرم ممالک یورپ کی زمین سے بہت مشابہ ہے۔

قلعے سب جگہ ملتے ہیں بعض چھوٹی چھوٹی متفرق پہاڑیوں پر ہیں بعض بڑے سلسلہ پہاڑوں کے

[1] مشہور بلفظ اراولی ۱۲

ہیں اور بعض صرف زمین پر مشہور قلعے رنتھنبور، جالور، کاگرون، نمیدگڈھ، شاہ آباد سلومبر اور چتوڑ ہیں۔

## راجپوتانے کا اربلی پہاڑ

کوہ اربلی یا اراولی کہ جنوب و مغرب میں حدود سروہی و میواڑ سے شمال مشرق میں اجمیر سے تین سو میل تک پھیلا ہوا ہے راجپوتانہ کو دو غیر مساوی حصوں میں تقسیم کرتا ہے اور درمیان مغربی بے برگ ریگستان اور مغربی و جنوبی زرخیز سیراب ملک زمین کی فاصلی حد ہے۔

جنوبی سمت میں وہ کئی شاخوں سے مشرق کی طرف پھیلتا ہے اور چھوٹی چھوٹی پہاڑیوں سے مسلسل ہو کر بندھیاچل سے جا ملتا ہے اور شمال میں اجمیر سے آگے پست ہو گیا ہے اور علیحدہ علیحدہ حصوں واقع شیخاواٹی و راج الور میں متفرق بطرف ریاست جمنا دہلی کے قریب ختم ہوا ہے۔ اربلی کا آغاز عرض بلد شمالی ۲۴ درجہ ۴۰ دقیقہ اور طول بلد مشرقی ۷۳ درجہ قریب و دو اودیپور سے سمجھا جاتا ہے اور انجام عرض بلد شمالی ۲۶ درجہ ۵۰ دقیقہ اور طول بلد مشرقی ۷۵ درجہ پر متصور ہوتا ہے۔ ریاست سروہی میں اربلی پہاڑ زیادہ ارتفاع پا کر کوہ آبو کے نام سے مشہور ہوا ہے اسکی بلندی کوہ اربلی سے پندرہ سو فیٹ زیادہ سمجھی جاتی ہے مگر کوہ آبو اربلی سے بالکل ملا ہوا نہیں ہے اور اسکے اور اربلی کے درمیان شمال میں پست پہاڑیاں واقع ہیں اور مشرق میں روہیڑا کا میدان عظیم ہے مغرب کی طرف سے کوہ اربلی سروہی اور اجمیر کے درمیان دیوار ناقابل گذار نظر آتا ہے۔ میواڑ کی طرف اسکی بلندی بہت کھڑی ہموار ہے مشرق کی طرف سے ایسا نہیں ہے۔ ان پہاڑوں میں درے بہت کم ہیں اور جو ہیں سب دشوار گذار ہیں برا اور ایڈر کے درمیان کہ ڈھائی سو میل کا فاصلہ ہے صرف دیسوری گھاٹی میں ہو کر ایک راستہ ہے جس پر گاڑیاں چل سکتی ہیں بیاور کے قریب کوہ اربلی دو علیحدہ سلسلوں میں منقسم ہو گیا ہے جنوبی تو مشرق کی طرف پھیل کر [illegible] جے پور کو چلا گیا ہے اور شمالی اجمیر کے شمال میں بشکل متفرق پہاڑیوں کے

کشن گڈھ وسانبھر کی طرف گیا ہے سیلسیل سے اودے پور تک سلسلۂ ارابلی کہیں پچیس میل اور کہیں تیس میل عریض ہے سیلسیل سے فروتر کوہ ارابلی جنوب کیطرف رجوع ہوا ہے اور میواڑ و ڈونگر پور کے پہاڑوں سے مل گیا ہے۔ اودے پور سے جنوب کی طرف گذر کر کوہ بندھیاچل سے کہ ہندوستان و دکن کی سرحد ہے چھپا نیر کے قریب مل گیا ہے۔ اگرچہ ارابلی کی بلندی شمال کی طرف بھی زیادہ ہے مگر لیتا واڑہ ڈونگر پور واپڑ واقع جنوب سے انبا بھوانی اور اودے پور تک بھی بہت بلند ہے۔ اس نواح میں مالوے کی سب ندیاں شمالی سمت میں بہ کر اور بیچ و تاب کھا کر چنبل میں شامل ہوتی ہیں۔ ارابلی کے نہایت جنوبی حصے واقع سرحد میواڑ کے شمال میں سنگ مرمر کثرت سے ہے اسکے پہاڑوں کے قریب نوٹ ہیں سیراب ہیں مگر فاصلہ دراز پر بتدریج علی الخصوص شمال کی طرف کم ہوتی گئی ہے۔ یہ پہاڑ لونی ندی کے شمال مغربی سمت میں واقع ہیں اور ان کا ارتفاع آٹھ سو سے گیارہ سو فیٹ تک ہے اکثر کی ساخت نہایت عجیب اور آتشی پہاڑوں سے نہایت مشابہ ہے۔ شمال و مشرق میں لال سوٹ علاقہ جیپور سے لیکر ہنڈون ہو کر بیانہ و روپ واس واقع راج بھرت پور تک سرخ و سفید پٹوں کے پتھر کا پہاڑ ہے اس سے شمال میں ریتیلی زمین ہے۔ ارابلی سے مغرب کا ملک تھل کا ٹیلہ ہے اس لیے آب سرزمین میں نہایت دلچسپ شے لونی ندی ہے کہ کوہ ارابلی سے مغرب میں گر کر کتنی ہی شمالی حصے ریاست جودھپور کے عمدہ قطعات کی آب پاشی کرتی ہے اگرچہ کل ملک مارواڑ یعنی سرزمین آب کہلاتا ہے۔ مگر اصل میں یہ نام صرف اسی ملک کا ہے جو راٹھور نسل کے راجپوتوں کی تحت حکومت میں ہے۔ ارابلی کی بلندی بہت بڑی ہے جنوب مغرب میں سیلسیل پر پہاڑیاں بصورت سطح پھیلی ہوئی ہیں یہ میدان سے تین سو فٹ بلند ہے اور قرب و جوار کی چوٹیاں ہاتھی سو فٹ سے زیادہ بلند ہیں اربلی اور کوہ آبو کی ساخت قریب قریب ایک وضع کی ہے صرف اتنا فرق ہے کہ جنوب مشرق اربلی میں بہ کثرت اور ر... ذرہ زیادہ ملتا ہے اور کالا ...لی میں سفید سنگ مرمر ملتا ہے گھاٹ راؤ سے پانچ میل پر بھی ایک ناہموار سفید سنگ مرمر کی کان ہے

## کوہ آبو

پہاڑ سروہی سے دس کوس پچھم کی طرف سطح سمندر سے پانچ ہزار فیٹ بلند۔ راجپوتانے

کے تمام پہاڑوں سے اونچا ہے۔ اسکی چڑھائی قریب تین کوس کے شمار کی جاتی ہے اس کی
اوپر عجیب قدرتی نظارہ ہے جس سے دل کو ایک بےنظیر خوشی اور تازگی حاصل ہوتی ہے جا بجا سرسبز
اور شاداب درخت قسم قسم کے خودرو خوشبودار پھول اور صاف شفاف پانی کے چشمے نظر آتے
ہیں ہوا ہمیشہ تازہ اور ٹھنڈی چلتی رہتی ہے یہاں تک کہ گرمیوں میں بھی گرم ہوا یا لو کبھی
نہیں چلتی۔ اس پہاڑ میں کیوڑہ کیتکی اور گلاب کے جنگل ہیں۔ چنبیلی اور موتی بکثرت پھولتی
ہے۔ دیلواڑہ میں جین دھرم کے کئی مندر بہت خوبصورت اور بیش قیمت بنے ہوئے ہیں جنکی نقاشی
اور نازک سنگتراشی اپنا نظیر نہیں رکھتی ان مندروں کے بیل بوٹوں اور تصویروں
کی تراش وخراش میں سنگتراشوں نے اپنی صناعی کے خوب خوب جوہر نمائیاں کی ہیں خصوصاً
مورتوں کے ناز و ادا نوک پلک بانکپن اور سینوں کے ابھار ظاہر کرنے میں تو کاریگروں نے
وہ اعجاز دکھایا ہے کہ جس کا کلمہ بڑے بڑے نازک خیال مصور اور شعرائے اہل دانش و بینش
پڑھتے ہیں ازانجملہ نیم ناتھ کے مندر میں ایک ایک طاق اور چھت کے گوشوں میں وہ وہ
نازک اور باریک سنگتراشی اور نقش کاری کی ہے کہ اسکی تعریف کرنے کے لیے بڑے بڑے
خلیق اللسان اور شیوا زبان شاعروں کو الفاظ اور استعارے نہیں ملتے۔ یہ مندر گجرات کے
دولتمند ساہوکاروں کے بنائے ہوئے ہیں ان میں جو مندر آدی ناتھ کا ہے اسکو سمت ۱۰۸۸ میں بمل شاہ
نے بنوایا تھا اور سمت ۱۳۷۹ میں اسکی مرمت ہوئی تھی اس مندر کے سبھا منڈپ میں خوب خوب کاریگری
پتھروں کے کھودنے اور مورتوں کے بنانے میں کی گئی ہے مگر نیم ناتھ کا مندر جسکو تیجپال
اور بسنت پال نے جو اہنل پور پاٹن کے راجہ بیر دھول باگھیلا کے وزیر تھے سمت ۱۲۸۷ تک بنایا ہے
قیمت اور صناعی میں سب سے بڑھ کر ہے اسکی تیاری میں اٹھارہ کروڑ روپیہ علاوہ چھپن لاکھ خرچ
صفائی زمین کے صرف ہوئے تھے اور عجیب یہ ہے کہ سفید سنگ مرمر جو کثرت سے یہاں کام آیا ہے
اسکی کھان مطلق اس پہاڑ میں نہیں ہے اور وہ غالباً دور دراز مقامات سے بصرف کثیر یہاں
آیا ہوگا۔ ان مندروں کے سوائے رکھب دیو سوامی اور پارسناتھ کے مندر بھی اچھی کاریگری کے ہیں مگر کام
ان کا سادہ ہے۔ اس پہاڑ پر سب سے آثار قدیم اور تاریخی نشانات بھی موجود ہیں ان یادگاروں
میں سب سے قدیم یادگاریں پرمار۔ انھوں کی ہیں جو اس پہاڑ کو اپنا مولد و مسکن سمجھکر

یہاں مرنا یا اوس کے واسطے مرنا پسند کرتے تھے اوس کے بعد سولنکھیوں کو اپنی یادگار چھوڑنے کا موقع ملا۔ پھر چوہان آئے اور میواڑ کے سیسودیوں نے بھی اپنی یادگاریں قایم کیں۔ بوجہ بودوباش اہل ہنود کے آبو پہاڑوں کا گرو سمجھا جاتا ہے اوسپر ایک روز برت کرنے سے انسان کے کل گناہ معاف ہو جاتے ہیں اور ایک سال وہاں رہنے سے نوع انسان کا گرو ہو جاتا ہے۔

## سانبھر کی جھیل

راجپوتانہ میں قدرتی جھیل صرف سانبھر ہے۔ یہ جھیل جے پور و جودھپور کے علاقہ میں خطوط عرض بلد شمالی ۲۶ درجہ ۵۲ دقیقہ و ۲۷ درجہ اور خطوط طول بلد شرقی ۷۴ درجہ ۴۶ دقیقہ و ۷۵ درجہ ۱۸ دقیقہ کے درمیان واقع ہے۔ مشرق سے مغرب تک بائیس ۲۲ میل طول اور چھ میل عرض اور ۵۰ میل محیط ہے مگر وسعت اسکی موسم برسات کی ہے اسوقت پانی کی شوریت کم ہو جاتی ہے موسم گرما میں پانی بہت خشک ہو جاتا ہے اور نمک بکثرت جمتا ہے۔ نمک دھوپ میں رکھا جاتا ہے اور خشک و سخت ہو جاتا ہے۔ ابتدا میں سرخی آمیز ہوتا ہے آخیر میں بہت صاف اور خوش ذائقہ ہو جاتا ہے۔ اس جھیل میں نو لاکھ من سالانہ نمک پیدا ہوتا ہے۔ شروع زمانے میں چوہانوں اور پھر شیخاوتوں کے قبضے میں تھی اکبر کے عہد سے عالمگیر کے عہد تک بادشاہی خالصے میں رہی اور شاہ عالم اول کے عہد میں جس نے جے پور و جودھپور کو تھوڑے عرصے کے لیے ضبط کر لیا تھا سوائی جے سنگھ اور جیت سنگھ نے اپنے ملکوں کے ساتھ اس جھیل کو بھی چھین کر نصفا نصف بانٹ لیا شروع انیسویں صدی عیسوی میں نواب امیر خان نے اسپر اپنا تھانہ قائم کیا تھا جو سرکار انگریزی کا عہد نامہ ہونے کے بعد اوٹھا دیا گیا اوسوقت سے پھر دونوں ریاستوں کا اسپر مشترک قبضہ چلا آتا تھا لیکن اب سانبھر جھیل مدت سے سرکار انگریزی کا قبضہ و انتظام ہے۔ جس کے منافع کے عوض ریاستوں کو نقد روپیہ دیا جاتا ہے اس کے علاوہ اکثر رئیسوں کو ہرجانے کی بابت زر نقد دینا گوارا کر کے سرکار نے تمام جگہ سے نمک بننے کی کارروائی موقوف کرا دی ہے۔

## راجپوتانے کا ریگستان

جنوب میں لونی ندی کے کنارے سے اور مشرق میں سرحد پنجاب والی سے ریگستان شروع ہوا ہے بیکانیر وجودھپور جیسلمیر ریگستان میں ہیں اور جسقدر مغرب کو بڑھتے ہیں اوسیقدر ریت کثرت سے آتا ہے اور پہاڑ بہت کم ہیں۔ البتہ جیسلمیر کے شمال میں ایک پہاڑ چٹی کے پتھروں کا مشرق سے مغرب میں واقع ہے۔ اصل میں یہاں سمندر تھا جنوبی راجپوتانہ کا پہاڑی سلسلہ جس سے اربلی پہاڑ اور میواڑ وغیرہ کی گھاٹیاں مراد ہے۔ زمین سے برآمد ہوا تو یہاں کی زمین کے بلند ہوجانے سے شمالی مغربی علاقے کا سمندر بحر ہند وغیرہ کی صورت میں تبدیل ہوگیا جس کا نشان تمام مارواڑ اور سندھ کا ریگستان بتلاتا ہے۔ بقول کرنل جان برک اسی سمندر کا جو کھاری پانی بعض مقامات سانبھر اور پچپدرہ وغیرہ کی گھاٹیوں میں باقی رہگیا وہی نمک بننے کا ذریعہ ہوا۔

## ندیاں

**چنبل** راجپوتانے میں سب سے بڑی ندی چنبل ہے کہ وسط ہند سے قلعہ ہنگلاج گڑھ کے قریب اس ملک میں داخل ہوئی ہے کوٹہ اور بوندی کی ریاستوں کو علیحدہ کرکے یہ ندی جےپور قرولی ودھولپور اور ممالک سیندھیا کے سرحدی خط بنی ہے اس کا منبع مالوہ میں چھاؤنی مئو سے آٹھ میل جنوب مغرب میں ہے اور چھاؤنی مذکور سطح سمندر سے ۲۰۱۹ فٹ بلند ہے اول شمال کو رواں ہوتی ہے۔ کوہ بندھیاچل کا سلسلہ جہاں سے چنبل نکلی ہے جانا پاؤ کہلاتا ہے شہر کوٹہ کے نیچے چنبل بہت گہری ندی ہے کہ ہر موسم میں اس کا عبور بذریعہ کشتی ہوتا ہے اور شہر دھولپور کے نیچے جنوب مشرق میں گذری ہے اور اتصال بناس سے دریائے عظیم ہوگئی اور جانب راست جمنا میں شامل ہوتی ہے اس کا طول ۵۷۰ میل بشکل نصف دائرہ ہے اور قطر قریب قریب ۴۰۰ میل زیادہ تر تا وہ ناک ۳۳۰ میل کا ہے۔ پانی اس کثرت سے آتا ہے کہ اتصال جمنا پر چنبل موسم بارش میں بارہ گھنٹے کے اندر سات آٹھ فٹ چڑھ جاتا ہے۔ اسمیں کشتی رانی کبھی نہیں ہوتی سبب یہ کہ فی میل ڈھائی فٹ کا ڈھال ہے اس سے پانی بہت زور سے جاتا ہے اور نہ زمین کی پہاڑی ناہموار ہے۔

کالی سندھ۔ یہ ندی مالوے میں بندیاچل پہاڑ کے جنوب میں نکلی ہے اور کئی ندیاں اس میں شامل ہوکر نود ۲۲۵ میل طے کر کے جانب راست سے چنبل میں شامل ہوگئی ہے۔ اس ندی کا اثنائے راہ کوٹہ و ساگر عبور ہوتا ہے۔

آہو۔ مالوہ میں ایک چھوٹی ندی ہے اور شمالی سمت میں رواں ہوکر اور مجار سے شامل ہوکر گاگرون سے بجانب چپ کالی سندھ میں شامل ہوئی ہے اثنائے راہ نصف آباد ساگر بلواڑہ پر آہو کا عبور کیا جاتا ہے۔

امجار یہ بھی چھوٹی ندی ہے کہ کوہ مکندرہ میں گھاٹے سے بارہ میل مغرب میں نکلی ہے پچیس میل شمال مشرقی سمت میں اور بعد ازاں پندرہ میل جنوب مشرقی سمت میں بہکر اور مکندرہ کے جنوب مغربی گھاٹے سے گذر کر اتصال کالی سندھ سے بارہ میل پر نہر آہو میں شامل ہوئی ہے۔

نیوج موز سوگری و مگروہ سے نکلی ہے اس کا نام جمیری بھی ہے۔

تیج یہ ندی ملک مارواڑ میں نکلکر اور مشرقی رخ سے زیادہ سمت بوندی میں گذر کر بعد طے سو میل کے دریائے چمبل میں شامل ہوئی ہے۔

پاربتی مغربی مالوے میں بھی ایک پاربتی ندی ہے اس لیے اسے مغربی اور اسے مشرقی بولتے ہیں۔ بندیاچل پہاڑ کے شمال سمت سے قصبہ آشتہ کے جنوب میں ۱۲ میل پر نکلی ہے کل دوسو بیس ۲۲۰ میل کے طول میں بہکر جانب راست سے چمبل میں شامل ہوئی ہے۔ اس میں اثنائے راہ میں اور بھی برساتی پانی شامل ہوتے ہیں اور شاہ راہ کوٹہ و ساگر پر بمقام گنگاسن مونج سے ڈیڑھ سو میل اس کا عبور کرتے ہیں اوسکی دو شاخیں ایک املا کھیڑہ سے اور دوسری دولت پورہ سے نکل کر فرہری میں ملی ہے۔

بناس مشرقی کوہ اراولی کے سلسلے واقع میواڑ سے نکلی ہے ملک میواڑ میں ایکسو بیس ۱۲۰ میل کے فاصلہ تک بہتی ہے اور اسمیں جانب راست سے بیرچ اور جانب چپ کے کوٹھاسری شامل ہوئی ہیں شمال مشرقی سمت میں بہتی ہے۔ شہر ٹونگ پر منبع سے ۲۲۵

میل کے فاصلہ پر اس کا راستہ جنوب مشرق کو بدلا ہے پھر ان پہاڑوں سے جنمیں
قلعہ رنتھنبور ہے گذر کر بعد طے ۳۲۰ میل چمبل میں شامل ہوئی ہے۔

بیرطرح جسکو بیرس بھی کہتے ہیں سلسلۂ اراولی پہاڑ سے ملک میواڑ میں قصبہ گوگوندا کے
چند میل مغرب میں نکلی ہے اول شمال مشرق میں اور بعدہ جنوب مشرق میں بہتی ہے
اور اودے ساگر میں مغرب کیطرف سے داخل ہوتی ہے اور اوس کے جنوب مشرقی
گوپ سے نکلکر خصوص چتوڑ گڑھ تک زیادہ تر شمال مشرق میں بہتی ہے چنانچہ آگے
شمال کیطرف زیادہ رجوع ہوئی ہے اور جانب راست سے بناس میں شامل ہوئی ہے

گمبھیر۔ مالوہ میں قصبہ نیا سیرہ سے ۲۲ میل جنوب مغرب میں بیرطرح ندی میں شامل ہوئی

بان گنگا جسکو اتنگن بھی کہتے ہیں شمال مشرقی سرحد راج جے پور کے پہاڑوں میں
مقام نند کنڈ سے قریب قصبہ بیراٹھ کے نکلی ہے۔ فاصلۂ دراز تک تو صرف بطور برساتی نالے
کے بہتی جاتی ہے مگر بعد اسکے اسّی میل کے فاصلے پر قریب مان پور چھ سو گز عریض ہے۔ یہاں سے
ساٹھ میل پر اوسمیں گمبھیر جانب راست سے شامل ہوئی ہے اس موقع اتصال سے ۳۳
میل اور بعد اسکے ۱۷۳ میل پر اس سے سڑک آگرہ و گوالیار منقطع ہے۔ آخرکار یہ جانب
راست سے ۲۰ میل طے کرکے جمنا میں شامل ہوئی ہے یہ ندی صرف برسات میں بہت
زور سے بہتی ہے۔ گرمی میں خشک رہتی ہے اور ریت بکثرت ہو۔

لونی قصبہ پوہکر کے قریب اجمیر سے مغرب میں کوہ اراولی کی مغربی سمت سے نکلی ہے اور
بسبب شوریت پانی کے لونی یعنی نمکین نام پایا ہے۔ کوہ اراولی سے متوازی جنوب مغرب
کی طرف بہتی ہو اور راستے میں اس میں بہت سی ندیاں اور نالے شامل ہوتے ہیں
اسیطرح علاقہ جودھپور کے جنوب مشرقی زرخیز ملک میں رواں ہو کر بعد طے تین سو میل کے
کچھ کے رن میں شامل ہوئی ہے۔ اس کا طول ۳۲۰ میل ہے۔

سابرمتی یہ ندی قصبہ میرپور علاقہ اودیپور میں نکلی ہے اور دو سو میل جنوبی سمت میں بہکر
کر کے خلیج کھنبایت میں گری ہے۔

سلوکری یہ ندی مغربی سمت میں علاقہ گوڈوار اور جودھپور میں ۱۳۰ میل کا فاصلہ طے کرکے

اونی ندی میں شامل ہوئی ہے۔

بناس مغربی کوہ اراولی کی مغربی سمت میں حدود اودے پور گوڈوار علاقہ جودھپور میں شہر اودے پور سے چالیس میل شمال مغرب میں نکلی ہے اور ۱۸۰ میل جنوب مغربی سمت میں بہکر کچھ کے رن میں داخل ہوئی ہے ان کے سوا کوٹا سری، کھارسی، ڈولی، باندی، سپالی اور کائلی وغیرہ چھوٹی اور برساتی ندیاں اور بہت ہیں کہ ذکر انتظام ریاست کے ساتھ ان کا بیان اپنے موقع میں آویگا۔

## ٹکشک جسے ٹاک بھی کہتے ہیں

ہندوستان پر جو لوگ اول حملہ آور ہوئے علی العموم بنام ٹکشک مشہور ہیں ان سے دیگر اقوام بطور شاخ نکلی ہیں۔ یہ لوگ تاتار کی طرف سے آئے تھے اور ہندوستان کے مختلف حصوں پر عزت پاچکے ہیں۔ ان کا آخری دورہ تھا جبکہ محمد شاہ تغلق کے عہد میں اوس کے بھتیجے فیروز جنگ نے سہارن نام ٹاک کی بہن کے ساتھ شادی کرکے مذہب اسلام اختیار کرنے پر اوس کو وجیہ الملک خطاب دیا۔ اوس کا بیٹا ظفرخان جو گجرات کا صوبہ دار کیا گیا تھا۔ دہلی کی سلطنت ضعیف ہونے پر خود مختار ہوکر مظفر شاہ خطاب سے گجرات کا بادشاہ بن گیا۔ اوس کے پوتے احمد شاہ اول نے قدیم دار الریاست انہل واڑہ کے عوض اپنے نام پر شہر احمد آباد تعمیر کرایا۔ راجپوتانہ میں ناگور ان کے ماتحت تھا اور میواڑ کے ساتھ اکثر ان کی لڑائیاں رہی ہیں۔ ان میں سے بہادر شاہ گجراتی نے اودے سنگھ کے بڑے بھائی رانا بکرماجیت کے وقت میں ایک بار قلعہ چتوڑ فتح کرلیا تھا۔ جو ہمایوں کے دباؤ سے واپس میواڑ والوں کے قبضے میں آیا۔ گجرات کی بادشاہی شہنشاہ اکبر کے عہد میں برباد ہوکر خالصہ دہلی میں شامل ہوگئی جس کے ماتحت سرداروں میں سے نواب پالن پور باقی رہ گئے ہیں اور اب اس خاندان کا کہیں پتہ نہیں لگتا۔ زبان سنسکرت میں لفظ ناگ و تکشک سانپ کے ہم معنے ہیں اور قدیم ہندوستان کا ناگ بنس تکشک کہلاتا ہے۔ جب سکندر ہندوستان پر حملہ آور ہوا تو اوس کو بی ڈیاس پر ٹیکسلا اور ٹاک اقوام ملی تھیں۔ ابو الغازی نے لکھا ہے ٹاک خلف ترک یا ترکے کی ولدیت تھا۔ جس کو پورانوں میں ترشک لکھا ہے۔ اور چینی مورخوں کا ٹانگ ٹیک جس نے یونان کی بیکٹریا سلطنت کی تباہی میں اعانت کی اور اوس

ملک کا اپنے نام سے ترکستان نام رکھا وہی ہے اور تاجک نسل جو اس ملک میں پھیلی ہوئی ہے اوسکی تاریخ مفقود ہے۔ تک فلک کی اولاد میں معلوم ہوتی ہے یالی یعنی یوچیوں کے حروف کے کتبہ جات اطراف راجستان میں بہت ملتے ہیں اور نسل معروف تکشک و تاک کی اقوام مورے و پرمار وغیرہ کے حالات اونہیں پائے جاتے ہیں۔

## راجپوتوں کے خاندانوں کا حال

ہندو کی ابتدائی چار قسموں میں سے دوسری قسم یعنی چھتریوں کی ایک شاخ راجپوت ہیں خاندان راجگان جیسے راج کل کہتے ہیں تعداد میں علی العموم چھتیس مشہور ہیں ہر ایک نسل کا گوترا چار یعنی قاعدہ خاندانی پیشہ رسمیات مخصوص و عقائد مذہبی و مسکن قدیم ہوتا ہے کرنل جیمس ٹاڈ نے تاتاری مورخ ابوالغازی اور پرانوں کے بیان کو مطابق کرکے یہ نتیجہ نکالا کہ ابتدا میں اکثر لوگ مختصر لفظ اور کسی نشاندار چیز پر نام رکھا کرتے تھے جیسا کہ ایلا معنی زمین وغیرہ اکشواک کی بیٹی کا نام ہے۔ اسی طرح وہ بیان کرتا ہے کہ ایک ستارے نام منگل یعنی منگل (مریخ) ایک قدیم تاتاری سردار کا نام تھا جس کے بیٹے اوگز کی اولاد چھ شخص ہوئے اونہیں سے ایک کین یعنی سورج دوسرا آیو یعنی چاند اور باقی زمین پانی ہوا اور آگ کہے جاتے تھے۔ انھیں کی نسل میں سورج بنسی چاند بنسی اور اگنی کل کے چار چھتری یعنی پرمار۔ چوہان۔ سولنکھی و پڑہار پیدا ہوئیں ہونگی بلکہ چینی اور ترکستانی قومیں بھی انھیں کی رشتہ دار شمار ہوتی ہیں۔

دوسرے بیانات سے یہ پایا جاتا ہے کہ اول ہندوستان میں اکشواک نے جس کے کسی بزرگ کا نام سورج تھا۔ اپنا راج قائم کیا اور اوسکی اولاد سورج بنسی کہلائی۔ اس کے بعد بدھ جو کسی شخص چاند نامی کی اولاد میں تھا آیا اور اوس نے اکشواک کی بیٹی ایلا کو اپنی عورت بنا کر چاند بنسی نسل کو پھیلایا ان دونوں کے بہت عرصے پیچھے کئی قومیں یہاں تاتار کی طرف سے آئی کہیں اور اسی کے سبب راجپوتوں کی چھتیس قومیں تعداد میں گنی جاتی ہیں سورج بنسی خاندان ہمیشہ سبھوں کو بزرگ مانتا رہا لیکن چاند بنسی نسل کسی اور فرقے نے

کچھ عرصہ کے لیے بودھ مذہب اختیار کر لیا تھا جس کے سبب برہمنوں نے جو مذہبی مختار تھے اونکو ذات سے خارج کر دیا تھا۔ مگر پھر ضرورت کے باعث انھیں کے چار سردار یعنی قوم کے چار آدمی اگنی ہوتر یعنی ایک خاص پوجا کے ذریعہ سے جو کفارے کے طور پر کیجائے تعریف ہندوؤں میں شامل کر کے اُنکو چار اگنی کل یعنی آگ کی اولاد قرار دیا۔ ان چار خاندانوں کو ہندو مورخوں نے اگنی کل یعنی آتشی نسل قرار دیا ہے۔ (۱) پرمار (۲) پریہار (۳) چالوک جسے سولنکی کہتے ہیں (۴) چوہان۔ روسائے اگنی کل کے نہایت قدیمی کتبے پالی حروف میں جہاں کہیں بودھ مذہب تھا ملتے ہیں اُنکو خوشکاک کی نسل میں بتلاتے ہیں اسکی تصدیق اسطرح پر ہوتی ہے کہ اگنی کل وہی نسلیں جنھوں نے حضرت علیہ السلام سے دو صدی پیشتر ہندوستان کو فتح کیا تھا۔

اگنی کل کے چند رئیس مسلمانوں کی فتح کے وقت تک بودھ دھرم رکھتے تھے ابتدا میں صرف دو کل ایک سورج کل اور دوسرا چندر کل تھے اُنھیں چار اگنی کل شامل ہوکر سب چھ کل ہوگئے۔ وہ کل سورج اور چندر کاوں کی شاخیں ہیں۔ کل سے مراد نسل ہے۔

تنبیہ۔ راجپوت عمدہ انسانی پیدایش سے عار کرکے اس قدر اڑنے لگے کہ خود کو آسمانی اولاد قرار دیئے جانے بغیر انھوں نے صبر نہ کیا اور جن کا سلسلہ کہیں نا تمام رہا اُنھوں نے آگ پانی اور شیطان و سانپ وغیرہ کی نسل میں ہونے کو اپنا فخر سمجھا اس کا سبب یہی کہ جب اُنکو جا بجا پریشان پھرنے اور سابقہ حالات معلوم نہ رہنے سے جہالت نے گھیرا تو نئی جگہ صاحب اختیار ہونے پر اُنکے خوشامدی ثناخوان لوگوں نے جسطرح کا جوڑ توڑ بنا دیا اُسی کو انھوں نے قدیم ہونے کے خیال میں خوشی کے ساتھ مان لیا۔ روز بروز زمانے کے نیک و بد کی پہچان ہونے سے اصلیت خاندان کو نسل انسان میں ہی بہتر جانیں گے۔

## سورج بنسی

اول سورج بنسی راجہ اشواک سے ستاون پشت میں بڑے نامور اجودھیا کے رجہ

رام چندر پیدا ہوئے جنکی لنکا پر چڑھائی اور وہاں کے راجہ راون کے ساتھ لڑائی مشہور ہے
انکی چھپن پیڑھی کے بعد راجہ سومتر کے مرجانے پر اس گھرانے کا دخل شمالی ہندوستان سے
اٹھ گیا۔ اسی راجہ تک گہلوت۔ اور کچھواہے اور راٹھور اپنے نسب نامے پہنچاتے ہیں اس
راجہ کا پرانوں کے اخیر کرسی نامے میں ذکر ہے۔ مہابھارت میں بھی اس سومتر کو راجہ
رام چندر کے بیٹے کش کی نسل میں لکھا ہے اسکی اولاد تمام سورج بنسی راجہ مانے جاتے ہیں
شمسو خاندانوں کی تفصیل ذیل میں دیکھو۔

## (۱) گہلوت خاندان

یہ خاندان سورج بنسیوں میں سے اول تھا شہر اجودھیا جو ملک اودھ میں واقع ہے
ایک نامعلوم مدت دراز سے مہاراجہ بکرماجیت کے عہد تک سورج بنسیوں کا پایہ
تخت تھا گر بسبب غلبہ فتوحات ملک مہاراجہ موصوف کے اس خاندان کی سلطنت جاتی
رہی اور اسکی شاخیں منتشر ہو کر دوسرے ملکوں کو چلی گئیں انمیں سے ایک گجرات
میں آئی اور یہیں چار سو برس تک شہر بلبھی پور میں حکمران رہی۔ جہاں کا آخری راجہ سنہ
سمت ۵۰۰ (یعنی شروع چھٹی صدی عیسوی) میں دشمنوں کے (جنکو ایران کے بادشاہ
نوشیروان وغیرہ کی فوج یا گجرات کے وحشی باشندے گوجر وغیرہ خیال کیا گیا ہے)
ہاتھ سے مارا گیا اور اسکی راجدھانی بلبھی برباد ہوگئی صرف ایک رانی جو حمل سے تھی جان
بچا کر کوہ آبو کے قریب وجوار میں چھپ رہی۔ اسکے جو لڑکا پیدا ہوا اوس کا نام کیشوادت
رکھا گیا۔ (ریاست اودیپور کے نسب نامے کے موافق جو تلاش کے ساتھ کتبوں وغیرہ
سے تیار کیا گیا ہے گوہ کا نام یہاں غلط معلوم ہوتا ہے) کیشوادت اور اوس کے جانشینوں
نے دو سو برس کے قریب ایڈر میں راج کیا اوسوقت سروہی کا علاقہ بھی انکے قبضہ میں
رہا بعد اس کے ایک اور حملہ دشمنوں کا انپر ہوا اور وہ یہاں سے بھی نکالے گئے انمیں
سے آشادت نے جو کیشوادت کی چوتھی پشت میں تھا مقام اہاڑ یا آڑ واقع میواڑ میں
قیام کیا۔ جہاں سے یہ لوگ اہاڑیہ کہلائے۔ پھر اوسکی چوتھی پشت میں سے باپّے

شروع آٹھویں صدی عیسوی میں چتوڑ لیا جس کے بڑے بھائی گہلوت کے نام سے یہ نسل
گہلوت کہلائی باپا راول کی اولاد میں سے شروع چودھویں صدی عیسوی میں بڑے
بھائی ماہپ نے چتوڑ کی گدی سے محروم رہکر میواڑ کے جنوبی علاقے ڈونگر پور پر قبضہ کیا جسکی چھوٹی
شاخ میں سے شروع سولھویں صدی عیسوی میں پرتھوی راج کے چھوٹے بھائی جگمال نامی
کو بانسواڑہ کی علاحدہ ریاست ملی۔

## (۲) سیسودیہ نسل

ماہپ کے چھوٹے بھائی راہپ نے بہادری سے اپنے بزرگوں کی راجدھانی چتوڑ کو دوبارہ
حاصل کیا اور منڈور واقع مارواڑ کے رانا موکل پرہار کو جو اوس کے خاندان کا دشمن تھا
گرفتار کرکے اُس کا رانا خطاب اپنے نام پر داخل کیا۔ راہپ نے ایک سیسودا گانوں
بساکر اُس میں رہنا اختیار کیا تھا۔ جہاں کہ اوس کو ایک سسّہ یعنی خرگوش شگون کے
طور شکار ہوا تھا اور ایک بیان ایسا بھی ہے کہ بیشتر راجپوت لوگ شراب سے بڑا پرہیز
رکھتے تھے اتفاقاً ایک سخت بیماری میں کسی طبیب نے رانا راہپ کو دوا کے شامل شراب دی
جس کا حال دریافت ہونے پر وہ رنج کے مارے گرم سیسہ نگل کر مر گیا۔ اس کے بعد چتوڑ کی
گدی پر بیٹھنے والوں کا خطاب راول کے عوض رانا ہوا اور اُنکی عام قوم سیسودیہ کہلائی
اور سیسودیہ خاندان گہلوت اور اہاریہ دونوں پر فائق ہوا اگرچہ اب ساری نسل سیسودیہ کہلاتی
ہے مگر کلون یعنی نسلوں میں گہلوت ہی شمار کیا جاتا ہے۔ خاص سیسودیہ نسل میں اودیپور اور
پرتاب گڑھ کے رئیس اور اہاریہ شاخ میں ڈونگر پور اور بانسواڑے والے ہیں۔
غرضکہ میواڑ والے رانا رام چندر کے دوسرے بیٹے کش کی نسل سے ہیں اور جنھوں نے اُنکو بڑے
بیٹے لَو کی اولاد مانکر لیا ہے لکھا ہے یہ درست نہیں کش کے سوا لَو کی اولاد بھاگوت وغیرہ
میں کہیں نہیں پائی جاتی اگر کش کا کوئی بیٹا لَو کے متبنّیٰ مانا جائے تو اوس کے لیے کوئی ثبوت
نہیں ملتا۔ گہلوت کل چوبیس شاخوں پر منقسم ہے منجملہ اُنکے چند موجود ہیں

## (۳) راٹھور نسل

یہ لوگ بھی سورج بنسی سومتر تک اپنا نسب نامہ پہنچاتے ہیں مگر انکے بھاٹ اس بات کو
قبول نہیں کرتے اور ماں کیطرف سے ان میں نقص بیان کرتے ہیں اگرچہ واقعی
راجہ رام چندر کے بیٹے کش کی اولاد میں ہیں مگر کش بسبب نسل شمسی کی اولاد دختر
ہونے سے سمجھے جاتے ہیں۔ پس کش نیپ کی اولاد دیتے کی پیدایش سے ہوتا ہے۔
اون کا اجمد کی اولاد کش نپ نسل کے جانشین ہوکر بانی شہر قنوج ہونا عجب بلکہ بعض
مورخوں نے راٹھوروں کو کشیاپ نسل میں سے لکھا ہے اکثر مورخ پانچویں صدی عیسوی
سے انکا راج قنوج میں شروع ہونا بیان کرتے ہیں لیکن ایک چینی سیاح ہیون تسانگ جس نے
ساتویں صدی عیسوی میں ہندوستان کا سفر کیا ہے وہ اپنے سامنے گدھی پور یعنی قنوج
میں بیس راجپوتوں کا راج لکھتا ہے اب یہ تحقیق ہوگیا ہے کہ انکی حکومت وہاں پہنچی
گیارھویں صدی عیسوی میں ہوئی اور ۱۱۹۵ء میں شہاب الدین محمد غوری کے
ہاتھ سے جو دو برس پہلے راجہ پرتھی راج چوہان کو قتل اور اوس کا ملک ضبط کرچکا
تھا قنوج کی ریاست برباد ہوئی اور وہاں کے آخری راجہ جے چندر کے دریائے گنگا
میں غرق ہونے کے بعد اوس کے پڑپوتے شیوجی نے مروستھل یعنی سرزمین بے آب
یعنی مارواڑ میں درمیانی تیرھویں صدی عیسوی میں پناہ لی اور اوسکی اولاد میں سے آخر
چودھویں صدی عیسوی میں راو چونڈا نے منڈور کے پرہیار راجپوتوں کو نکالکر وہاں
اپنا قبضہ حاصل کیا جس کے بعد وہ راجپوتانے کے رئیسوں میں شمار ہوئے۔ انھیں کی شاخ میں
ایدر واقع گجرات کے رئیس ہیں۔ درمیانی پندرھویں صدی عیسوی میں منڈور کے عوض
راو جودھا نے اپنے نام پر راجدھانی جودھپور کو آباد کیا اور اوس کے ایک بیٹے
بیکا نے شمالی بیکانیر میں حکومت جمانے بعد شہر بیکانیر بسا کر جدا ریاست قائم کی
شروع سترھویں صدی عیسوی میں جودھپور کے راجہ اودے سنگھ کے ایک بیٹے کو جہانگیر
شہنشاہ ہندوستان نے ضلع اجمیر میں سے علیحدہ جاگیر دی جہاں اوس نے اپنے
نام پر شہر کشن گڑھ بسا کر راجدھانی بنایا درمیانی سترھویں صدی عیسوی شاہ جہان

شہنشاہ نے راجہ اودے سنگھ کے ایک پوتے رتن سنگھ کو صوبہ مالوہ میں سے جاگیر عنایت کی تھی اوس نے وہاں رتلام شہر آباد کیا جو ابتک اوسکی اولاد کے قبضے میں چلا آتا ہے۔ راٹھوروں کی چوبیس شاخیں ہیں لفظ راٹھور اصل میں راشٹر تھا جس کے معنی سنسکرت میں پیٹھ کی ہڈی کے ہیں اس کا قصہ اس طرح پر مشہور ہے کہ ان لوگوں کے بزرگوں میں سے کوئی شخص اولاد کی امید پر کسی کامل رشی کے پاس گیا جس نے اسکو ایک ایسا پانی عنایت کیا جسکو پینے سے اولاد پیدا ہو راجپوت نے وہ پانی پی لیا لیکن جنگل میں وہ اپنی بیوی سے دور تھا اس لیے خود اوس کے پیٹ میں بچہ حمل رہ گیا معمولی میعاد گذرنے پر اوسکی پیٹ کی ہڈی یعنی راشٹر چیر کر بچہ نکالا گیا جسکی نسل راٹھور مشہور ہوئی۔

## (۴) کشواہہ یا کچھواہہ

رام چندر کے بیٹے کش سے کشواہہ (کچھواہہ) نسل پیدا ہوئی جن کا سلسلہ سومتر تک جا ملتا ہے۔ کوسلہ یعنی اجودھیا سے دو خاندانوں نے نقل وطن کیا تھا ایک نے سون ندی پر روہتاس آباد کیا۔ دوسرے نے کوہاری ندی کے نالوں پر بمقام لاہر سکونت اختیار کی کچھ عرصہ بعد انہوں نے قلعہ نرور تعمیر کیا جو مشہور راجہ نل کا مسکن تھا۔ درمیانی دسویں صدی عیسوی میں اس نسل میں سے دلہا رائے نرور سے خارج ہوکر راجور کے قدیم باشندگان قوم مینہ و بڈگوجر راجپوتوں کو بے دخل کرکے آنبیر کی ریاست قائم کی بارھویں صدی میں کچھواہہ راجپوت دہلی کے چوہان بادشاہ کے امرا میں داخل تھے اور درمیانی سولھویں صدی عیسوی میں شہنشاہ اکبر کے عہد سے کچھواہے بہت بڑھ گئے۔ راجہ بہارمل کے بیٹے اور پوتے بھگوان داس اور مان سنگھ بڑے کارگذار نکلے جنہوں نے آنبیر کی ریاست کو میواڑ اور مارواڑ کے موافق اول درجے پر پہنچایا۔ شروع اٹھارھویں صدی میں جبکہ مغلیہ سلطنت ضعیف ہوگئی تھی مہاراجہ سوائی جی سنگھ نے ریاست کو بڑھایا اور آنبیر کے عوض راجپوتانہ بلکہ تمام ہندوستان میں بے نظیر خوبصورت شہر جے پور بسا کر راجدھانی قرار دیا کچھواہوں کی نرور کی شاخ میں سے درمیانی اٹھارھویں صدی عیسوی میں راؤ پرتاپ سنگھ نے

بہادری کے ساتھ جیپور اور بھرت پور نواقد دبا کر علیحدہ ریاست الور کی بنیاد ڈالی جو کہ اوسکی اولاد کے قبضے میں ابتک قائم ہے نرور کا کچھواہہ خاندان تو آخری اٹھارہویں صدی عیسوی میں مرہٹوں کے ہاتھ سے تباہ ہوگیا لیکن جیپور اور الور دو خود مختار ریاستیں اس وقت تک باقی ہیں۔

## چندر بنسی

اول چندر بنسی راجہ یودہا کے پرپوتے یہاتی کے تین بیٹوں میں سے ایک کا نام یدو تھا جسکی اولاد یادو یا جادو کہلاتی ہے شری کرشن اور بلرام دو بھائی مہابھارت کے وقت اسی نسل میں سے تھے۔ شری کرشن کے مارے جانے کے بعد جب بھیلوں نے حملہ کیا تھا جب یودھشٹر اور بلدیو دہلی اور دوارکا سے کہ انکے مقامات حکومت تھے نکالے گئے تو ملتان ہوکر سندھ کے پار چلے گئے۔ چنانچہ وہ دونوں مفقود الخبر ہوگئے مگر پسران کرشن جو انکے ساتھ گئے تھے سندھ کا عبور کرکے خراسان چلے گئے جہاں اونمیں سے ایک شخص نے سمرقند یا سمیر وکھنڈ اور گیج نامی نے غزنی کو آباد کیا پھر وہاں سے انکو کسی یونانی حاکم یا مسلمانوں کے دباؤ سے پنجاب میں واپس آنا پڑا وہاں سے بھی نکالے جانے بعد وہ ستلج ندی اتر کر راجپوتانے کے مغربی ریگستان میں درمیانی آٹھویں صدی عیسوی کے قریب آبسے جہاں سے اونھوں نے بھیلی قوموں کو نکالکر جیسلمیر آباد کیا اور وہ ابتک کرشن کی عزت دار اولاد کا دار الحکومت سمجھا جاتا ہے۔ خراسان سے واپس آنے والے شخص کا نام بھاٹی تھا اس لیے یادو خاندان کی ایک شاخ کا نام بھاٹی ہوگیا جیسا کہ ہر قوم میں ایسی بہت الفاظ کے سبب ہوجایا کرتا ہے۔ بھاٹیوں کی حکومت پہلے بہت بڑی تھی راٹھوروں کے دبانے سے کم رہ گئی ہے۔ کہتے ہیں بٹنیر جو اب ریاست بیکانیر کا حصہ ہے بھاٹیوں کی آبادی کی وجہ سے اس لیے یہ نام پایا۔ مردم شماری کے قدیم جغرافیہ کے بموجب شمالی حصے کا نام بیر ہے اور جب بھاٹیوں کی چند شاخوں نے مذہب اسلام اختیار کیا تو تمیز کے واسطے اپنی قوم کے نام سے الف محذوف کردیا کہ اس طرح بھٹ اور بیر ملکے بھٹ بیر ہوگیا۔ یادو نسل کی آٹھ بڑی شاخیں ہیں جنمیں جیسلمیر کو

بھاٹی۔ قرولی کو یادو کچھ بھج کو جاریجہ اور سندھ کے نو مسلم جاگیرداروں کو سمّہ کہا جاتا ہے یادو خاندان کے بعض لوگ متھرا کے پاس سے کہیں نہیں گئے تھے شروع میں وہ بیانہ پر قابض رہے وہاں سے نکالے جانے کے بعد قرولی میں جا رہے جہاں سندھیا کے ہاتھ سے بچکر اب تک حکومت کرتے ہیں۔ مرہٹوں کے بعض سردار اسی نسل میں سے سمجھے جاتے ہیں۔

## اگنی بنسی

چار خاندانوں کو اگنی کل یعنی آتشی نسل قرار دیا جاتا ہے اور سب سے علیحدہ آگ کی پیدائش بتایا ہے جنگ عظیم مہابھارت کے بعد جیسے قدیم راجگان سورج بنسی و چندر بنسی وغیرہ قریباً تمام کے نیست و نابود ہو گئے تھے بودھ مذہب کے ہندوستان میں پھیل جانے اور کروڑوں لوگوں کے ناستک دستگر ہو جانے سے لوگ خوف کھانے لگے۔ اس زمانے سے تقریباً ڈھائی ہزار برس پیشتر وششٹ منی نے آبو پہاڑ کے اوپر ہوم کرکے اگنی کنڈ سے پنوار، پریہار، سولنکھی اور چوہان نام چار راجپوتوں کو پیدا کیا انہوں نے بودھ مذہب اور ناستک ماننے والوں کو جو اکثر رذیل خاندانوں یا اقوام غیر مثل ترکستان تکشک ناگ اور یون وغیرہ کے تھے لڑائیوں میں مغلوب کر کے ویدک دھرم کو پھر اس کے اصلی مرکز اور برہمنوں کو دوبارہ انکے مذہبی منصبوں کے اوپر قائم کیا یہ ایک قصے کی بات ہے لیکن تاریخ والوں نے انکو ایک نئی شمالی قوم یا قدیم باشندوں میں سے خیال کیا ہے جو بودھ لوگوں سے مقابلے کی ضرورت کے سبب آگ کی پوجا کے ذریعہ سے راجپوتوں میں شامل کیے گئے۔

## پرمار یا پنوار

پرمار خاندان میں سنہ عیسوی سے ستاون برس پہلے راجہ بکرماجیت مقام اجین مالوہ میں بڑا نامی گذرا ہے اس وقت پرماروں کی کوئی خود مختار ریاست موجود نہیں ہے جو اس خاندان میں ہونے کا ثبوت رکھتی ہو۔ پرمار قوم کی ۳۵ شاخیں ہوئی ہیں اور اکثر نے انہیں سے بڑے ملکوں پر راج کیا ہے قدیم منقولہ ہے کہ دنیا پرماروں کی ہے اگرچہ

پرماروں کا خاندان انہل واڑہ کے سولنکی راجگان کی برابر دولت مند اور جوہالی کے برابر باعمل کبھی نہیں ہوا مگر انکی سلطنت دونوں سے وسیع تر تھی اور زیادہ استقلال پا گئی تھی اور پرمار ویسے کہ انکی کل چوں سب سے اخیر اور کمتر ہیں بہر صورت فائق تھے کہ آج تک آنکو اپنے تحت میں خراج گذار رکھا ہے پنوار ونمیں مثل بکرم اور بھوج کے ایسے بڑے اور بے نظیر اور لاثانی راجہ مہاراجہ ہوئے ہیں جو اس قوم کے لیے ہمیشہ موجب فخر ہیں میواڑ میں مانڈھاتا پنوار بڑا فیاض اور مشہور ہوا ہے جس نے کئی لاکھ بیگہ زمین برہمنوں کو خیرات کردی اور مارواڑ میں دھرنی باراہ پنوار بہت نامی ہو گذرا ہے جس نے کل ملک نو حصہ کرکے اپنے نو بھائیوں کو مع ایک ایک سنگین قلعہ کے بانٹ دیا تھا کہ اس وقت نو کوٹی مارواڑ مشہور ہے۔ انکی حدود دارالحکومتیں حسب تفصیل ذیل تھیں۔

(۱) مہیشر (۲) دھار (۳) منڈو (۴) اجین (۵) چندربھاگا (۶) چتوڑ (۷) آبو (۸) چندراوتی (۹) موسیانہ (۱۰) پرماوتی (۱۱) امرکوٹ (۱۲) بیکھر (۱۳) لودروہ (۱۴) پٹن انمیں سے بعض کو انھوں نے فتح کیا تھا اور بعض کو آباد کیا تھا۔

پرماروں کی ۳۵ شاخیں ہیں ذیل مقدم ہے کہ اس شاخ کے رئیس چندراوتی واقع دامن کوہ ارابلی کے حکمران رہے ہیں چندراوتی کے پرمار راجہ بھوج کی اولاد سے تو درکنار بکرم کی اولاد سے نہ پایا ہوں اب ہمکو یہ بیان کرنا چاہیے کہ چندراوتی کب ویران ہوئی اس کا ابھی کوئی صحیح پتہ نہیں ملتا مگر البتہ اتنے ہیں کہ جب محمود غزنوی گجرات کو جاتا تھا تو اول وہ اجمیر کے دیرانی اور اجمیر کو خراب کرکے مارواڑ کی طرف روانہ ہوا مارواڑ اور میواڑ اور چندراوتی کے رئیس آبو کے پاس جمع ہوئے محمود نے نا ڈول کو ویران کرکے ان رئیسوں کے اوپر دھاوا کیا اور انکو شکست فاش دیکر کے آبو کے اوپر چڑھ گئے اور محمود نے چندراوتی لوٹ کر بہت مال اور دولت ہاتھ لیا اور وہاں سے گجرات کی طرف روانہ ہوا اس دن سے چندراوتی غارت ہوئی اور پھر کبھی مثل سابق کے آباد نہ ہوئی دو سو برس کے بعد قطب الدین ایبک نے بھی حملہ کیا اور لوٹ کھسوٹ کر تمام شہر کو برباد کردیا۔

بجولیا کا راو جو رانا کی میواڑ کے سولہ سرداروں میں سے ہے اور میواڑ کا ماتحت سردار ہے

پنواروں کی نسل کا عزت دار یادگار باقی رہا ہے مالوہ میں اوسٹ واڑہ وغیرہ کئی جاگیردار اس نسل کے ہیں اور اکثر دریائے سندھ پار مسلمان ہو گئے ہیں اگرچہ دھارا اور دیواس وغیرہ کے رئیس پنوار ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں لیکن مرہٹوں کے ساتھ رشتہ داری پیدا کر لینے کے سبب راجپوت لوگ ان کو علیحدہ سمجھتے ہیں

## چوہان

آتشی پیدائش میں سب سے زیادہ بہادر چوہان ہیں۔ بلکہ کل راجپوتوں سے انکی دلیری و جوانمردی فائق ہے اگرچہ راٹھور بہت بہادری کا دم بھرتے ہیں۔ مگر چوہان ان سے بھی سبقت لے گئے ہیں۔ چوہان کے کرسی نامے میں اہل سے جس کو انکی پال کہتے ہیں اٹھ بکرماجیت سے ۶۵۰ سال قبل ہوا ہے۔ پرتھی راج تک انتالیس پشتیں لکھی ہیں۔ مگر یہ سلسلہ صحیح نہیں معلوم ہوتا کیونکہ ان کی پیدائش بکرماجیت سے صدہا سال پیشتر ہوئی بتلاتے ہیں۔ پس ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ لوگ تکشک نسل میں سے ابتدائی زمانے میں ہندوستان پر حملہ آور ہوئے تھے چوہانوں کے نامور راجہ اجے پال نے اجمیر آباد کیا تھا۔ اجمیر میں بڑے بڑے چوہان راجہ اور مہاراجہ مثل بیسل دیو اور پرتھی راج وغیرہ کے ہوئے جنکی فتوحات کا سلسلہ شمال میں دہلی تک اور دکن میں گجرات تک پہنچا۔ تا وقتیکہ پرتھی راج نے دہلی کو منتقل دار الحکومت کر کے اپنا آخرین عظمت و جلال حاصل کیا چوہانوں کی حکومت کے یہی دو بڑے مقامات تھے۔

سب سے اول مانک رائے چوہان پر جسکی اولاد سانبھری راؤ کہلاتی ہے کیونکہ اس مانک کی جھیل پر قصبہ سانبھر آباد کیا تھا قاسم (؟) جو ولید کا سپہ سالار تھا اول صدی کے اختتام پر حملہ کیا اور دوسرا حملہ چوتھی صدی میں ہوا۔ اس مقابلے میں اودے دت پرمار چوہانوں کا مددگار تھا۔ چونکہ اس کی وفات ۱۰۹۶ء میں تحقیق ہوئی ہے یہ احتمال ہے محمود غزنوی سے جو جھے بادشاہ مودود کے مقابلے کے واسطے ہوا تھا اور اسی فتح کا ذکر دہلی کی قدیمی لوہے کی لاٹھ کے کتبے پر ہے۔ یہ لاٹھ پہلے نگمبود واقع لب دریائے جمنا دہلی سے چند میل فرد تر تھی پھر وہاں سے مقام حال پر رکھی گئی۔ اس لاٹھ کا کتبہ بیسل دیو سے شروع ہو کر خاتمہ اس کا پر تھی

واج چوہان پر ہوا ہے بیسل دیو ۶۴ برس زندہ رہا اور وہ دہلی کے تنور راجہ جے پال کا ہم زمانہ تھا اور آخر کار اس نے مذہب اسلام قبول کرلیا تھا۔ بیسل دیو اہنل سے دسویں پشت میں بتایا جاتا ہے بعض لوگ یہ بات کہتے ہیں کہ سلطان معزالدین محمد بن سام نے جس نے رائے پتھورا کا بت خانہ توڑ کر مسجد قوۃ الاسلام بنائی تھی اور جس کا ایک مینار قطب صاحب کی لاٹھ مشہور ہے، اس لوہے کی لاٹھ کو بطور نشان کے لگایا تھا۔ چوہانوں کی چوبیس شاخیں ہوئی ہیں۔ ان میں سے بوندی اور کوٹے کے رئیس ہاڑے کہلاتے ہیں۔ کیونکہ ان کے ایک بزرگ استپال کی پیدائش ہاڑ یعنی ہڈیوں سے قصے کے طور پر مانی گئی ہے۔ مغل بادشاہوں کے ماتحت بڑے بہادر کارگزار تھے درمیانی چودھویں صدی عیسوی میں انھوں نے میواڑ کی مدد سے بوندی پر قبضہ کیا اور درمیانی سولھویں صدی عیسوی میں میواڑ کی اطاعت چھوڑ کر اکبر بادشاہ کی ماتحتی قبول کی۔ درمیانی سترھویں صدی عیسوی میں شاہ جہان نے بوندی کا ایک پرگنہ جدا کر کے بطور جاگیر اپنی طرف سے دیکر کوٹے کی علیحدہ ریاست بنائی۔ ضعیف العمر شاہ جہان شہنشاہ کے بڑے بیٹے دارا شکوہ کی رفاقت میں بمقابلہ اورنگ زیب کے چھ بھائیوں نے جان دی مگر انمیں سے صرف ایک اتفاقاً جانبر ہوگیا۔ درمیانی انیسویں صدی عیسوی میں سرکار انگریزی کے حکم سے جھالراپاٹن کے لئے تہائی علاقہ تقسیم ہوا۔

چوہانوں میں سے ایک شاخ دیوڑہ بھی ہے جنکے بزرگوں میں سے دیو راج نامی نے آخر چودھویں صدی عیسوی میں پرمار راجپوتوں سے آبو کا قلعہ لے لیا تھا اسکی اولاد اب ریاست سروہی پر قابض ہے راجپوتانہ میں ان تین خودمختار ریاستوں کے سوا چوہانوں کی پوربیہ شاخ میں اول درجے کے تین سردار بیدلہ۔ کوٹھاریہ اور پارسولی میواڑ کے ماتحت جاگیردار ہیں۔ اکثر چوہان لوگوں نے زمین نہ دینے کی غرض سے مذہب اسلام اختیار کرلیا ہے۔

اول شخص جس نے جاگیر کے عوض اپنا مذہب تبدیل کیا۔ پرتھی راج

کا بھتیجا الشیر داس تھا۔ قائم خانی وغیرہ کئی شاخیں بھی چوہانوں میں سے مسلمان ہو گئی ہیں جو شیخاواٹی کیطرف زیادہ آباد ہیں۔ ٹاڈ صاحب کہتا ہے کہ یہ تبدیل مذہب کچھ تعجب کی بات نہیں ہے کیونکہ منو کے قانون میں زمین کے واسطے ہر چیز دینی روا لکھی ہے۔

فائدہ۔ ان چوہانوں میں سے اوسوال مہاجن نکلے ہیں۔

## سولنکھی جنھیں چالک بھی کہتے ہیں

بھاٹوں کی روایت کے بموجب سولنکھی قبل اس کے کہ راٹھوڑ قنوج پر قابض ہوئے مشہور شہر لب دریائے گنگ کے راجہ تھے۔ اس خاندان کے لوگ۔ لاہور دکھن اور گجرات میں زبردست راجہ رہے ہیں۔ ان میں سے مولراج نے انہل واڑہ میں اٹھاون برس حکومت کی اس کے پسر چاونڈ رائے کے عہد حکومت میں محمود غزنوی انہلواڑہ پر حملہ آور ہوا اور اسکی دولت سے چند مکانات بطور یادگار فتوحات خود تعمیر کئے منجملہ ان کے ایک تعمیر بنام بہادرعروس بہشتی ایسی عمدہ تھی کہ اس کی عظمت کو انسان کی بنائی ہوئی چیزوں میں سے شاید کوئی پہنچ سکے۔ مسلمان مورخوں نے دولت منفردہ کی تعداد نہایت کثیر لکھی ہے بعد معاودت محمود کے انہل واڑہ میں پھر وہی رونق ہوئی۔ اور سدھ رائے جے سنگھ کہ بانی ریاست سے ساتویں پشت میں تھا۔ پھر فرماں روا ہو کر کرناٹک سے دامن کوہ ہمالیہ تک بائیس ریاستیں اس کے تحت حکومت ہو گئیں لیکن پرتھی راج چوہان سے مخالفت کر کے سدھ رائے جے سنگھ سولنکھی کا بیٹا راج سے محروم رکھا گیا۔ اور کمار پال چوہان انہل واڑے کی گدی پر بیٹھایا گیا۔ سدھ رائے اور کمار پال دونوں بودھ مذہب کے معتقد تھے ان کے زمانے کی تعمیرات صنعت و عظمت میں تعریف کے لائق ہیں کمار پال کے جانشین بالو مالدیو کی ریاست تیرھویں صدی عیسوی میں شہاب الدین غوری کی فوج سے غارت ہوئی۔ یہ خاندان ختم ہوا لیکن سدھ رائے کی اولاد میں سے نیا خاندان بسیلدیو سے قائم ہوا۔ اور مسلمانوں کے

ہاتھ سے جو نقصانات نمایاں ہوئے تھے انکا دفعیہ ہوتا گیا۔ اور سند سومنات نے
دوبارہ رونق پائی۔ چوتھے راجہ کہیل کرن کے وقت میں علاؤالدین محمد شاہ خلجی نے
انہلواڑہ کو دوبارہ اجاڑ دیا۔ سنہ ... واقعہ کو سومنات کے مندر کو اسلامی قربان گاہ قرار دیکے
ایک مسلمان درویش مستقر کیا جو دعا کی سورتوں کو ... کر دیا۔ انہلواڑے
کی فصیل مسمار ہوکر بنیاد کھودی گئی۔ اور قدیم اندرون کے کھنڈرات سے کچھ ہی ... سولنکھی
نسل کے باقی ماندہ لوگ ملک میں ہر طرف پریشان پھرتے رہے اور ... اب ... کے
سرپرست رہے ان میں سے ایک شاخ باگھیلا ہے جو ... باگھیلا ... راٹھور کی
اولاد میں سے ہے ملک کے ایک حصے پر قبضہ کیا جو باگھیل کھنڈ کے نام ... ہے
مہاراجہ ریوان اسی نسل سے خودمختار رئیس ہیں اور اس خاندان ... باگھیلا ریاست میں
اور ایک روپ نگر کا ٹھاکر میواڑ کے ماتحت دوسرے ... کے جاگیردار ... شامل
جو خاص سدھ راج کی اولاد میں ہونے کا دعوی کرتا ہے۔ سولنکھی کی سولہ ہی شاخیں
ہیں جنہیں سے اکثر راجپوتانہ وغیرہ میں بستے ہیں اور کسقدر سندھ ... مسلمان ہوگئے ہیں۔

## پرہار یا پرھیار

پرہار لوگ اگنی بنسیوں میں کمنام ہو رہے ہیں۔ یہ ہمیشہ دہلی کے تنور اور اجمیر کے
چوہان راجاؤں کے تابع رہے ایک دفعہ راجہ پرتھی راج کی اطاعت سے پرہار کے راجہ
ناہر راؤ نے نکلنا چاہا۔ اور اسکا مقابلہ کیا۔ اگرچہ وہ کامیاب نہ ہوا۔ مگر اس کے نام کے ساتھ
کوہ اراولی کا ایک گھاٹ جہاں معرکہ ہوا تھا۔ مشہور ہوگیا ہے۔ منڈاور (منڈور) پرہاروں کا
دارالحکومت اور مارواڑ کا مقدم شہر تھا جو جودھپور سے پانچ میل شمال میں ہے۔ اور جنھوں
نے راٹھوروں کو قنوج سے خارج ہونے کے بعد اپنے ملک میں پناہ دی تھی مگر راٹھوروں
نے اس کا بدلہ دغابازی سے کیا یعنی چونڈا نامی راٹھور نے آخر چودھویں صدی عیسوی پر
پرہاروں کو نکال کر منڈور پر قبضہ کر لیا۔ میواڑ کے راجاؤں نے پرہاروں کو پہلے ہی سے
کمزور کر دیا تھا۔ ان کا اکثر علاقہ دبا کر رانا کا خطاب جو سابقاً صرف انہیں کو حاصل
تھا چھین کر اپنے خاندان میں جاری کیا۔ پرہاروں کی بارہ شاخیں ہیں۔ مگر کوئی خودمختار

ریاست نہیں رکھتی۔ راجپوتانہ کے متفرق مقامات پر رعایا کے طور پر آباد ہیں موقع اتصال
کوہاری سندھ اور چمبل پر ان لوگوں کی ایک آبادی ہے کہ علاقہ تنگہ جات واقع
نالوں کے چوبیس دیہات میں بستے ہیں۔ یہ برائے نام مہاراجہ سیندھیا کے تحت
حکومت تھے۔ وقت اجرائے سررشتہ انتظام ٹھگی ڈکیتی بنظر حفظ امن و عافیت ممالک
لب دریائے چمبل دیہات مذکور علاقہ انگریزی میں داخل کئے گئے۔

## متفرق راجپوت قومیں

تنور قدیم مشہور قوم ہے جسکو بعض لوگ یادو کی شاخ اور بعض علیحدہ کہتے ہیں لیکن
صحیح ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ پانڈوؤں سے نکلے ہیں بکرماجیت جس کا سمت قبل عیسوی
سن سے چھپن برس پیشتر شروع ہوا ہے اس خاندان سے تھا ان میں سے
آخری راجہ اننگ پال تنور جس کے پہلے بیس راجہ دہلی میں ہو چکے تھے سمت ۱۲۲۰
مطابق سنہ ۱۱۶۴ء میں لاولد تھا اس لئے اپنے نواسے پرتھی راج چوہان کو گود لیا جس
سے تنور خاندان کا راج اجمیر کے چوہانوں میں شامل ہوگیا۔ اب انکی کوئی خودمختار
ریاست نہیں ہے صرف نورپور وغیرہ کے جاگیردار پنجاب میں انگریزی وظیفہ خوار ہیں
جن کے بزرگوں میں سے راجہ باسو وغیرہ نے شاہ جہان کے عہد میں کئی بار اطاعت
و سرکشی کی تھی۔

اب تنوروں کی صرف دو ریاستیں ہیں ایک تنور گڈھ کنارہ راست دریائے
چمبل پر جہاں اس کا جمنا سے اتصال ہوا ہے دوسری پاٹن تورا والی علاقہ جیپور جس کا
رئیس راجگان دہلی کے خاندان سے قربت کا دعویٰ کرتا ہے۔

چاورا یا چورا کسی وقت میں یہ قوم نامور تھی اب برائے نام رہ گئی ہے اور وہ بھی
صرف بھاٹوں کی کتابوں میں اس کی اصل کا کچھ حال معلوم نہیں نہ سورج بنسی نسل
سے ہے اور نہ چندر بنسی پس خیال ہے کہ سیتھیا نسل میں سے ہیں جو ہندستان
کی قدیم آنے والی قوم ہے اگرچہ یہ لوگ غیر ملک کے ہیں۔ لیکن بہت قدیم زمانہ میں آکر

رہے ہون گے کیونکہ ان کے اکثر اشخاص کی میواڑ کے سورج بنسی رئیسون سے
جس زمانے مین والئی میواڑ ولبھی کے مالک تھے۔ رشتہ داری ہوئی ہے انکا دارالحکومت
پہلے دیو بندر ساحل سوراشٹر (جسے سیارشترہ بھی لکھتے ہین اور بعد کو کاٹیاواڑ
کہلایا) ہوا۔ ہنود یقین کرتے ہین کہ دیو کے رئیس نے بجری چوری اختیار کی تو سمندر
کے ذریعہ سے اُسپر یہ آفت نازل ہوئی کہ اُسکا دارالریاست دریا برد ہو گیا۔ اور تحقیق
سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ چونکہ یہ کل ساحل بہت پست ہے۔ اسلئے سمندر نے چڑھ کر
اسکی دارالریاست کو غرق کر دیا اور شاید ایسا ہوا ہو کہ عرب کے لوگون نے جو اُس ملک
مین تجارت کرتے تھے اپنے جہازون کی غارتگری کی علت مین اُن کو تنگ کر
نکالدیا ہو۔ چنانچہ اسکی تصدیق تاریخ میواڑ سے ہوتی ہے کہ وہان کے رئیس نے چورا
راجپوتون کو برا عظم اور جزیرہ تھا سوراشٹر مین جہان سے وہ نکالے گئے تھے پھر قایم کیا پھر دوبارہ
آٹھوین صدی عیسوی مین انہل واڑہ پٹن کی بنیاد قایم کی۔ کتاب کہیان راسہ سے یہ
بھی تحقیق ہوا ہے کہ قلعہ چیتوڑ پر مسلمانون نے اوّل حملہ کیا تو اسکے مقابلے مین قوم چورا کے سرگروہ
چانشنسی نے والی میواڑ کو بہت مدد دی تھی۔

تحریر فرشتہ سے معلوم ہوا کہ محمود غزنوی نے سوراشٹر
پر حملہ کرکے آخر دسوین صدی عیسوی مین اسکی دارالحکومت انہل واڑہ کو فتح کیا تھا اسکے
رئیس کو بھی خارج کرکے بجائے اُسکے خاندان سابقہ سے کہ قدامت و حسب نسب مین مشہور
تھا۔ ایک شخص کو مسند نشین کیا۔ اب خاندان چورا مین کوئی بڑا رئیس نہین ہے صرف
مانسہ وغیرہ چھوٹے جاگیردار گجرات مین باقی ہین۔ لیکن باوصف انکی مفلسی و بیقدری
کے اب تک سورج بنسیون کیساتھ رشتہ داری کے لایق سمجھے جاتے ہین۔ چنانچہ
رانا سردار سنگھ کی والدہ کسی چھوٹے سے چورا سردار کی بیٹی تھی۔

جھالا یہ لوگ کاٹھیاواڑ کے رہنے والے ہین۔ اور اس قوم کے نام سے اس ملک کا ایک
حصہ جھالاواڑ کہلاتا ہے۔ ان کو میواڑ والونکی بدولت راجپوتانہ مین عزت حاصل ہوئی
اور یہ سورج بنسی اور چندر بنسی یا اگنی کل نسل سے نہین سمجھے جاتے۔ لیکن وہ چندر بنسی

راجپوت ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں۔ جسکا کوئی ثبوت نہیں ملتا غالباً یہ شمالی ملک سے آئے ہوئے بالا وغیرہ کے ہم قوم ہیں جو اپنی طاقت اور لیاقت کے سبب راجپوتوں میں شامل ہوئے۔ راجپوتانہ میں اس وقت ایک ریاست جھالراپاٹن جس کو جھالاواڑہ کے ساتھ بھی پکارتے ہیں۔ اس قوم والوں کے قبضے میں ہے جو کہ کوٹے سے نکال کر بنائی گئی ہے اول درجے کے تین جاگیردار سادڑی۔ دیلواڑہ اور گوگندہ جھالا النسل ہیں سے میواڑ کے ماتحت ہیں انکی رشتہ داریاں راجپوتوں کے ساتھ ہوتی ہیں۔

جب رانا پرتاب کو شہنشاہ اکبر نے بالکل دبالیا اور جھالا سردار نے اسکی بڑی وفاداری اور خیرخواہی کی تو اسکے صلہ میں رانا نے اسکے ساتھ اپنی دختر کی شادی کردی اور اپنے دست راست پر نشست دی۔ مگر یہ امر کہ یہ عزت اوسکو صرف بعوض جان فشانی کے حاصل ہوئی تھی نہ بوجہ حصیتیس راج کلوں میں شمار ہونیکا اس سے بخوبی ثابت ہے کہ زمانۂ مابعد کے ایک رانا نے ظالم سنگہ جھالا کیساتھ جو راج کوٹہ کا منتظم حکمران تھا اپنے ایک سردار کی دختر کی شادی بمشکل تمام منظور کی تھی۔ اور ظالم سنگہ اور رانا دت رانی کے خلف مادھو سنگہ کو اس رشتہ داری کیوجہ سے اپنے ہم مرتبہ لوگوں سے اعلیٰ ترین رشتہ داری کرنیکا منصب حاصل ہوا۔

گوڑ ۔ یہ نسل اگرچہ راجپوتانہ کبھی ترقی پر نہیں ہوئی مگر بزرگ سمجھی جاتی ہے اس نسل سے قدیم راجہ بنگالہ کے فرمان روا تھے اور ان کے نام سے وہاں کا دار الحکومت لکھنوتی گور مشہور ہوا۔ یہ لوگ بنگالے کے بعد اجمیر کی طرف نامور ہوئے۔ پرتھی راج کے معرکوں میں ان کا ظہور مشہور سرداروں کے ذکر سے شاہ جہاں شہنشاہ نے راجہ بیٹھلداس گوڑ کو جس کی اولاد میں راجگڑھ ضلع اجمیر کے جاگیردار ہیں۔ اسکی بہادرانہ خدمتوں کے سبب قلعہ رنتھنبور عطا کر کے مثل دوسرے راجاؤں کے پانچہزاری منصب دیا تھا۔

سنہ ۱۸۰۹ء میں راجپوتانہ کے سوا ان کا مالوے کا راسپہا ملک بھی مرہٹوں کے ہاتھ سے جاتا رہا۔ اور اب وہاں صرف پچاس ہزار سالانہ کی جاگیر ان کے پاس رہ گئی ہے گوڑوں کی پانچ شاخیں ہیں۔

# جاٹ یا جٹ

یہ قوم بت پرستی کی حالت میں سب سے پچھلی حملہ کرنیوالی ہندوستان میں سمجھی جاتی ہے اور یہ انہی سے اگلے آنیوالے راجپوتون کے ساتھ شادی وغیرہ رسموں میں شریک اور رشتہ دار بنے ہیں سوائے ایک دو مرتبہ کے یہ عزت حاصل نہ کرسکے۔ اور ہمیشہ بیاہ شادی وغیرہ کاموں میں عام راجپوتون سے علیحدہ شمار کئے گئے گو ان کو راجپوتون کی چھتیس قوموں میں لکھا ہے۔

جاٹ قوم کی روایتوں سے اُن کا مسکن مغرب دریائے سندھ پایا جاتا ہے اور یادوں میں سے انکا نکاس دریافت ہوتا ہے اس سے واقعات یادو کے گروہ زابلستان سے آئے تھے تائید پاتی ہے اور اس قوم کے کرشن سے پیدا ہونے کا گمان رفع ہوتا ہے۔ یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ حملہ آوران ہندوستان کی مختلف اقوام معروف بہ سیتھک کے نکلنے کے وجوہ میں جاٹ و تکشک شریک ہیں۔ پانچویں صدی عیسوی کے ایک کتبے سے پایا جاتا ہے کہ ایک ہی رئیس کے دونوں لقب تھے اور اسی کی نسبت شمس پرستی کے سیتھک اوصاف بھی لکھے ہیں۔ اسی طرح اُس میں یہ بھی لکھا ہے کہ اس جٹ رئیس کی والدہ یادو نسل کی تھی۔ اس سے اُن کے راجپوتوں کی چھتیس نسلون اور یادو نسل میں ہونے کے دعوے کو استحکام ہوتا ہے۔ مگر بعد کو جاٹون کی اور راجپوتوں کی قومی نسل میں بڑا فرق ہو گیا جٹ سوار آخر میں بھی سیتھک قوم کی وضع رکھتا تھا اور زمانہ سابق میں چونکہ یادو کرشن کا ہتھیار تھا اُس سے مسلح رہتا تھا۔

یہ لوگ سلطان محمود غزنوی کی حملہ آوری کے وقت غارتگر دن کا ایک گروہ کی مثال سندھ پار پھیلے ہوئے تھے جن کو مقابلے میں پیش آنے کے سبب سلطان نے بہت تباہ کیا پھر یہ سپاہگری اور کاشتکاری میں مصروف ہوئے اور اب تک پنجاب۔ روہیلکھنڈ اور راجپوتانہ وغیرہ کیطرف اکثر اسی حالت میں پائے جاتے ہیں۔ شہاب الدین نے ہندوستان کو فتح کیا اُس سے صرف بارہ برس کے بعد اُس کے جانشین قطب کو شمالی جنگل کے جاٹون سے بذات خود لڑنا پڑا۔ کر

انھوں نے ہاتھی کو سلطنت علیحدہ کرنا چاہا اور جب بیگم فیروز اعظم کی وارثہ نے دشمن کے خوف
سے تخت چھوڑ کر جاٹوں کی پناہ لی۔ انھوں نے باتفاق انگریزوں کی فوج جمع کر کے ملکہ مذکور کی
امداد میں دشمن پر فوج کشی کی اور مارے گئے۔ شروع انیسویں صدی عیسوی میں دہلی
کی مغلیہ سلطنت کے تباہ ہونے کے بعد احمد شاہ درانی نے جو قندھار کا بادشاہ تھا اور جس نے
پانی پت کے میدان میں مرہٹوں کو بڑی بھاری شکست دی تھی ایک شخص رنجیت سنگھ
جاٹ کو اسکی عمدہ کارگذاری کے سبب لاہور کی حکومت پر مقرر کر دیا تھا وہ ہندوستان
اور افغانستان کے فسادوں سے موقع پاکر مستقل ہو بیٹھا اور ۳۵ برس تک پنجاب
کے علاقے پر مہاراجہ رنجیت سنگھ کے نام سے قابض رہا۔ اس کے مرنے کے چند سال کے اندر
اسکی اولاد و قوم میں اعلیٰ درجے کا ظالمانہ فساد اور سرکار انگریزی کی بدخواہی ثابت ہو کر
پنجاب کا ملک سرکار میں منضبط ہوا۔ اور اسکا ایک مشہور بیٹا دلیپ سنگھ ساڑھے
چار لاکھ سالانہ پنشن پر انگلستان بھیجا گیا۔ پنجاب کی ریاست کا ایک بڑا رکن سردار
گلاب سنگھ تھا جو اصلی سبب جاٹوں کی تباہی اور انگریزی فتح کا تھا اُس کو سرکاری
منظوری سے تین کروڑ روپیہ دیکر جموں و کشمیر کا خودمختار رئیس مانا گیا اُسکی اولاد اب
تک وہاں قائم ہے اس کے سوا پنجاب میں پٹیالہ۔ جیند۔ نابھہ اور کپورتھلہ وغیرہ کئی
ریاستیں جاٹ لوگوں کی ہیں۔ راجپوتانہ میں اس وقت بھرت پور اور دھولپور دو ریاستیں
اس قوم کی ہیں جن میں سے بھرت پور کی بنا ۱۷۲۳ء میں پڑی۔ اور دھولپور کی ۱۸۰۵ء
میں قائم ہوئی۔

## کاٹھی

راجپوتانہ اور سارشترہ ہر دو ممالک کے مورخ متفق ہیں کہ کاٹھی قوم ہندوستان
کی شاہی نسل سے ہے جزیرہ نما مغربی کی نہایت مشہور اقوام میں سے یہ قوم ہے۔
اس ملک کا نام سارشترہ ہے جسے سوراشٹر بھی کہتے ہیں کاٹھیاواڑ کر دیا ہے اور عوام میں
اس کا تلفظ کاٹھیاواڑ ہے اسی ملک کے کل باشندوں میں سے صرف کاٹھی لوگوں نے
ہی مذہب اوضاع و اطوار سے اپنی سنگت اصل کو قائم رکھا ہے سکندر کے زمانے

میں اُنکی بود و باش اُس گوشے میں تھی جہاں پنجاب کی پانچون ندیون کا اتصال ہوا ہی افغانون کے مقابلے میں سکندر خود چڑھ کر آیا تھا اور ایسا سخت مقابلہ ہوا کہ اُسکی جان مشکل بچی پرتھی راج کی لڑائی میں کاٹی بہت نامور رہی جیسلمیر کی روایتون میں مذکور ہو کر بھاٹیون کا کاٹیون سے مقابلہ ہوا تھا اور خود کاٹیون کی تاریخ میں درج ہے کہ دریائے سندھ کے جنوب مشرقی کنارے سے وہ آٹھوین صدی میں اس ملک میں آئے تھے اور کاٹی اب بھی سورج کی پرستش کرتے ہیں۔

## ہُن

چھتیس اقوام راج کل میں ہن بھی داخل ہیں۔ یورپ میں اس قوم نے بڑی بربادی و تباہی کی ہے مگر یہ معلوم نہیں کہ ہندوستان میں کب آئی ہے البتہ کاٹی و بالہ و ماکوانہ کے ہم زمانہ ملک سائشترہ میں رہی ہی چتوڑ پر مسلمانون کا حملہ ہوا تب انگتسی نامی ہن کا سردار بھی مع اپنی جمعیت کے مقابلے کے واسطے دیگر ہنود کے شامل ہوا تھا۔ قدیم روایت سے سکونت اس قوم کی دریائے چمبل کے مشرقی کنارے پر قدیم مقام معروف باڑولی پر تھی اور ست گرچا وری کا مشہور مندر ایک ہن رئیس کی شادی کا مقام ہے۔

اس قوم کے چند گھر تری سائی میں بڑودہ سے تین کوس اور ایک گاؤں جنبیہ نما ہنے میں موجود ہیں گو ذلیل ہو کر دیگر اقوام میں شامل ہو گئے ہیں

## بالا

مورخون نے اس قوم کو راج کل میں لکھا ہے اُن کا دعویٰ ہے کہ ہم سورج بنسی ہیں اور بالا یا بالا نامی ہمارا مورث اعلیٰ رام کے ایک بیٹے کی اولاد میں تھا اُنکی اوّل آبادی سوراشٹر (کاٹیاواڑ) کے اُس مقام پر تھی جو نہایت قدیم زمانے میں ڈھانک کہلاتا تھا بعد ازاں مونگی پٹم کہلایا۔ قرب جوار کا ملک فتح کر کے اُس کا بالا کھیتر نام رکھا اس ملک کا دارالحکومت بلبھی پورہ تھا اور خود بلقب بالا رائے مشہور ہوئے۔ اس طرح ان کو میواڑ کے گہلوتون سے قربت کا دعویٰ ہے۔ مگر بالا اندر نسب میں جو ان کا دعوے کرتے ہیں۔ اور کہتے ہیں کہ اُرور واقع دریائے سندھ کے حکمران تھے۔ کاٹی بھی بالا اُن سے نکلنے کا دعوے کرتے ہیں الخ

ان کا لقب فرمانروایان ملتان دستھنڈ ہے ستر ہویں صدی میں بالاؤں کو میواڑ پر حملہ کرنیکی طاقت تھی اور مشہور رانا ہمیر کی اوّل مہم یہ ہوئی کہ اس نے جی تولہ کے بالا رئیس کو مارا تھا ڈھانک کا رئیس بھی بالا ہے اور یہ قوم اب بھی بڑی سمجھی جاتی ہے۔

## جیتوہ یا کمری

یہ قدیم نسل ہے اور اس کو راجپوت کہتے ہیں اگرچہ مثل جھالا کے کاٹھیا واڑ سے باہر اسکو بھی کم جانتے ہیں مگر اُسی کیطرح اُس کے نام سے بھی اُس ملک کا ایک حصہ جیتواڑہ کہلاتا ہے اس قوم کے رئیس کے قبضے میں جزیرہ نما کا مغربی ملک ہے رئیس رانا کہلاتا ہے اور اسکا مسکن پوربندر ہے جیتواڑہ کے بھاٹ کہتے ہیں کہ اس نسل کے ایک سو تیس راجہ زمانہ سلف میں ہوئے ہیں اور آٹھویں صدی عیسوی میں اُن میں سے ایک کی شادی دہلی کے تنور خاندان میں ہوئی تھی۔ اُس زمانے میں جیتوہ کا نام کمر تھا اور دارالحکومت گوملی تھا کہتے ہیں کہ بارہویں صدی میں سہل کمر رئیس کو گوملی سے شمال کے حملہ آوروں نے نکالا تھا۔ اُس وقت سے کمر نام جاتا رہا اور جیتوہ رکھا گیا یہ قوم ہنومان سے کہ نسبکل بندر ہوا ہے پیدا ہونے کا دعوی کرتی ہے اور اسکی تصدیق میں کہتے ہیں کہ ہمارے رئیس کاٹھیا واڑ کے رانا پونچھیرہ یعنی دُم دار ہوتے ہیں۔

اور یہ اُن کی جہالت ہے ہنومان عَلَم ہے راجہ کرناٹک کے بھائی سگریو کے وزیر اعظم اور سپہ سالار کا جبکہ رامچندر کی بی بی سیتا کو جنگل سے لنکا کا راجہ راون جبر اً اپنے ساتھ لے گیا تو رامچندر نے آغاز جنگ سے پیشتر ہنومان کو راون کے سمجھانے کو بھیجوایا جب صلح و صلاح سے راون راہ راست پر نہ آیا تو ہنومان سیتا کو تسلی و تشفی دیکر واپس چلا آیا۔

## گوہل

یہ ممتاز نسل کسی قدر واجبیت سے سورج بنسی ہونیکا دعوی کرتی ہے گوہلوں کی بود و باش جونا کھیر گڑھ میں لونی ندی کے خم واقع میواڑ پر تھی۔ مگر یہ معلوم نہیں کہ کتنی مدت تک رہی۔ انھوں نے اس مقام کو اصلی بھیل رئیس مسمے کھیر ولے سے لیا تھا۔ اور بیس

پشت تک قابض رہے بعد ازان پانچوین صدی عیسوی میں راٹھورون نے اُن کو بیدخل کیا وہان سے سارشترہ یعنے کاٹھیاواڑ مین جا کر اُنھون نے پیرم گڑھ مین قیام کیا۔ یہ مقام بھی تباہ ہوا تب ایک شاخ بگ وامین ٹھہری اور دوسری شاخ سیہور میں مقیم ہوئی اور بھون نگر اور گوگو شہر آباد کئے۔ گوہلون کا مسکن بھون نگر خلیج کمبے ہی کے کنارے پر واقع ہے اور سارشترہ کا مشرقی حصہ گوہلواڑہ کہلاتا ہے۔

## ڈوڈیہ

اگرچہ اس نسل کا نام کل کرسی نامون میں ہے مگر اس کی تاریخ سابقہ بالکل مفقود ہوگئی ہے البتہ اس قدر معلوم ہے کہ پرتھی راج نے اُن کو فتح کرنے میں اپنا بڑا فخر سمجھا تھا۔ ایک ڈوڈیہ نسل کا ٹھاکر سردار گڑھ میواڑ کے ماتحت ... جن میں پچیس ہزار سالانہ کی جاگیر رکھتا ہے۔

## چندیلہ

ان کو بعض مورخون نے راجپوتون کی چھتیس نسلون میں سے لکھا ہے یہ لوگ بارہوین صدی عیسوی میں بہت زبردست تھے اور کل سرزمین واقع دریائے جمنا و نربدا جو اب بندیلون اور بگھیلون کے قبضے میں ہے ان کے تحت میں تھی۔ اُن کی پرتھی راج سے لڑائی ہوئی۔ اس لڑائی سے چندیلے پست ہو گئے اور گہیرؔوالون (بندیلون) کو فتح آسان ہوگئی۔

## گہیروال یا بندیلہ

راجستان کے راجپوتون میں گہیروال نسل کا حال معلوم نہیں ہے اور اگرچہ اوہ بہادری کے اُن کو اپنی صحبت کے لائق سمجھتے ہیں۔ مگر اُن کی اصل میں اعتراض کر کے رشتہ داری کے لائق نہیں سمجھتے ہیں۔ گہیروال نسل کی قدیم ریاست کاشی یعنی بنارس میں تھی اونکا مورث اعلیٰ کھور تاج دیوتھا اُس سے ساتوین پشت میں جسونت نے بڑا جگ بندو باسنی پر کر کے اپنی اولاد کو بندیلہ کا لقب دیا۔ اس سے گہیروالون کا نام بندیلہ

ہوگیا۔ اور جس ملک میں اسی نسل کی مختلف شاخیں بجائے چندیلوں کے مسکن گزین ہوئیں وہ بندیل کھنڈ کہلاتا ہے۔ بندیلوں نے بڑی طاقت حاصل کی۔ ان میں سے مدھوکر شاہ نے بیتوہ ندی پر شہر اورچہ آباد کیا۔ اور نرسنگھ دیو راجہ اورچہ نے جہانگیر کے ایما سے اکبر اعظم کے وزیر ابوالفضل کو ہلاک کیا۔ زمانۂ اکبر سے انتہائے سلطنت مغلیہ تک بندیلوں نے کل بڑی مہمات میں ناموری حاصل کی۔ اورچہ کا بھگوان شاہ جہان کی فوج کا سرادل تھا اس کا بیٹا شب کرن اورنگ زیب کی مہم دکن میں نہایت ممتاز سپہ سالار تھا۔ اور دلپت میدان جاجو میں مارا گیا۔ اب بندیلے بندیلکھنڈ میں پنا۔ چرکھاری۔ اورچھہ۔ اور دتیا وغیرہ ریاستوں پر خود مختار ہیں۔ مگر لقب گھیروال انکے صرف اصلی گھروں میں ہے۔

## بڑگوجر

یہ نسل سورج بنسی ہے۔ اور صرف یہی ایک نسل رام کے خلف کلان لو کی اولاد میں ہونیکا دعویٰ کرتی ہے لیکن بھاگوت وغیرہ سے لو کے اولاد ہونے کا پتہ نہیں چلتا اسلئے بڑگوجروں کے اس دعوی کیلئے ثبوت درکار ہے۔ بڑگوجروں کے قبضے میں ڈھونڈار کا بہت ملک تھا اور قلعہ راجور کہ راج گڑھ واقع راج الور سے پندرہ میل مغرب میں ہے انکا دار الحکومت تھا راج گڑھ اور الور بھی ان کے قبضے میں تھے راجور دیوتی کی قلیل ریاست کا بہت قدیم دار الحکومت تھا وہاں کے حاکم بڑگوجر نسل کے راجپوت تھے۔ راجہ کے بڑگوجروں کو مسلمان بادشاہوں کیساتھ رشتہ داری کا موقع نہ ملا۔ جس زمانے میں راجہ سوائی جے سنگھ بطور صوبہ کے ملکوں کی حکومت کرتا تھا بڑگوجر اپنے مختصر پالیسی سے سلطنت کی نوکری کرلیے تھے اور اس زمانے میں انوپ شہر لب دریا گنگ میں متعین تھے ایک بار راجہ جے سنگھ نے ایک بڑگوجر کے ہاتھ سے بھالے کا زخم اٹھاکر فتح سنگھ بن بیر پوتہ کو کہ ڈیڑھ سو ٹھاکروں کا افسر تھا پانچہزار سواروں کے ساتھ بڑگوجروں کی تباہی کے لئے بھیجا اس نے خیر سن کر کہ بڑگوجر رئیس گنگو رمنانے کے واسطے راجو سے جاتا ہے وہ بھی روانہ ہوا اور قاصد کی زبانی کہلا بھیجا کہ فتح سنگھ بن بیر پوتہ نے سلام کہا ہے اور خود بھی آتا ہے نوجوان بڑگوجر لنے کہ لڑائی سے بالکل بے خبر تھا اور تہوار کی خوشی میں مصروف تھا۔ قاصد کو مرواڈالا۔ اور

فوج کے پہنچتے ہی خود بھی مار کر قتل ہوا۔ اس طرح جے سنگھ نے دہلی اور راجوری بڑگوجروں
کو لیے دخل کیا اور اُن کے ملک پر قبضہ کر لیا۔ کل ملک جواب الور کی ریاست میں داخل ہے
اُن کے قبضے میں تھا راجور بہت قدیم مقام اور بڑگوجروں کا دار الحکومت ہے چند بھاٹ
نے اُسکا حال بہت لکھا ہے اور پرتھی راج کی لڑائیوں میں بڑگوجروں کا بہت ذکر ہے۔
کچھواہوں نے بڑگوجروں کو اس ملک سے خارج کیا تب ایک گروہ نے الوپ شہر لب
دریائے گنگ میں پناہ لی اور وہاں سکونت اختیار کی۔

## سکروال

یہ قوم راجپوتانہ میں کبھی مشہور نہیں ہوئی ہے اور نہ اب کوئی اُن میں سے
خود اختیار رئیس باقی ہے اگرچہ اُن کے نام سے کنارہ راست دریائے چمبل پر ضلع
جادونی سے ملحق ایک ضلع سکروار مشہور ہے اور اُسی طرح مہاراجہ سیندھیا کے علاقے
میں داخل ہے یہ لوگ اب صرف زراعت پیشہ رہ گئے ہیں۔ اس قوم کی وجہ تسمیہ
قصبۂ سیکری قریب فتح پور سے ہے کہ وہاں کسی زمانے میں اُن کی خود اختیار ریاست تھی

## بیس

یہ قوم چھتیس راج کل میں سے سمجھی جاتی ہے مگر چند کی فہرست میں نہیں
ہے اور کمارپال چرتر میں اس کا کچھ ذکر ہے اس سے سورج بنس کی ایک شاخ
معلوم ہوتی ہے۔ اب یہ لوگ بکثرت ہیں۔ اور ایک وسیع ضلع واقع ملک دوآبہ
گنگا و جمنا میں اُن کے نام سے بیسواڑہ کہلاتا ہے۔

## داہیہ

یہ قدیم قوم ہے اور اُسکی بود و باش لب دریائے سندھ جہاں اُس
کا ستلج سے اتصال ہوا ہے تھی۔ اگرچہ اس قوم کے لوگ چھتیس کلوں میں سمجھے جاتے
ہیں۔ مگر اب اُن کا کچھ پتہ و نشان نہیں ہے جیسلمیر کے بھاٹوں کی تاریخ میں اُن کا

ذکر ہے اُن کے نام اور مقام مسکن سے گمان ہوتا ہے کہ وہ یہی لوگ تھے جن کو سکندر نے داہیہ لکھا ہے۔

## جوہیہ

یہ قوم اُسی سرزمین میں رہتی تھی جہاں داہیہ تھی۔ اور ہمیشہ اُس سے متفق رہی ہے۔ مگر گاڑھا میں ہو کر ہندوستان کے شمالی جنگل میں پھیلی تھی اور قدیم تاریخ میں جنگل دیس یعنی ہریانہ۔ بھٹ نیر اور رانگو کے راج کہلاتے ہیں۔ یہ قوم بھی اب معدوم ہے جوہیہ اور داہیہ جو بیکانیر میں ہیں کسی زمانے میں راجپوت تھے۔ اب اہل اسلام ہیں۔

## موہل

اس قوم کا صرف اسی قدر حال معلوم ہے کہ ریاست حال بیکانیر قائم ہوئی اُس وقت تک بڑے خطہ ملک پر آباد تھی کہ راٹھوروں نے ان کو تباہ کر کے نکال دیا باتفاق اقوام مالن و ملائی۔ و مالیہ کے اب سب یہ قوم ملی ہوئی موہل مالی کی اولاد میں تھی۔ اور مالی جنکا دار الحکومت ملتان تھا سکندر کی دشمن تھی۔ ملتان اصل میں موہل تھان تھا۔

## داہریہ

کمار پال چرتر کے بموجب پنیل چھتیس کلوں میں سے ہے جن رئیسوں نے مسلمانوں کی حملہ آوری پر چتوڑ کی مدد کی داہر دیس پتی نامی دیبل کا داہر تھا تاریخ چتوڑ میں اس رئیس کا ذکر اگرچہ مختصر ہے مگر بڑی عزت کیساتھ لکھا ہے کیونکہ یہی داہر ملک سندھ کا کلی مالک تھا۔ اور اُس کے دغا سے مارے جانے کا حال ابوالفضل نے مفصل لکھا ہے ۹۹ سنہ ہجری میں خلیفہ بغداد کے سپہ سالار قاسم نے اُس پر حملہ کیا۔ اور کمال سختی سے پیش آیا۔ مگر معلوم نہیں کہ داہر اُسی رئیس کا نام تھا۔ یا اُسکی

قوم کا نام تھا"

## داہمہ

اس قوم کا صرف بڑا نام باقی رہ گیا ہے جن کی مہمات و سخاوت کو بھاٹ بڑے فخر سے مشہور کیا کرتے تھے۔ انکا نام اقتضائے مدت سات صدی سے صرف کتابوں میں رہ گیا ہے داہمہ بیانہ کا راجہ اور پرتھی راج چوہان کے زیردست سرداروں میں سے تھا۔ اس خاندان کے تین بھائی سلطنت میں بڑے عہدوں پر ممتاز تھے اور جس زمانے میں کہ ان میں سے بڑا بھائی کنٔماس وزیر رہا ہے چوہانوں کی تاریخ میں نہایت عمدہ زمانہ گذرا ہے۔ وہ دشمنوں کے حسد سے مارا گیا دوسرا بھائی پُن ڈیر سرحد پر بمقام لاہور سپہ سالار تھا اور تیسرا چاؤنڈ۔ شہاب الدین غوری کیساتھ پرتھی راج کی پہلی لڑائی میں یہ اسکی فوج کا افسر تھا۔ اسی جنگ میں کام آیا۔ شہاب الدین کے مؤرخوں نے بھی داہمہ چاؤنڈ رائے کی شجاعت کی داد دی ہے اور اسکا نام کھانڈے رائے لکھا ہے۔ چوہانوں کی سلطنت کیساتھ یہ نسل بھی معدوم ہوگئی۔

ان کے سوا سُرویا۔ دالیے۔ سنگار۔ سکروال۔ بکمیٔہ۔ راج پالے۔ سلار یا سیلار۔ یہ قومیں بھی راجپوتوں کی کہلاتی ہیں اور بھاٹوں کی فہرست میں درج ہیں۔ مگر اب انکا حال معلوم نہیں۔ شاید اگلے زمانے میں مشہور ہوں نہ ان میں سے کسی کے پاس ملک ہے نہ تعداد میں زیادہ ہیں صرف قوم سنگار کی ایک ریاست لب دریائے جمنا پائی جاتی ہے۔

## مسند نشینی کا قاعدہ

راجپوتوں میں یہ رواج ہے کہ اگر چھوٹا لڑکا ایک دفعہ بجائے بڑے کے قابض ریاست ہوجائے تو گو ہمیشہ ایسا نہ ہو مگر عمداً بڑے کی اولاد ہمیشہ کو اس سے محروم ہوجاتی ہے اور بڑی اولاد کو عمداً چھوٹا تینے نہیں لے سکتا۔

ساکھا یعنی شاخیں۔ راجپوتوں کی قوم کے ہر ایک نامور آدمی کے نام سے اوس

کی اولاد علیحدہ گوتر سے مشہور ہوتی ہے۔ جیسے کچھواہوں میں بن بیر کی اولاد بنویر پوتہ کہلاتی ہے اور شیخ جی بسر مول کچھواہے کی اولاد شیخاوت کے نام سے پکاری جاتی ہے اور سیسودیہ چونڈا کی اولاد چونڈاوت کہلاتی ہے کبھی کسی ملک اور خاص مقام سے بھی نام پڑجاتا ہے جس طرح مارواڑ میں رہنے والے مارواڑ اور اسٹور اور میرتہ والے میرتیہ کہلاتے ہیں اور سیسودا گاؤں کی بود و باش سے سیسودیہ مشہور ہوئے ہیں۔

## سردار یا جاگیردار

راجپوتانہ کی ہر ایک ریاست میں تین چار درجے کے جاگیردار ہوتے ہیں جن کو کسی فوجی کارگذاری یا رئیس کی رشتہ داری سے جاگیریں ملی ہیں اول گروہ کی جاگیریں پچاس ہزار روپیہ سالانہ سے لاکھ یا اُس سے بھی زیادہ تک ہوتی ہیں۔ ان کو سال بھر میں دسہرہ وغیرہ جشنوں میں یا کسی خاص شادی و غمی کے موقع پر راجدہانی میں حاضر ہونا پڑتا ہے۔ میواڑ میں تین چار مہینہ جے پور اور جودھپور میں سالتمام فوج کی معمولی جمعیت حاضر رکھنی پڑتی ہے۔ پہلے زمانے میں یہ لوگ فوجی افسر مقرر کئے جاتے تھے جس کے ذریعہ سے عمدہ کارگذاری دکھلانے پر جاگیر و انعام پاتے تھے اب جنگ و فساد کا کم اتفاق ہوتا ہے کسی بڑے معاملے میں صلاح لینے اور سرکاری عہدہ داروں کی پیشوائی کا کام ان کے سپرد کیا جاتا ہے ان کی تعداد دس سے بیس تک ہوتی ہے جیسے اودیپور میں سولہ جیپور میں بارہ اور جودھپور میں آٹھ گنی جاتی ہے اب کسی قدر تبدیلی سے ان میں کمی بیشی ہوگئی ہے کیونکہ ریاستیں چاہتی ہیں کہ ان کی لاولدی میں جاگیریں خالصہ ہوجائیں اور بیٹے نہ رکھا جائے ان تینوں اول درجہ کی ریاستوں کے سوا لاکھ روپیہ سالانہ کی جاگیریں کسی اور جگہ نہیں ہیں۔ صرف کوٹے کے راج میں اس قسم کے دو تین سردار ہیں۔

ایک درمیانی یا منجھولہ درجہ اس قسم کے سرداروں کا ہوتا ہے جو رئیس کے اہل خاندان ہونے کے سبب خاص عزت رکھتا ہے اور جن کو بابا اور مہاراج خطاب

سے پکارا جاتا ہے ان کی جاگیریں بیس ہزار روپیہ سے پچاس ہزار روپیہ سالانہ تک ہوتی ہیں اور
ان کی تعداد میں بھی تبدیلی ہوتی رہتی ہے رئیس کے اہل گرد - چنانچہ صورت میں اکثر قریب
قریب رشتہ دار اور مناسب معلوم ہوتا ہے بڑے درجے کے سردار و اہلکار لوگوں کی
صلاح اور سرکار انگریزی کی منشاء سے والی ریاست کا جانشین بنایا جاتا ہے -
دوسرا گروہ دس ہزار سے پچاس ہزار روپیہ سالانہ تک جاگیریں پاتا ہے
بعض وقت ان میں سے بھی رئیس کے صلاح کار اور ملکی یا فوجی عہدہ دار بنجاتے ہیں یہ
یہ پہلے گروہ کی بہ نسبت صدر میں زیادہ حاضری دیتے ہیں اور ان کی تعداد چالیس پچاس
تک ہوتی ہے -
تیسرے درجے کے جاگیرداروں کی زمین پانچ ہزار روپیہ سالانہ یا اس سے
کم گذر کے لائق تک ہوتی ہے یہ اکثر ریاست کے علاقوں میں حاکموں کے پاس بطور مددگار
فوج کے حاضر رہتے ہیں اور کسی ضرورت پر صدر میں بھی طلب کئے جاتے ہیں - جہاں
ان سے کوئی حضوری نوکری لی جاتی ہے یا کسی دوسرے سردار وغیرہ کا فساد روکنا ہو
انہیں ریاست کی فوج کے شامل بھیجا جاتا ہے ان کا شمار بڑی ریاستوں میں کئی سو تک
ہوتا ہے -
یہ سب جاگیردار ریاست کو معمولی خراج اور ضرورت کے وقت معمولی امداد
دیتے ہیں بڑا قصور یا فساد کرنے کی سزا میں جاگیر تغییر یا کسی دوسرے رشتہ دار کو دیجاتی ہے یا
کوئی حقدار نہ ہونے کی حالت میں خالصہ ریاست کے شامل کی جاتی ہے -
سرداروں کے سوا دوسری قسم میں خیرات یعنی مندر - برہمنوں اور پوجاریوں
وغیرہ کی جاگیریں سمجھی جاتی ہیں - جن سے اکثر محصولات معاف ہیں - تیسری قسم میں اہلکاروں
کی جاگیریں گنی جاتی ہیں - جن کی سالانہ آمدنی دس یا بیس ہزار سالانہ سے زیادہ نہیں ہوتی
ان جاگیروں کے عوض بعض جگہ حاضری و ملکی کام لیا جاتا ہے - اور بڑے قصور
پر آسانی سے ضبط کرلیجاتی ہیں -
تنبیہ بڑے بڑے جاگیرداروں سے بہت دفعہ ریاستوں کو فائدہ اور نقصان پہنچا ہے

کیونکہ صرف دشمن کے مقابلے میں جاگیردار ریاستوں کے مددگار پائے گئے ہیں لیکن وہ خود اپنے معاملات میں ریاستوں کا زیادہ دباؤ پسند نہیں کرتے اس طرح آپس کی رنجش و فساد میں جو خرابیاں اور نقصان ظاہر ہوتے ہیں اُن سے باہر کے دشمنوں کو فائدہ اٹھانے کا خوب موقع مل جاتا ہے سرداروں کو سزائے سرکشی دینے کی ریاست کو قوت نہیں اس علم سے اُن کے غرور و تمرد و لاپروائی میں اضافہ ہوتا ہے بعض سردار سارقوں کو پناہ دیتے ہیں اور مال مسروقہ میں سے حصہ لیتے ہیں ہر ایک جاگیردار اپنے علاقے کا حاکم مطلق ہے اور فوجداری و دیوانی میں اختیارات کلی استعمال کرتا ہے۔

# باب اوّل تاریخ میواڑ میں

اس میں ریاست ہائے اودیپور۔ شاہپورہ۔ ڈونگرپور۔ بانسواڑہ اور پرتاب گڑھ کا حال ہے

## فصل اودیپور کے بیان میں

### جغرافیہ

ریاست اودے پور جسے میواڑ کہتے ہیں اوّل درجے کی ریاست ہے اُسکے شمال میں اجمیر کا انگریزی ضلع دمیہ واڑ اور گوڈواڑ علاقہ جودھپور۔ مغرب میں گوڈواڑ۔ سروہی۔ مہی کانٹھ۔ جنوب میں بانسواڑہ۔ ڈونگرپور۔ پرتاب گڑھ۔ مشرق میں جاوہ اور نیمچ علاقہ گوالیار۔ نیاہیڑہ پرگنہ ٹونک کوٹہ بوندی اور جیپور کے چند دیہات واقع ہیں خطوط عرض البلد شمالی ۲۳ درجہ ۴۶ دقیقہ اور ۲۵ درجہ ۵۶ دقیقہ۔ اور طول البلد مشرقی ۷۲ درجہ ۵۰ دقیقہ اور ۷۵ درجہ ۳۰ دقیقہ کے درمیان۔ اس کا طول شمال سے جنوب کو ۱۵۰ میل اور عرض ۱۳۰ میل رقبہ ۱۲ ہزار چھ سو اکانوے میل مربع اور ایک روایت کے بموجب گیارہ ہزار چھ سو چودہ میل مربع اور یہ بھی دیکھا ہے کہ اس کا رقبہ تخمیناً ۱۲۷۵۳ میل مربع ہے آبادی ۱۹۱۱ء میں ۱۲۷۲۵۱۸ متنفس تھی۔ اس ملک کے شمال سے مغرب کو اربلی پہاڑ دیوار کی طرح چلا گیا ہے جس کے سلسلے ہوئے

مشرقی علاقے کے سب جگہ پھیلے ہوئے ہیں اب آمدنی اودیپور کی چالیس لاکھ روپیہ سالانہ کی ہے۔ شمالی مغربی علاقہ جس کو ضلع کوبھل میر کہا جاتا ہے پہاڑیوں سے گھرا ہوا اور بلند ہے لیکن اُسکی زمین نہایت سرسبز ہے جس میں گنا اسقدر کثرت سے پیدا ہوتا ہے کہ دوسری جنس کے لئے جگہ کم ملتی ہے اور بعض طرف پہاڑی چشمے ہمیشہ جاری رہتے ہیں جن کے گرد سایہ دار درخت عمدہ معلوم ہوتے ہیں۔ چنانچہ آم کے درخت شریفے کے جنگل اور مختلف پھل پھولوں کے جھاڑ آدمیوں بغیر عجب لاوارث نظر آتے ہیں۔ جن میں بے شمار لنگور اور ریچھ وغیرہ جانور اپنا گذر کرتے ہیں۔ ویران مقامات کے میوے اکثر اپنے درختوں پر سے بلا قیمت لے لئے جاتے ہیں جو آبادی میں جاکر بکتے ہیں۔ میواڑ کے مغرب و جنوب میں بھی کثرت سے پہاڑ اور جھاڑیں ہیں۔ لیکن زمین شمالی علاقے کے موافق سرسبز و عمدہ نہیں ہے بھیلوں وغیرہ کی آبادی اُسی طرف زیادہ ہے مغربی علاقے میں انکی سرحد پر جوڑہ۔ اوگھنا اور پانڑوہ وغیرہ ایسے سرداروں کی جاگیریں ہیں۔ جو خراب علاقے اور جنگلوں کے سبب قوانین خدمت گذاری کے کم پابند ہیں۔ اس خاص علاقے کو بھومٹ یعنی زمیندارہ کہتے ہیں۔ اوران کی کاروائی چھاونی کھیرواڑہ کے کمانیر کی معرفت راج کے متعلق ہوتی۔ جنوبی علاقے سے مشرق کیطرف بھی پہاڑ اور جھاڑی چلی گئی ہے جس میں سلونبر۔ سادڑی اور کانوڑ وغیرہ سرداروں کے علاقے ہیں۔ ان کے بعد کسی قدر پرتاب گڑھ اور اکثر جاوَد نیمچ کا علاقہ حائل ہو کر بیگم بھینسروڑگڑھ اور بکولیا وغیرہ کی جاگیریں اور مانڈلگڑھ و جہازپور وغیرہ خالصہ کے پرگنے آجاتے ہیں۔ جن کے مشرق طرف کوٹہ و بوندی کی ریاستیں پھیلی ہوئی ہیں۔ ان تمام مقامات میں کثرت سے اجاڑ اور پہاڑ ہونیکے سبب بغیر ضابطے کے امن نہیں مل سکتا۔ گوشہ مشرق و شمال یعنی پرگنہ جہازپور۔ شاہپورہ و اجمیر کیطرف سے اکثر ہموار اور زیادہ آباد و عمدہ زمین آئی ہے جس کو اس ملک کے لوگ خاص میواڑ کہتے ہیں اور جس میں بہت کچھ پیداوار کی ترقی ہو سکتی ہے اس صاف علاقے میں بھیلواڑہ۔ راسمی۔ چتوڑ۔ دیاکور وغیرہ خالصے کے پرگنے اور بنیڑہ کا چھوا جاگیر شاہپورہ وغیرہ کئی سرداروں کے ٹھکانے واقع ہیں۔ یہ ہموار زمین

جنوب و مغرب کی طرف چلکر سو میل لمبائی کے بعد خاص اودے پور سے آٹھ میل فاصلے
پر ختم ہوتی ہے۔

## تالاب

تالاب بھی میواڑ کی خوبیوں میں سے ہیں جن کی اس ملک کو بڑی ضرورت
تھی ان میں سے بہت بڑے چار تالاب ہیں۔

اودے ساگر۔ دارالریاست سے چھ میل مشرقی طرف ایک ندی کے بہاؤ پر دیباری گھاٹے
کے پاس بہاؤ میں رانا اودے سنگھ نے بندھ بندھوا کر یہ تالاب بنوایا۔ جو گرمی میں سرد اور
سیر کی جگہ سمجھا جاتا ہے جس سے نام تالاب کا اسی رانا کے نام پر رکھا گیا ہے اسکو تین طرف
پہاڑوں نے گھیر رکھا ہے اور چوتھی طرف اودے سنگھ نے ایک دیوار مضبوط و بلند و لمبی چوڑی
بنائی ہے آبشار ہائے عجیب نظارہ فریب کرتے ہیں۔ جن سے دہشت و حیرت
ہوتی ہے۔

راج سمدر۔ تیس میل مشرق و شمالی جانب ہے۔ اسکو رانا راج سنگھ نے اپنے راج کے
ساتویں برس میں جبکہ قحط اور وبا پھیلی ہوئی تھی رعایا کی مدد کے واسطے ایک ندی کو روکنے
کے بعد ننانوے لاکھ روپے کا چندہ جمع کرکے سات سال میں تیار کرایا روپیہ کا زیادہ حصہ
خوشی اور خیرات میں صرف ہوا۔ اگر سب رقم تالاب میں لگتی تو بہت زیادہ رونق دار بند
وغیرہ بن جاتے ہیں تالاب کے کنارے پر ایک قصبہ راج نگر بھی رانا کے نام پر بسایا گیا جو
اب ایک پرگنے کا صدر مقام گنا جاتا ہے اس تالاب کی پال کو نوچوکی کہتے ہیں۔ اور
جس کے برجوں میں رانا کی تعریف کے شعر کالے پتھروں پر کھدے ہوئے لگے ہیں۔ اس سے
میواڑ کی پرانی تاریخ بھی معلوم ہوتی ہے اور جسکو دیکھنے کے لئے انگریز لوگ اور دوسرے
مالدار آدمی کئی ملکوں سے آتے ہیں۔

جے سمدر تالاب جسکو ڈھیبر بھی کہتے ہیں اور جس سے بڑا کوئی تالاب ہندوستان میں
نہیں ہے اودے پور سے چونتیس میل جنوبی طرف پہاڑی علاقے میں رانا جے سنگھ
نے بنوایا ہے مگر یہ تالاب باعتبار صنعت راج نگر کے تالاب سے عمدہ نہیں ہے اس

بند کی دیوار طول میں دو میل سے کم نہیں ہے بڑے آثار و بلندی و عمدہ مسالے سے تعمیر ہوا ہے اور اُسکے استحکام کے واسطے خام پشتہ ہے بعض مقام پر اس دیوار کی بلندی چالیس فیٹ ہے اور کنارے سے پر سنگین ہے اس تالاب کا رقبہ بارہ میل مربع ہے اور عمق بھی بہت ہے پچھولا یہ بڑا تالاب خاص اودیپور شہر کے مغربی طرف کئی میل کی لمبائی میں پھیلا ہوا ہے ابتدا میں اسکو ایک بنجارے نے ایک پہاڑی نالے کو روک کر بنوایا تھا پھر پچھلے والیان ملک نے اُس پر اضافہ کیا یہ اگرچہ بہت دلپذیر اور عدیم النظیر ہے بہت چوڑا چکلا گہرا ہے بڑی پُر فضا جگہ ہے۔ اس تالاب کے اندر پہاڑی قطعات پر بنے ہوئے چند مکانات جو جگ منا اور جگ نواس کے نام سے مشہور ہیں بہت عمدہ معلوم ہوتے ہیں جگ مندر کو مہارانا جگت سنگھ اول نے اور جگنواس کو مہارانا جگت سنگھ دوم نے بنوایا ہے۔ اسکے شمال میں ایک اور بڑا تالاب ہے جو فتح ساگر کے نام سے مشہور ہے اسکی پال پر اچھے محل و برج بنے ہیں اگرچہ یہ تالاب پہلے سے تھا۔ مگر پال کے ٹوٹ جانے سے پانی نہیں ٹھہرتا تھا۔ مہارانا فتح سنگھ نے اسکی پال از سر نو بنوا کر فتح ساگر سے موسوم کیا اسکی پال کے نیچے ہی سہیلیون کی باڑی دیکھنے کے لائق ہے ان کے سوا گھاسا کا تالاب اور بڑی کا تالاب اور مانڈل کا تالاب اور کھپاسن کا تالاب وغیرہ ہیں۔

## ندیون کا حال

میواڑ میں خاص اتنی ندیان ہیں۔ کھاری۔ کوٹھاری۔ بناس۔ بیڑچ گمبھیری چندربھاگا۔ مانسی۔ گومتی۔ چمبل۔ آڑ کی ندی۔ دوسری گومتی۔ جام اور سوم ندی یہ دہ ندیان بڑی اور کھیتی کے لئے مفید ہیں جو اریلی پہاڑ سے نکلکر مشرقی حصے میں بہتی ہوئی چمبل دریا سے جا ملتی ہیں۔ ان کے نکاسون کی تفصیل اسطرح ہے۔

کھاری۔ ندی دیوگڑھ کے پاس سے نکل کر آسیندہ اور بنورڑھ سے ہوتی ہوئی ہو کر اجمیر کے علاقے میں جا نکلی ہے۔

مانسی ندی سیلے سے نکل کر گھوچے ہوتی ہوئی پھولیہ کے پاس کھاری ندی میں جا

ہے۔
**کوٹھاری** کھیٹر اور کھیڑی کے پاس سے نکلکر باگور ہوتی ہوئی سانگانیر اور کودوکوٹا کے قریب نکلکر نند رائے کے پاس بناس میں جا ملی ہے۔

**بناس** گالو تلسیر اور ایک بھاگل کے بیچ میں نکلکر ناتھ دوارا ناتھدی کنڈیان راسملی اور ریلوے ہوکر ہمیر گڑھ اور بیگو کے پاس بہتی ہوئی راجمحل کے پاس جا نکلی ہے۔ اور میواڑ کے علاقے میں ایک سو بیس میل بہی ہے۔

**بیڑچ** اودے ساگر سے نکل کر اونٹالا آکولہ اور دھنیت ہوتی ہوئی چتوڑ کے پاس گمبھیری ندی میں آملی ہے اور اودے ساگر کا نالہ بھی اسی کو کہتے ہیں۔

**گمبھیری** ندی جو چتوڑ کے پاس بہتی ہے نیماہیڑے کے پاس سے نکلکر چتوڑ کے قریب بیڑچ میں مل گئی ہے۔

**چمبل** ندی بھینسروڑ گڑھ کے پاس ہوتی ہوئی کوٹے کے راج میں جا نکلی ہے۔

**چندربھاگا** ندی امیٹ کے قریب کے گاؤں سے نکلکر لوٹلا ہوتی ہوئی ناتھدی کنڈیان کے پاس بناس میں آملی ہے۔

**آڑ** کی ندی بیدلے کے پاس مچھلواس سے نکلکر اودیپور کے پاس آڑ اور گنگو بھے کے نیچے بہتی ہوئی اودے ساگر میں جا گری ہے۔

**گومتی** روپ جی چار بھجا جی کے پہاڑوں سے نکلکر راج سمند میں آ گری ہے۔

**سوم** ندی کھیرواڑے کے پاس کے پہاڑوں سے نکلکر گجرات کے علاقے میں جا نکلی ہے۔

**جام** اور دوسری گومتی وغیرہ کتنی ندیاں انہیں پہاڑوں سے نکلکر ڈھیبر میں جا گری ہیں۔

## قلعے

**کومبھلمیر** میواڑ کی شمالی حد میں اودے پور سے پچاس میل اور جودھپور سے جنوب و مشرقی طرف نوے میل ایک بلند گھاٹے پر جہاں سے ایک پیچدار راستہ آدمی گھوڑی اور بیل وغیرہ کے گذرنے کے لائق نکلتا ہے۔ یہ قلعہ رانا کومبھا کا بنایا ہوا موجود ہے۔ جو دیوار نما

پہاڑ پر دو میل طول میں چلا گیا ہے اور سطح سمندر سے تین ہزار تین سو تیرہ فٹ بلند ہے اسکا محاصرہ طول طویل ہونے کے سبب مشکل ہے۔ اکبر کے فوجی بخشی شاہ باز خاں کے سوا کسی نے اسکو مقابلے میں فتح نہیں کیا اسکے مشرقی طرف آمیٹ۔ دیوگڑھ اور بدھنور وغیرہ کی جاگیریں واقع ہیں اسکو کنبھل گڑھ بھی کہتے ہیں

### مانڈل گڑھ

قلعہ عمدہ طور سے ایک پہاڑ پر بنا ہوا ہے ذات میں دو پانی دار ساگر اور ساگری تام سے مشہور ہیں قلعہ پر اونچی بستی ہے قلعہ کی چڑھائی میں پانچ دروازے بنے ہوئے ہیں۔

### بھینسروڑ گڑھ

یہ زمین سے کچھ اونچی ٹیکری پر بہت اچھا اور مضبوط اور عمدہ بنا ہوا ہے جسکے مغرب برامہنی ندی اور جنوب پورب حصے میں چمبل ندی ہے اسکے شمال میں اچھی کھائی ہے یہ ندیاں تینوں طرف کھائی کی طرح اس گڑھ کا بچاؤ کرتی ہیں گڑھ پر بیٹھے ہوئے آدمی چمبل ندی سے پانی بھر سکتا ہے پورب کیطرف کوٹے کو جانے کے لئے چمبل ندی اترنی پڑتی ہے۔

### چتور گڑھ

اس قلعہ کو چھٹی صدی عیسوی میں راجہ چترنگ موری وغیرہ کا بنوایا خیال کرتے ہیں۔ اودے پور سے ۶۵ میل شمال و مشرقی طرف اور نصیر آباد سے سو میل جنوب میں ہے اس پر ترک و مغل بادشاہوں کے زبردست حملے تین بار سخت خونریز لڑائیاں ہونے کا ثبوت ملتا ہے یہ قلعہ تین ہزار فیٹ بلند پہاڑی پر پھیلا ہوا ہے جس کا طول شمال سے جنوب کو تین میل کے قریب اور عرض مشرق سے مغربی طرف سوا دو میل تخمینہ کیا گیا ہے آبادی کے اندر سے اس کا ایک نہایت صاف اور چوڑا راستہ ہے جس میں دو جگہ موڑ یعنی پیچ آجانے سے چڑھائی کے تین حصے ہو جاتے ہیں اس راستے میں ایک سب سے شروع دوسرا درمیانی اور تیسرا آخری دروازہ ہے ان کے سوا مشرقی طرف ایک علیحدہ

چھوٹا دروازہ ضرورت کے واسطے رکھا گیا تھا جو اب بند کر دیا گیا ہے قلعہ پر فتح کی یادگار کے طور دو مینار بنے ہوئے ہیں۔ جن میں سے مشرقی سمت والا بہت پرانا ہے۔ اور مغربی حصے کا اُس سے زیادہ بلند و خوش نما ہے جسکو درمیانی پندھروین صدی عیسوی میں رانا کونبھا نے مالوے کے محمود خلجی پر ایکبار فتح پانے کی یادگار میں بنایا تھا یہ مینار چھبیس فیٹ مربع چبوترے پر ایک سو بائیس فیٹ بلند ہے۔ اس کے اندر زینے اور دریچے بنے ہوئے ہیں۔ جن سے کئی میل دور تک کی سیر ہو سکتی ہے بیرونی سطح پر کھدائی یعنی کندہ کاری اور مورتیں کثرت سے ہیں۔ جن کے چہرے مسلمان لوگوں نے قبضہ پانے کے وقت بگاڑ دئے ہیں۔

## کھانیں وغیرہ

میواڑ میں دیہات کی کھانیں اور کئی تعریف کے لائق چیزیں پائی جاتی ہیں۔

**لوہے کی کھان** گاؤں گنگرال اور بیگوں کے نزدیک ہے سنار لوگ اپنے اوزاروں کو جس پتھر پر رگڑ کر تیز کرتے ہیں۔ وہ مانڈل گڑھ کے قلعہ پر ایک کھان سے نکلتا ہے اور استرے سدھارنے کی سلّی کا پتھر کا چھولا کے پاس سر تھلا اور چار بھوجا کے نزدیک ایک کھان سے نکلتا ہے۔ اچھی قسم کی چکنی سفید کھریا مٹی گاؤں منگروپ میں کھان سے نکلتی ہے ضلع بھیلواڑہ قصبہ پور میں تامڑے کی کھان ہے یہاں اچھی کالی تماکو بھی ہوتی ہے۔ لاوہ کے پاس گاؤں اگریا میں اور سراڑا ضلع کے گاؤں ہواڑے کی کھان کے پتھروں کی بہت اچھی پٹیاں ہوتی ہیں۔ چتوڑ کے پاس ماول وغیرہ میں بڑی مضبوط لال رنگ کی پٹیاں ہوتی ہیں۔ جو عمارتوں کی چھت پاٹنے میں کام آتی ہیں۔ راج نگر اور پارولی ضلع جہازپور میں آرائش یعنی قلعی کا چونہ اچھا ہوتا ہے جو عمارتوں کی سفیدی میں کام آتا ہے۔ راج نگر کا سفید پتھر بھی مشہور ہے بھیلواڑہ میں قلعی کے برتن اور چتوڑ میں مہندی اور بیگون میں ہرے رنگ کے کپڑے اور کالوڑ میں برگ تنبول اور دیوگڑھ کے کمبل اچھے ہوتے ہیں۔ بانسی اور دھریاواڑ ان دونوں علاقوں کے پہاڑوں میں اچھی قسم کی لکڑی ہوتی ہے انھیں پہاڑوں سے کباڑہ یعنی بانس و بلینڈے اور

سا گیٹیاں ابھی آتی ہیں۔

# شہر اودے پور اور اُس کا گرد و نواح

اودے پور سے آٹھ میل مشرق طرف ایک گھاٹا آتا ہے اسکے اندر راستے پر ایک بڑا دروازہ جس کو دیباری یعنی دیوباری کہتے ہیں بنا ہوا ہے دروازے سے مغربی طرف پندرہ میل عرض اور بائیس میل طول میں ایک ناہموار طبقہ زمین کا ہے ان کی سطح مرتفع آتا ہے جس کو یہاں کے لوگ گیرو یعنی خفیف پہاڑ یا گرد و نواح یعنی شہر کے آس پاس کا علاقہ کہتے ہیں۔ اس قطعہ زمین کے وسط میں جس کے شمال، جنوب اور مغرب میں تمام خشک سخت پہاڑوں سے گھرا ہوا اور مشرق میں صاف اسی گھاٹی کی حد پر دیباری کا دروازہ بنا ہوا ہے خاص شہر اودے پور تالاب پچھولا کے مشرقی کنارے پر بسا ہوا۔ اس کو سمبت ۱۶۱۶ مطابق سنہ ۱۵۶۰ء میں رانا اودے سنگھ نے اکبر بادشاہ کے زور سے قدیم دارالریاست چتوڑگڑھ پر رہنا محال سمجھکر آباد کیا تھا شہر کے مغربی جنوبی سمت میں تالاب کے کنارے پر والئی ریاست کے محلات سنگ مرمر وغیرہ کے بنے ہوئے ہیں اودے پور کے پاس ایک وسیع میدان ہے۔ اس کے گرداگرد دیوار سنگین کھچی ہوئی ہے وہ چوگان بازی کے لئے بنایا گیا ہے۔ عرض البلد شمالی ۲۴ درجہ ۵۲ دقیقہ طول بلد مشرقی ۷۳ درجہ ۴۱ دقیقہ ہے۔

## نامی مندر

اودے پور کے شمال میں ایکلنگ کا مندر ہے جس میں مہادیو کی مورت ہے اور اسکو باپا راول نے آٹھویں صدی عیسوی میں بنایا تھا۔ مہادیو کو دنیا کا پیدا کرنے والا مان کر پوجا کرتے ہیں اس مندر کی تیاری کے بعد سے اودے پور کے رانا ایکلنگ کے دیوان یعنی نائب کہلانے لگے۔ پچھلے زمانے میں غیر ملک کے دیوتا یعنی سری کرشن کی مورت میواڑ میں آنے سے ایکلنگ کی پوجا میں کچھ کمی ہو گئی ہے۔ اسی سبب ناتھ دوارہ مقام میں سری کرشن کی پرانی مورت شہنشاہ عالمگیر کے خوف سے رانا راج سنگھ اول کے وقت میں متھرا سے لاکر تبرک کے طور پر قائم کی گئی ہے جب عالمگیر نے بنارس

اور متھرا کے اکثر بڑے مندر توڑ ڈالے تو پجاری لوگ سری کرشن کی مورت کو ہر جگہ لئے پھرتے تھے رانا راج سنگھ نے ان لوگوں کی سفارش میں بادشاہ کو عرضی لکھی تھی کہ ہر مذہب کے فقیر رعیت سے زیادہ حضور کو دعا دیتے ہیں۔ ان کو تکلیف دینا مناسب نہیں معلوم ہوتا۔ بادشاہ نے اپنے ارادے کو نہ روکا اور جب متھرا کے پوجاری ہر طرف سے نا امید ہو کر میواڑ میں آئے تو رانا نے ان کو ایک گاؤں سیہاڑ نام میں جس کو آج کل ناتھ دوارہ کہتے ہیں دے کر ٹھہرایا یہ وہی مورت ہے اور اسی جانب کانکرولی میں دوارکا دھیش کی مورت رکھی ہے۔ اور اسی جانب رد پ جی اور چار بھوجا میں وشنو بھگوان کے مندر ہیں۔ ان مندروں میں قسم قسم کے ملکوں کے آدمی پوجا کو آتے ہیں۔

میواڑ کے جنوبی پہاڑوں میں اودیپور سے چالیس میل پر رکھب دیو جین مت کا مشہور تیرتھ ہے۔ کریڑا گاؤں میں جو اودے پور کے مشرق میں کپاسن کے پاس ہے جین پارکھ ناتھ کا پرانا مندر ہے۔

چیتوڑ شہر میں بھی جو جہازپور کے نزدیک ہے جین پارکھ ناتھ کی مورت ہے اور یہ مندر ایک پہاڑ پر اچھا بنا ہوا ہے۔ پوس بدی دسمی کو یہاں اور کریڑا دونوں جگہ میلا ہوتا ہے شہر میں کئی وشنو اور جینیوں کے خوبصورت مندر ہیں۔ جن میں جگدیش کا مندر جو محلوں کے نزدیک شمال کیطرف بڑی اونچائی پر بنا ہے بڑا ہی قابل تعریف ہے۔

شہر کے شمال میں فتح ساگر تالاب کے نزدیک ایک پہاڑ کی چوٹی پر نیمچ ماتا کا مندر ہے۔ جہاں پر ساون بدی اماوس کو بڑا میلا ہوتا ہے۔

## میواڑ کے خاندان کا بیان

یہ ملک سیسودیہ خاندان کے راجپوتوں کے تحت میں ہے اور سورج بنس کی بڑی شاخ میں شمار ہوتا ہے جو اودھ کے راجہ رامچندر کی اولاد سے ہے وہ شمالی ہندوستان میں سورج بنسی بولے جاتے ہیں اور شروع آٹھویں صدی عیسوی کے اندر چیتوڑ پر قبضہ کر لینے سے باپا راول کے بیٹے گہل کی اولاد میں ہونے سے گہلوت کہلائے پھر راہپ

کے سیسودا گاؤں بسا کر وہاں رہنے کے سبب سیسودیہ مشہور ہوئے۔ اس خاندان کا لقب چتوڑ لے لینے کے بعد راول قرار پایا تھا لیکن شروع چودھوین صدی عیسوی میں راہپ نے منڈور واقع مارواڑ کے پرہار رئیس کو جو رانا کہلاتا تھا۔ شکست دیکے رانا کا لفظ اپنے نام پر شامل کیا اور وہ اب تک اسکی قائم مقام اولاد کے لئے جاری چلا آتا ہے بہادر شاہ بن اورنگ زیب کی مہربانی سے مہارانا کا خطاب حاصل ہوا۔ جس نے امر سنگھ دوم پسر راناجے سنگھ دوم کے نام پر رانا کے عوض مہارانا کا لفظ اپنے فرمانوں وغیرہ میں لکھنا جاری کیا۔ اور اس خطاب کو اب تک فخر کے ساتھ یہاں کے والیان ملک اپنے ناموں کے ساتھ استعمال کرتے ہیں۔

## سورج بنسی کی وجہ تسمیہ

گہلوتوں نے مہادیو کی پرستش شروع کی اُس سے پیشتر سورج کی پرستش کرتے تھے اسلئے وہ سورج بنسی کہلاتے تھے بعض لیتے ہیں کہ بالے نے چتوڑ پر قبضہ پانے کے بعد اپنا لقب ہندوؤں کا سورج یعنی ہندو سورج لکھا۔ یہیں سے یہ بچے پڑے کچھوا ہے اور چودھیور کے راٹھور بھی تو سورج بنسی ہیں مگر ان کا بابا سے کوئی رشتے کا تعلق نہیں ہے اور یوں تو ہر ایک سورج بنسی شاخ اودھ کے راجہ نام چندر کی اولاد میں ہونے کا دعویٰ کرتی ہے۔

## والیان میواڑ کی مسلمان بادشاہوں سے قرابت

یہ شرف خاندان اودے پور ہی کو حاصل ہے کہ اُس نے مسلمانوں سے قرابت گوارا کی لیکن کتب تواریخ میں مفصلۂ ذیل باتیں پائی جاتی ہیں۔

(۱) آخر وقت میں عالمگیر نے بیٹے کو ایک خط لکھا تھا جس میں یہ فقرہ ہے اودے پوری والدہ شما در بیماری با من بودہ۔ ارادہ رفاقت دارد۔ اس رقعہ کے لفظ اودے پوری نے بڑے تماشے دکھائے ہیں کوئی تو کہتا ہے کہ اودے پور کے خاندان میں سے کوئی لڑکی اُس کے نکاح میں آئی تھی۔ کوئی کہتا ہے اودے پوری کی جگہ جودھپوری ہے۔ سب سے زیادہ لطیفہ یہ ہے

تھے اور مہارانا سنگرام سنگھ کی اولاد میں سے مہارانا سجن سنگھ کے قریب رشتہ دار ہیں مہارانیوں سرداروں اور کرنل والٹر ریذیڈنٹ کے اتفاق سے سمت ۱۹۴۱ مطابق ۱۸۸۴ء ۲۴ دسمبر کی شام کو مسند نشین ہوئے۔ جسکے چند روز بعد پہلے مہارانا کی ماتم پرسی کے واسطے مہاراجگان جے پور۔ جودھ پور۔ کشن گڑھ اور ایڈر علیحدہ علیحدہ طور پر آئے اور تھوڑے دن قیام کے بعد اپنی ریاستوں کو چلے گئے۔

سمت ۱۹۴۲ مطابق ۱۸۸۵ء ۲۳۔ اگست کو مہارانا صاحب کے پورے اختیارات ملنے کی رسم ادا ہوئی۔ اسی سال ۸۔ نومبر شام کو لارڈ ڈفرن صاحب وائسرائے ہند دورہ اور ملاقات کے طور اودے پور داخل ہوئے اور دو روز قیام کے بعد ۱۱۔ نومبر کو صبح کے ۹ بجے واپس چلے گئے۔ پھر اپنے اپنے عہد حکومت میں لارڈ کرزن و منٹو و ہارڈنگ و چلمسفورڈ وائسرایان ہند اودے پور میں آتے رہے۔

سمت ۱۹۴۳ مطابق ۱۸۸۷ء ۱۶ فروری کو جشن جوبلی یعنی فرماں روائے ہند و انگلینڈ کی پچاس سال حکمرانی کی تقریب پر مہارانا صاحب کو خطاب ستارۂ ہند درجہ اول ملا۔

سمت ۱۹۴۴ مطابق ۱۸۸۷ء ۲۰۔ نومبر کو مہارانا صاحب کے دوسرا کنور پیدا ہوا جسکی خوشی میں بہت سی خیرات و انعام کے علاوہ ریاست کی بقایا کا سوا سات لاکھ روپیہ ماتحتوں کو معاف کیا گیا مگر وہ زندہ نہ رہا۔

ذاتی طور پر مہارانا صاحب نہایت مستعد اور رحم دل شخص ہیں شکار وغیرہ میں انکو چلنے پھرنے کی بہت مشق ہے چال چلن سادہ اور نیک ہے یہاں تک کہ لارڈ کرزن جب اودے پور میں آئے تو اُن کے سادہ چلن کو قابل تقلید والیان ملک بتا گئے اُن کو چونکہ ہر معاملے میں انصاف رسانی مقصود رہتی ہے اس لئے اتنی احتیاط کرتے ہیں۔ اور معاملے کو اتنا ڈھیل میں ڈالتے ہیں کہ اہل معاملہ گھبرا کر شکایتیں کرنے لگتے ہیں۔

اکثر سرداروں کے اور اُن کے دلوں میں اختلاف ہے اور قریب قریب بہت سے سردار اُن ... [illegible] ... کے بعد گورنمنٹ

انگریزی کے ہاتھوں سے فیصل ہوا چونکہ اب انگریزوں نے ہر رئیس و غریب کو سیدھا کر دیا ہو
اور اب قابل نہیں چھوڑا ہو کہ کوئی والئی ملک اپنی ماتحت کو کچل سکے یا ماتحت بغاوت کر سکے۔ اس
لئے جنگ و جدال یہ نوبت نہیں پہنچی اگر انگریزوں سے پہلا سا وقت ہوتا تو کل سردار مقابلے
کو آمادہ ہو جاتے اور سے پور یہی کیا منحصر ہے کل راجپوتانہ میں یہ کیفیت ہے کہ سردار اپنی
جاگیروں میں رئیسوں کا اختیار کامل ہونا نہیں چاہتے کیونکہ یہ لوگ اکثر حرکات ناشائستہ و
خلاف قانون کرتے ہیں اور با ضابطہ نگرانی نہ ہونے سے سزا سے محفوظ رہتے ہیں۔ رئیسوں
اور سرداروں میں بیشتر نا اتفاقی اسی وجہ سے رہتی ہے کہ سررشتہ فوجداری و دیوانی کے
احکام کی عدم تعمیل بلکہ عدول حکمی کرتے ہیں سردار لوگ اختیارات فوجداری و دیوانی اپنے
ہاتھ میں رکھنا چاہتے ہیں اور مہارانا اس وجہ سے کہ کل معاملات میں سرکار انگریزی ان کو
جواب دہ سمجھتی ہے اختیارات سرداران کو مسدود اور انکو محکوم رکھنے میں کوشش
کرتے ہیں اور سرداروں کی خاص غرض اس خودسری میں یہی ہے کہ ظلم و تشدد اور ڈرا دھمکی
جو وہ خود کرتے ہیں یا اپنے متوسلین سے کراتے ہیں انکی سزا سے محفوظ رہیں پس لازم آتا
ہے کہ جہاں تک منشا و مناسب منشائے گورنمنٹ اپنے ملک کی حکمرانی کریں گورنمنٹ سے
انکے اختیارات جائز کے اجرا میں اعانت کی جائے تاکہ وہ سرداروں کو مغلوب کر سکیں مگر
گورنمنٹ رئیسوں کو مطلق العنان نہیں کرتی۔

مہارانا صاحب لارڈ کرزن وائسرائے اور جارج پنجم شہنشاہ ہندوستان کے دہلی دربار
میں شرکت کی دعوت پر گئے تو مگر آن بان قائم رہی کہ وائسرائے کے دربار میں تو بیماری کی وجہ
سے شرکت نہ ہو سکی اور شہنشاہ کی صرف پیشوائی میں شریک ہوئے سنا ہے اس وقت بھی
علیل تھے غرض انکو ہندوستان کے والیان ملک میں سے کسی کے بعد بیٹھنا منظور نہ
تھا۔ ایک بار مہارانا شملے کو وائسرائے سے ملنے کی غرض سے گئے۔

۱۹۱۸ء کے سال نو کی تقریب پر مہارانا جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ بنائے گئے گورنمنٹ اپنی
عطوفت خسروانہ سے مہارانا کی پیرانہ سالی۔ نیک چلنی۔ معقولیت اور وضع قدیمانہ
کی پابندی کا بڑا لحاظ کرتی ہے اور یہی پالیسی اسکی انکھ لوگوں میں اثر کئے ہوئے ہو

اجمیر میں ایک سبھا قائم ہوئی جس نے سرکار انگریزی کے خلاف کوشش شروع کی اسکو وہاں نشو ونما
حاصل نہ ہو سکی لیکن اس سبھا کے بعض ممبر میواڑ میں گھس پڑے اور اول اول بجولیا میں اپنا کام
شروع کیا کہ رعایا کو ورغلانا شروع کیا مہارانا صاحب نے روک تھام کی تو انکے خالصے کی علاقہ میں
رعایا کو سرکشی کا سبق دینے لگے اور بعض وہ لوگ جو شہر میں مہارانا صاحب کے ہاتھ سے تنزل کا منہ دیکھ چکے
تھے ہندی کے اخبار پرتاپ کانپور وغیرہ میں مہارانا صاحب کے خلاف بڑے بڑے مضامین لکھنے لگے آخر کار
یہ مادہ فساد اندر ہی اندر پکتے پکتے اس نے منہ کیا اور سنہ ۱۹۲۱ء میں پانچ چھ ہزار علاقہ کی رعایا
شہر میں آکر جمع ہو گئی۔ بعض افسر جو مہارانا صاحب سے دل میں کینہ رکھتے تھے یہ
موقع انکو اچھا ہاتھ آگیا رزیڈنٹ اودے پور اور ایجنٹ گورنر جنرل راجپوتانہ نے لارڈ ریڈنگ
وائسرائے کی خدمت میں کوشش کرکے مہارانا صاحب کے عام کام کاج ملکی کے اختیارات
سلب کراکے انکے ولیعہد بھوپال سنگھ صاحب کو دلوا دیئے جنکی عمر ریاست کی حکومت اور
مزہ حاصل کرنیکی نکلی جاتی تھی۔ چونکہ یہ انگریزی افسروں کے مشورے پر عمل کرنیوالے آدمی
ہیں رزیڈنٹ اور ایجنٹ دونوں انکے مددگار بن گئے بعضی کوہستان کے بھیل بھی منحرف
ہوئے اور ایک بنیئے نے جو موتی لال کوٹھاری کہلاتا ہے انکی سرغنائی اختیار کی اور یہ
فساد سروہی اور گجرات تک پھیل گیا۔ اس لئے سرکاری سپاہ نے انکی گوشمالی کی موتیلال
تو ہاتھ نہ آیا مگر بھیلوں کا خون بہایا گیا۔ یہ سوچنے کی بات ہے کہ اس پہاڑی ملک میں جاگیروں
اور بھومیہ سرداروں کے علاقے کے بھیلوں کی مثل خالصے کی پالوں کے ہر تیسرے یا چوتھے
سال سزا دہی نہیں ہوتی اسکا سبب میں تم کو بتاؤں کہ ان جاگیروں میں منتظم و اہلکار نہیں
بدلتے ہیں اور بھیلوں کو انکا اعتبار ہے بلکہ اہلکاران مذکور انتظام آئندہ کی ذمہ داری سے
خائف رہتے ہیں اور ریاست کے اہلکار و تھانہ دار انتظام آئندہ پر کچھ نظر نہیں رکھتے
اور نہ بھیلوں کو ان عہدہ داروں کا کچھ اعتبار ہوتا ہے کیونکہ یہ عہدہ دار بدلتے رہتے ہیں اور جب
تک اپنی ڈیوٹی پر رہتے ہیں انکی یہ خواہش رہتی ہے کہ جب تک وہ کام پر ہیں روپیہ پیدا
کرلیں (یہ بیان ہم نے انگریزی افسروں کی رپورٹوں سے چن چن کر اخذ کیا ہے)
مہارانا پرانی وضع کے پابند آدمی ہیں کوئی اہل غرض اپنا اثر ان پر نہیں جما سکتا۔

اور نہ حسب دلخواہ نفع اٹھا سکتا ہے لیکن ولیعہد بڑے رحم دل ۔ نرم مزاج اور اپنے رفقا نواز ہیں ان سے کام نکال لینا آسان ہے بشرطیکہ انکی مزاج میں رسوخ ہو تو اسکے مائی باپ ہیں

انکو گورنمنٹ نے کے سی ۔ ایس ۔ آئی کا خطاب بھی دیا ہی ۔ انکے پاؤں چھوٹے چھوٹے اور تلے کا دھڑ بڑا ہے مگر جب بیٹھتے ہیں تو وان رعنا معلوم ہوتے ہیں خوش مزاج بھی ہیں

یہاں کے ہندو غیر قوم والوں سے بہت پرہیز کرتے ہیں جس فرش پر مسلمان بیٹھا ہو اُس پر پانی نہیں پیتے ۔ اگرچہ ولیعہد اپنے کو بہت ہوشیار اور دانشمند سمجھتے ہیں اور جس قدر عمر پاتے جائیں گے اُمید ہے کہ اپنے ملک کا عمدہ انتظام سمجھ سکیں گے اور اب بھی اُن کو خیال ہے مگر پابندی دستور قدیم اور بعض اہلکاروں کی مشورت سے بہت سستی سے ترقی ہوتی ہی انکو فی الجملہ ہوشیاری و تمیز حاصل ہے خصوصاً بلحاظ اسکے کہ جس شخص نے امراءں وا باہجی میں پرورش پائی وہ بغیر کسی ملکی کارروائی کے تجربے کے اک دم سے ریاست کے کام کو ہاتھ میں لے لے ازبس تعجب انگیز ہے ۔ انکے افعال میں اپنے پرانے ساتھیوں کی بہبود پیش نظر ہے اور حسب خواہش سامنے کے افسروں کے ریاست کا کام کرتے ہیں لیکن باوجود اسکے نقصان رسانی انکی طبیعت میں داخل نہیں اور ہر طرح آسائش پہنچانا چاہتے ہیں اگر انکو ایسے ساتھی ملیں جیسے گورنمنٹ میں سر پیشے پر مامور ہیں تو ریاست کو بہت ترقی ہو اور میواڑ میں انواع اصلاح جاری ہوں ۔ انکو اصلاح و ترقی میں کچھ پس و پیش نہیں مگر اُن کو معلوم ہوتے تھی ہوگا کیونکر ہونی چاہئے اس سے البتہ حرج ہے اونھوں نے اور صیغوں میں ترقی کے ساتھ صیغہ تعلیم میں بھی ترقی دیکر ہائی اسکول کو کالج کے درجے پر پہنچا دیا ہے اسکے علاوہ علاقے میں بھی متعدد مڈل اسکول ہیں

اودےپور کی سپاہ کے متعلق انگریزی افسروں کی رپورٹوں کو دیکھنے سے حیرت ہوتی ہے جس کا مطلب مع تشریح ذرا یہ ہے کہ یہاں کی سپاہ نہایت شکستہ حال و محتاج ہے سواروں کے گھوڑے بالکل ناکارہ ہیں اونمیں زیادہ تر سندہی اور میواڑ کے ہندو و مسلمان ہیں اور کچھ پردیسی بھی ہیں ۔ سندھی پیادگان بے قواعد و بد اسلحہ

ہے اب ولیعہد نے تھوڑی تھوڑی ترقی دیکر انکی درستی چاہی ہے یا دیوڑھ لانسر کے کچھ سوار
نمود کے قابل ہیں سوار ان چھتیس (جواب تیس کو پہنچ گئے ہیں) کے سوا تنخواہ پندرہ سولہ
روپیہ سکہ اودیپوری کی ہے اس میں یہ گھوڑے اور ہتیار رکھتے ہیں اور اسی میں خوردنی
نوش وپوشش کا بندوبست کرتے ہیں اور اسی طرح سپاہی پیادے اودیپوری چھ روپیہ
ماہوار پر دفع الوقتی کرتے ہیں۔ اب کہیں کہیں سررشتوں میں انکی شکستہ حالی ایک دو
روپے کے اضافے سے دور کرنی چاہی ہے اور وہ روپیہ جو انکے باپ کے وقت میں دورہ
کرنیکے عوض وقف ہوتا تھا اب اسکے پاؤں لگ گئی ہیں اور مصارف ملکی پورے کرنے
لگا ہے۔ جب تک مہارانا صاحب اپنے اختیارات پر قائم تھے تو بعض حریص وخود
غرض ان سے شاکی رہتے تھے اور ہندی کے اخبار "پرتاپ" کانپور میں ان کی
بدنظمیوں کو نون مرچ لگا کر چھپواتے تھے مگر جو سمجھدار پاس کے رہنے والے
آدمی تھے وہ جو پابندی وضع قدیم اور خیل خوردوں کی بات نہ ماننے کے بھی کہتے تھے
کہ مہارانا صاحب کا دم غنیمت ہے۔ مہارانا صاحب اپنے زعم میں شیر اور بکری کو
ایک گھاٹ پانی پلانا چاہتے تھے اور ان تک پہنچ جانے پر بڑے سے بڑے آدمی کے
معاملے میں غریب کے ساتھ صحت وقسم اور انصاف و ناانصافی کے جانچنے اور
رشوت خوار حکام کی بے عنوانی کو پرکھنے کے لئے مقدمے کو اصلی حالات کے تجسس و
ٹٹولنے تک روک لیا جاتا تھا۔ سردار اور جاگیردار جو اپنی رعایا پر ظلم کرتے تھے ان کی حق
رسانی کے لئے مداخلت فرماتے تھے جو سرداروں کو ناگوار تھا اس لئے وہ خاصے کی
جاہل رعایا کو مہارانا صاحب کے انتظام کے برخلاف بھڑکاتے رہتے ہیں۔ اس
وجہ سے کبھی کبھی معاملات کے آخری نتیجے کے پیدا ہونے میں تعویق پڑ کر شکایت لبوں
تک آنے لگتی تھی اور یہ انکی نیک نیتی کی وجہ سے تھا نہ کسی ذاتی غرض سے جب
میں کانپور کے ہندی اخبار پرتاپ کے جواب "روزانہ پیسہ اخبار" وغیرہ میں چھپوانے
لگا۔ تو اس نے خود اس بات کو تسلیم کر لیا کہ عام خوبی کی باتیں ریاست ہائے ہمکو
مسلم ہیں۔ لیکن خاص خاص باتوں کا جواب ہونا چاہیے۔

فائدہ جلیلہ۔ یہاں کے باشندے اکثر اسلامی بادشاہوں کو حقارت اور نفرت اور تعصب سے یاد کرتے ہیں اور خصوصاً جن کو نئی روشنی سے منور ہو جانے کا دعوے ہے پرانی نقش کے لوا تینے پر ظن نہیں بھی بہتر اسمجھا یا جاتا مگر نہیں مانتے کہ اسلامی حکومتوں میں مسلمانوں سے مختلف برتاؤ نہیں کیا جاتا تھا ایسی مثالیں موجود ہیں کہ مسلمان حکمرانوں نے ہندو مذہب کے واسطے جاگیریں عطا کی تھیں۔ حتٰی کہ انگریزی مصنفین نے بھی یہ لکھنے کی جرأت نہیں کی کہ دیوانی یا فوجداری کے معاملات میں مسلمانوں کو ہندوؤں کے مقابلے میں امتیازی حقوق دیئے گئے پالیسی اور شعبۂ زندگی میں مسلمانوں کے ساتھ خاص رعایت مدنظر رکھی گئی سلطنت مغلیہ کا تو واحد مقصد یہ تھا کہ وہ قومی حکومت کی حالت اختیار کرے اس زمانے کا ایک مورخ اس طرز حکومت کو حسب ذیل الفاظ میں پیش کرتا ہے حکومت تنگ خیالی پر مبنی نہیں تھی اس میں کسی بھی فرد کے ضمیر و عقائد پر کوئی قید نہ تھی بلکہ ہر شخص کو ضمیر کی آزادی حاصل تھی۔ نہ اور کوئی مذہبی تعصب اس کے قومی مقاصد کی راہ میں حائل ہوتا تھا

اس طرز حکومت کی حیرت خیز کامیابی اور غیر معمولی ہر دلعزیزی کی وجہ یہ تھی کہ نہایت عقل مندی کے ساتھ ہندو مذہب کے اعلےٰ ترین اصول کو اسلام کے جمہوری اصولوں اور اس کی زبردست روحانی قوت سے ملا کر ایک خوشبودار مجموعہ تیار کر لیا گیا تھا۔

سلطنت مغلیہ کا وصف یہ تھا کہ وہ رعایا کے خیالات کے ہر پہلو کا احساس کرتی تھی۔ لوگوں کے مذہبی رسوم کو سمجھتی تھی اور قوم کے تمدنی اور مذہبی جذبات کی نشو و نما سے ہمدردی رکھتی تھی۔ وہ خوب جانتی تھی کہ سلطنت کا قیام اور مضبوطی کا دار و مدار سمجھوتے کی پالیسی پر ہوتا ہے۔

| نمبر شمار | نام جاگیر | خطاب | قوم | تعداد دیہات | سالانہ آمدنی | خراج | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | بھینسروڑ | راوت | کشناوت سیسودیہ | ۱۲۱ | ۹۰۰۰۰ | ۷۵۰۰ | مہارانا بھیم سنگھ نے اول درجہ میں لیا |
| ۱۶ | بانسی | راوت | سکتاوت سیسودیہ | ۵۵ | ۲۰۰۰۰ | ۹۰۰ | سکت سنگھ کی اولاد |
| ۱۷ | کوراوڑ | راوت | کشناوت سیسودیہ | ۵۳ | ۳۰۰۰۰ | معاف | مہارانا بھیم سنگھ نے اول درجہ میں لیا |
| ۱۸ | پارسولی | راؤ | پوربیہ چوہان | ۴۱ | ۲۰۰۰۰ | ۶۰۰ | بیدلہ کی شاخ |
| ۱۹ | آسیند | راوت | سیسودیہ | ۳۸ | ۶۰۰۰ | ۱۳۰۰ | مہارانا جوان سنگھ نے اول درجہ میں لیا اب یہ ٹھکانا ضبط ہے۔ |
| **مہارانا کے قریبی رشتہ دار** | | | | | | | |
| ۲۰ | باگور | مہاراج | سیسودیہ | ۳۵ | ۴۵۰۰۰ | ۱۵۰۰ | مہارانا سنگرام سنگھ کی اولاد قابض تھی اب خالصہ ہے۔ |
| ۲۱ | کرجالی | مہاراج | ایضاً | ۱۱ | ۱۸۰۰۰ | ۲۵۰ | مہارانا سنگرام سنگھ کی اولاد قابض ہے۔ |
| ۲۲ | شیورتی | مہاراج | ایضاً | ۲۰ | ۲۵۰۰۰ | | ایضاً |
| **مسند کے سامنے بیٹھنے والے** | | | | | | | |
| ۲۳ | بنیڑہ | راجہ | سیسودیہ | ۷۴ | ۹۰۰۰۰ | ۹۰۰ | مہارانا راج سنگھ اول کی اولاد |
| ۲۴ | شاہ پورہ | راجہ دھراج | ایضاً | ۹۵ | ۴۰۰۰۰ | ۳۲۰۰ | مہارانا امر سنگھ اول کی اولاد |

| نمبر شمار | نام جاگیر | خطاب | قوم | تعداد دیہات | سالانہ آمدنی | خراج ریاست | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵ | سرداگڑھ | ٹھاکر | ڈوڈیہ راجپوت | ۱۶ | ۲۵۰۰۰ | ۱۲۵۰ | غیر مستقل |
| ۲۶ | | جمعدار | سندھی مسلمان | ۴ | ۶۰۰۰ | | غیر قوم |
| ۲۷ | | پروہت | برہمن | ۶ | ۱۵۰۰۰ | | غیر ذات |

## سرداران درجہ دوم جو بتیس ۳۲ کہلاتے ہیں

| نمبر شمار | نام جاگیر | خطاب | دیہات | سالانہ آمدنی | خراج ریاست | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ہمیرگڑھ | راوت | ۱۱ | ۱۵۱۴۱ | ۱۹۴۰ | |
| ۲ | چپاونڈ | راوت | ۱۱ | ۵۶۵۹ | ۷۰۰ | |
| ۳ | بنیسر | راوت | ۳۹ | ۲۱۶۰۰ | ۹۰۰ | |
| ۴ | پوہیڑہ | راوت | | | ۲۵۰ | |
| ۵ | کپوناداس | راوت | | | | |
| ۶ | پوٹلیا | راوت | ۱۶ | ۳۵۲۶۰ | ۱۶۰۰ | |

| نمبر شمار | نام جاگیر | خطاب | دیہات | سالانہ آمدنی | خراج ریاست | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ہیپالی | راوت | ۱ | ۳۹۴۵ | ۸۰۰ | |
| ۸ | رام پورہ | ٹھاکر | ۴ | ۳۴۵۰ | ۴۵۰ | |
| ۹ | خیرآباد | مہاراج | ۴ | ۵۳۶۸ | ۳۸۰ | |
| ۱۰ | مہو | مہاراج | ۵ | ۵۳۰۰ | ۷۰۰ | |
| ۱۱ | [illegible] | راوت | ۵ | ۲۵۶۹ | ۲۵۰ | |
| ۱۲ | بتیاشہ | راوت | ۵ | ۲۰۱۰ | | سالتمام نوکری کرتا ہے چھپٹوند معاف ہے |
| ۱۳ | کسیلوہ | مہاراج | ۱ | ۶۰۰ | | ایضاً |
| ۱۴ | تاشہ | راج | ۱۷ | ۶۹۹۰ | ۷۰۰ | |
| ۱۵ | کسیلوہ دوسرا | راٹھوڑ | ۲۲ | ۶۳۷۷۰ | ۱۶۰۰ | |
| ۱۶ | روپاہیلی کلاں | راٹھوڑ | ۱۱ | ۱۴۵۶۷ | ۱۵۰۰ | |
| ۱۷ | بھگوان پورہ | راوت | ۳ | ۳۴۵۱ | | سالتمام نوکری کرتا ہے چھپٹوند معاف ہے |
| ۱۸ | نتاول | مہاراج | ۱ | ۱۸۰۰ | | ایضاً |
| ۱۹ | نیمبھیڑہ یا نیمبیڑہ | راٹھوڑ | ۷ | ۶۵۷۱ | ۱۳۰۰ | |
| ۲۰ | ببوری | پوار | ۲ | ۳۵۲۰ | ۶۵۰۰ | |
| ۲۱ | سنجواڑ | مہاراج | ۴ | ۷۵۱۰ | ۱۲۰۰ | |
| ۲۲ | گراوا | راجہ بہادر | ۷ | ۱۱۷۰۰ | ۲۰۰۰ | |
| ۲۳ | امرگڑھ | راوت | ۳۰ | ۸۳۲۶ | ۱۵۰ | |
| ۲۴ | بستانی | چونڈاوت | ۹ | ۱۷۰۸۰ | ۱۲۰۰ | |
| ۲۵ | اکٹھانہ | راوت | | | | ماتحت مہاراجہ سیندھیا |
| ۲۶ | سنگرام گڑھ | راوت | ۸ | ۸۰۰۰ | ۹۵۰ | |
| ۲۷ | دھریادو | راوت | ۱۱۹ | ۱۳۹۲۷ | ۲۰۰۰ | |

شاہ پورہ بسایا گیا تھا جسکو راجہ سجان سنگھ نے کسی وقت دبا لیا۔ لیکن ہمیں کوئی شک نہیں کہ موجودہ بڑی آبادی سجان سنگھ کے سبب ہوئی جس نے سمت ۱۶۸۸ مطابق ۱۶۳۲ء میں اپنے رہنے کو عمدہ مکانات وغیرہ بنوائے۔
سمت ۱۷۱۵ مطابق ۱۶۵۹ء میں جبکہ شاہجہاں کے بیٹوں نے تخت کیلئے لڑائیاں کیں راجہ سجان سنگھ بڑے شاہزادہ دارا شکوہ کی طرف سے مہاراجہ جسونت سنگھ اور نواب قاسم خاں وغیرہ کے ہمراہ مالوے میں اورنگ زیب کے مقابلے پر گیا اور توپ خانہ پر حملہ کرتے ہوئے مع اپنے پانچ بیٹوں فتح سنگھ ہری سنگھ ہٹی سنگھ جگمال۔ انوپ سنگھ اور دوسرے ماتحت لوگوں کے کام آیا۔

## دولت سنگھ

راجہ سجان سنگھ کا دوسرا بیٹا ہے اس نے اپنے باپ کے بعد سمت ۱۷۲۱ مطابق ۱۶۶۵ء میں علاقے کی حکومت پائی اور وہ سمت ۱۷۴۲ مطابق ۱۶۸۶ء میں جبکہ عالمگیر بادشاہ دکن کی لڑائیوں میں مصروف تھا اپنی موت سے گذر گیا۔

## راجہ بھارت سنگھ

دولت سنگھ کے بعد اسکے بڑے بیٹے بھارت سنگھ کو شاہ پورہ حاصل ہوا اور وہ سمت ۱۷۶۷ مطابق ۱۷۱۱ء میں شاہ عالم بہادر شاہ کی طرف سے راجہ کا خطاب اور ساڑھے تین ہزاری منصب پا کر سمت ۱۷۸۸ مطابق ۱۷۳۱ء میں جسکے کئی برس پہلے اسکے بیٹے نے گدی دبالی تھی مر گیا۔

## راجہ امید سنگھ

راجہ بھارت سنگھ کے بیٹے امید سنگھ نے مہارانا کے اودے پور کی خدمت میں رہ کر بہت سے کام انجام دئے اور عمدہ کارگذاری کے عوض پرگنہ کا چھوٹا خراج پر جاگیر میں پایا وہ سمت ۱۸۲۵ مطابق ۱۷۶۹ء میں مہارانا کی فوج کے شامل رہ کر اجین مقام کے پاس مرہٹوں کے مقابلے پر مارا گیا۔

**راجہ رن سنگھ** راجہ امید سنگھ کے بعد اسکا پوتا اور رادت سنگھ کا بیٹا رن سنگھ پانچ

برس راجہ رہ کر گذر گیا۔

## راجہ بھیم سنگھ

سمت ۱۸۳۱ مطابق ۱۷۷۵ء میں یہ شخص مسند نشین ہو کر ہیں ۲۱ برس کے بعد انتقال کر گیا۔

## راجہ دھراج امر سنگھ

بھیم سنگھ کے بعد اُس کا بیٹا امر سنگھ سمت ۱۸۵۳ مطابق ۱۷۹۷ء میں وارث بنا۔ جس نے مہارانا کے حکم سے بعض لٹیروں کو پوری سزا دینے کے عوض راجہ دھراج خطاب پایا۔ پھر کسی رنج کے سبب مہارانا نے اُس سے کھوگو اور جہازپور کا پرگنہ ضبط کر لیا۔ مگر کا چھولہ باقی رہا اور وہ سمت ۱۸۸۴ مطابق ۱۸۲۰ء میں انتقال کر گیا۔

## راجہ دھراج مادھو سنگھ

یہ راجہ دھراج امر سنگھ کے بعد راجہ ہوا جس سے سرکار انگریزی نے پرگنہ شاہ پورہ ضبط کر کے تین برس کے بعد بادشاہی سند سے حق ثابت ہونے پر واپس دیا۔ وہ سمت ۱۹۰۲ مطابق ۱۸۴۶ء میں مر گیا۔

## راجہ دھراج جگت سنگھ

مادھو سنگھ کے بعد جگت سنگھ نے علاقے پر قبضہ حاصل کیا جس سے سمت ۱۹۰۴ مطابق ۱۸۴۸ء میں سرکاری عہد نامہ ہو کر شاہ پورہ کی بابت دس ہزار روپیہ سالانہ علاوہ اُس رقم تین ہزار دو سو روپیہ سالانہ کے جو کاچھولہ کی بابت مہارانا اودیپور کو دیجاتی ہے سرکاری خراج قرار پایا آٹھ برس کے عرصے میں راجہ دھراج جگت سنگھ مر گیا۔ اور لچھمن سنگھ وارث رہا۔

## راجہ دھراج لچھمن سنگھ

سمت ۱۹۱۰ مطابق ۱۸۵۴ء میں علاقے پر قابض ہوا۔ سمت ۱۹۲۵ مطابق ۱۸۶۹ء کو پرگنہ شاہ پورہ کی نگرانی کمشنری اجمیر سے علیحدہ ہو کر ایجنسی ہاڑوتی کے متعلق کیگئی اسکے وقت میں ناقص کارروائی سے قرضہ بڑھ گیا کئی باری سرکاری ہدایتوں نے

پر ابھی کچھ عمل نہ کیا گیا تو پولیٹیکل ایجنٹ انتظام کے واسطے شاہپورہ کو روانہ ہوا۔ راستہ
میں خبر ملی کہ انہیں دنوں میں سمت ۱۹۲۶ مطابق ۱۸۶۹ع ۲۔ نومبر کو راجہ دھیراج گذر گیا۔
ایجنٹ کو ایک تحریر یہ پیش کیا گیا کہ راجہ صاحب نے اپنی بھاوج ... ٹھاکر بشنیا کے بھیم سنگھ کے
بیٹے رام سنگھ کو گود لیا تھا لیکن دھلے بائی کامدار کے سوا کوئی اور شخص اس بات سے واقف
نہ تھا۔ اس لئے تحقیقات ہو کر ٹھاکر دھنوپ کے بیٹے ناہر سنگھ کو جو راجہ امیر سنگھ کے چھوٹے
بیٹے ظالم سنگھ کی اولاد میں سے ہے وارث ٹھہرا گیا اور سات مہینے کے بعد بشنیا کے ٹھاکر رام سنگھ
کو گدی چھوڑنی پڑی۔

## راجہ دھیراج ناہر سنگھ جی

سمت ۱۹۲۷ مطابق ۱۸۷۰ع جون مہینے میں شاہپورہ کے مالک قرار دیئے گئے
انکی کم عمری اور ناتجربہ کاری کے سبب ایک سرکاری اہلکار منشی سالگرام مختار کیا گیا
لیکن وہ کچھ عرصے کے بعد مر گیا۔ سمت ۱۹۲۸ مطابق ۱۸۷۱ع جنوری مہینے میں سرکاری
طرف سے راجہ صاحب مسند نشین کئے گئے اور آٹھ مہینے کے بعد انکو دسہرہ کے
تہوار اور تلوار بندھائی کے واسطے اودیپور جانا ضرور ہوا جہاں سے واپس آکر شوق کے
ساتھ کچھ اردو اور ہندی پڑھنا سیکھا۔ لیکن سمت ۱۹۲۹ مطابق ۱۸۷۲ع میں چار مہینے
تک دوبارہ اودیپور کی حاضری سے یہ شغل چھوٹ گیا۔ دوسرے سال مہارانا شمبھو سنگھ کے
انتقال اور مہارانا سجن سنگھ کے مسند نشین ہونے پر راجہ دھیراج کو پھر اودیپور جانا پڑا اور
تھوڑے دنوں کے بعد دہلی کے دربار میں جانے کا اتفاق ہوا۔

سمت ۱۹۳۳ مطابق ۱۸۷۶ع مارچ مہینے میں راجہ صاحب کو حکومت کے پورے
اختیارات ملے دو تین برس کے اندر جو کئی لاکھ روپیہ قرض ہو گیا تھا ادا کر دیا گیا۔

سمت ۱۹۳۴ مطابق ۱۸۷۷ع میں ماتحت جاگیرداروں کی فریاد ایجنسی ہاڑوتی اور
ریذیڈنسی آبو پر پہنچی کہ ٹھاکر بشنیا کی طرح جو اپنی جاگیر ضبط ہو جانے سے مختصر تنخواہ میں بہت تکلیف
اٹھاتا ہے ہر ایک پر سختی کی جاتی ہے۔ پنڈت موہن کشن ورلے کامداری سے استعفا دیا
اور سرکاری منشا سے بابو رام جیون لال سکول ماسٹر اجمیر کی تقرری بطور کارپرداز کے

عمل میں آئی۔ اس سال راجہ دھیراج نے آریہ سماج کے بانی مہاشی سوامی دیانند کی پیروی کے سبب بانہ بہت پستی وغیرہ کو ناجائز ٹھہرایا تھا اور سناتنیوں نے دھرم کی دھجیاں اڑاتا تھا اسکی یادگار میں گویا اپنا اجمیر کا باغ جسکی قیمت دس ہزار روپیہ کی تھی عنایت کیا اسی زمانہ کے آخر میں مہارانا سجن سنگھ کے انتقال اور مہارانا فتح سنگھ کے مسند نشین ہونے پر راجہ دھیراج اودے پور گئے۔ سمت ۱۹۴۴ مطابق ۱۸۸۷ء میں انکی رانی گذر گئی اور وہ بہت بیمار ہو کر جانشیں ہوئے

آجکل راجہ ناہر سنگھ راکانہ راجپوتوں کے مسلمان ارتداد میں ہر قسم کی امداد دے رہے ہیں اور انکی وجہ سے ہندو مسلمانوں کے اتحاد کا شیرازہ بکھر گیا ہے ۱۴ مئی ۱۹۲۳ء کی شام کو راجپوت کانفرنس سندرابن کے دن بڑے بڑے مندروں کے پوجاری انکے پاس گئے اور کہا کہ ہمارے مندروں میں تشریف لے چلیں راجہ صاحب نے جواب میں پوچھا کہ تمہارے مندروں میں ہمارے مرتد بھائی بھی جا سکتے ہیں

اگر یہ بات ہے تو ہمیں بھی کوئی اعتراض نہیں ہم بھی چلیں گے پوجاریوں سے کوئی تسلی بخش جواب نہ ملا تو راجہ صاحب نے جوش میں آ کر کہا کہ اگر تم نے اپنے مندروں کے دروازے ہمارے مرتد بھائیوں کے لئے نہ کھولے تو ہم تمہارے مندروں کو صرف بائیکاٹ کر دینگے بلکہ میں پہلا شخص ہونگا جو اپنے تمام کاموں کو چھوڑ کر مندروں میں اکالی تحریک جاری کر کے تمام ایسے پوجاریوں کو مندروں سے باہر نکال دونگا تمہارے لئے موقع ہے کہ تم اپنے شدھ ہوئے بھائیوں کو بھگوان کے درشنوں سے محروم نہ رکھو۔ راجہ صاحب نے اسی کانفرنس کی صدارت کے وقت یہ بھی کہا کہ مسلمان ہمکو دھمکی دے رہے ہیں کہ اگر تم شدھی کی تحریک کو بند نہیں کرو گے تو ہم بھی گاؤکشی پر زور دینگے ہمیں مسلمانوں کی اس دھمکی کی پرواہ نہیں کرنی چاہئے کیونکہ اگر ہم نے اس دھمکی کی پرواہ کر کے شدھی کی تحریک کو بند کر دیا۔ تو ہم ہمیشہ کے لئے غلام بنے رہینگے۔ راجہ نے مسلمانوں پر جو دھمکی کا الزام لگایا ہے وہ سراسر غلطی ہے اس لئے کہ اگر مسلمان گائے کا گوشت کھاتے یا گائے کی قربانی کرتے ہیں تو وہ ہندوؤں کی دل آزاری کے لئے یا انکو کسی قسم کی دھمکی دینے

کے لئے ایسا نہیں کرتے بلکہ اُنکا مذہب اُنکو اجازت دیتا ہے کہ وہ اس مذہبی شعار کو قائم رکھیں۔

# فصل اودیپور کے اضلاع کوہی

اودیپور کا وہ حصہ جو بنام مگرہ (کوہستان) مشہور ہے اور اُسکا انتظام صاحب سپرنٹنڈنٹ کھیرواڑہ کو مفوض ہے اودیپور سے جنوب میں سرحد ہی کانٹہ تک اور مشرق میں سرحد ڈونگرپور سے سروہی تک قریب ستر میل شمال وجنوب اور سو میل مشرق ومغرب ہے۔ یہ ملک چھوٹی جاگیروں میں جنکے سردار راجپوت ہیں منقسم ہے سرداران مذکور ریاست اودیپور کے خراج گذار ہیں سرکار انگریزی کو خراج نہیں دیتے ان سرداروں کے دو فریق ہیں۔

اوّل فریق۔ سلومبر کا راؤ اور گوگوندے کا راج ہیں۔

دوم فریق۔ کوٹراوڑ کا راؤ۔ جھاڑول کا راج۔ جامنڈ کا راؤ۔ تھانہ کا ٹھاکر۔ جاواسی کا راؤ پاڑہ کا ٹھاکر۔ چانی کا ٹھاکر۔ پاڑہ تھانہ کا ٹھاکر۔ ماوڑی کا راؤ۔ اوگھنہ کا راؤ۔ پینروا کا رانا۔ جوڑہ کا راؤ۔

سابقاً اس ملک میں بھیلوں کی آبادی تھی جب راجپوتوں نے فتح کیا اُنھوں نے عمدہ زرخیز قطعات اراضی اُن سے چھین لئے اور بھیل پہاڑوں کے قریب جوار کے جنگل میں رہنے لگے اب اس ملک میں بھیل۔ راجپوت اور گراسیوں کی آبادی ہے۔ گراسیہ ایک قوم ہے جسکی حالت یہ ہے کہ راجپوتوں نے کسی وقت بھیل اور مینہ وغیرہ ذات کی عورتوں کو خانہ انداز کر لیا تھا جنکی اولاد ایک علیحدہ دوغلی نسل قرار پاکر گراسیہ کہلانے لگی۔

موسم بارش میں بقدر مصارف سالتمام باجرہ دسکا جوار وغیرہ غلہ کاشت کرتے ہیں۔ اسکے سوا۔ سن۔ تل۔ اُڑد۔ چاول اور کہیں کہیں ہلدی اور ادرک بھی کاشت کرتے ہیں۔ راجپوت اور کسی قدر بھیل بھی ربیع میں گیہوں۔ جو۔ نخود۔ سرسوں اور

نے شکر کی کاشت کرتے ہیں اور بہت اچھی فصل پیدا ہوتی ہے ان اضلاع میں زیادہ تر پہاڑ اور پہاڑی زمینیں ہیں۔ انمیں کچھہ زراعت نہیں ہوسکتی ہے اور کل ملک کے ایک ثلث بلکہ چہارم پر بھی کبھی زراعت نہیں ہوئی ہے اور رقبہ کثیر بن اور جھاڑی سے بھرا ہے کہ بسبب ضرورت باشندگان ملک مزروعہ ہو سکتا ہے ان اضلاع میں چھوٹی ندیوں کی دھاروں میں لوہے اور تانبے کے ریزے ملتے ہیں اس سے ظاہر ہے کہ ان اضلاع میں کئی قسم کی معدنی پیداوار ہو سکتی ہے۔ اور کہیں کہیں سونا بھی ملتا ہے مگر یہ امر مشتبہ ہے کہ اس سے محنت و خرچ کا معاوضہ کافی ہوسکے یا نہیں بالفعل صرف ایک کان جاور میں ہے کہ سابق میں آباد تھا اب ویران ہے اور اودیپور سے بجانب سڑک کھیرواڑہ پچیس میل کے فاصلے پر واقع ہے کسی زمانے میں یہ کانیں مشہور تھیں۔ اور فرماں روایان میواڑ کو اُن سے آمدنی کثیر ہوتی تھی اُن میں جست اور چاندی و دیگر دھاتوں کے کارخانے ۱۳۱۲ھ کی قحط سالی تک بکثرت جاری تھے اُس وقت سی رعیت تباہ ہو کر دیہات ویران ہوگئے اور جاور بھی اُنمیں سے ہے۔

بھیل لوگ قدیم سے بدپیشہ مشہور ہیں کہ چوری و غارتگیری بے خوف و خطر کمال بے رحمی سے کرتے ہیں مگر جب سے کھیرواڑہ و کوٹڑہ میں چھاونیاں ہوئی ہیں علی العموم کسی قدر بھیلوں نے اور علی الخصوص بھومیہ جاگیرداروں کے بھیلوں نے عادات غارتگری کو کچھ کچھ چھوڑ کر نیک چلنی و شائستگی اختیار کی ہے البتہ اد غارتگری کی غرض سی پیپلیہ اور پرشاد کے درمیان جھاڑی کٹ گئی ہے اور اودیپور و کھیرواڑہ کی سڑک پر رکب دیو کے جاتریوں کی آمد و رفت بکثرت جاری ہے۔

ان اضلاع میں انتظام عدالت کا اختیار ریاست اودیپور کو ہی اور سپرنٹنڈنٹ اُس کا نگران حال ہے۔ مگرے کا حاکم کل مقدمات فوجداری میں سپرنٹنڈنٹ کو رپورٹ کرتا ہے مگر تحقیقات و تجویز انکی ریاست کے اختیار میں ہے اس دوہرہ حکومت کی وجہ سے ہمیشہ ابتری اور نزاع رہتی ہے چونکہ ریاست کی حکومت قوی نہیں ہے اس لئے بھیل لوگ جبر و تعدی کے بغیر اسکو مطلق خیال میں نہیں لاتے اور

جو مراتب بلا دور عایت و عادلانہ سماعت سے باسانی فیصل ہو جاویں اُنکے واسطے سرکشی فساد کرتے ہیں۔

ان اضلاع کی جمع بیع آمدنی جاگیرات خراج گذاران چار پانچ لاکھ روپیہ سالانہ کی ہے مگر ریاست میں صرف ایک لاکھ ساٹھ ہزار روپیہ سالانہ اوسطے پوری وصول ہوتے ہیں

بھیل لوگ بے سبب ارتکاب جرائم کا ارادہ نہیں کرتے اور بذاتہ نیت میں اچھے ہیں مگر جہل اور سریع الاعتقادی سے سیانہ دکھوپا کی باتوں پر گمراہ ہو کر یا بنام ڈاکن آدمیوں کو اذیت پہنچانے اور ہلاک کرنے پر آمادہ ہو جاتے ہیں اور اکثر جرائم اُنکے باہمی فساد سے ظہور میں آتے ہیں اکثر صورتوں میں سبب تنازع زمین و عورت کے جھگڑوں سے پیدا ہوتا ہے اور زیادہ تر شراب خواری کی حالت میں قدیم عداوتوں کو یاد کرکے باہم فساد کرتے ہیں

دستور بولادہ کا یعنی بہ اخذ اجرت غارتگری سے محفوظ رکھنے کی کفالت کا کل پہاڑی ملک میں جاری ہے ہر ایک گاؤں مسافر و بیوپاری وغیرہ کو اُجرت پر چوکیدار دیتا ہے اور جو کوئی یہ اجرت نہ دیوے تو نشر بلکہ مسلح جمعیت سے اپنی حفاظت نہ کرے ضرور نقصان اُٹھاویگا

سرحد میواڑ و گجرات پر سرجے نامی بھیلوں کا گرو اپنی قوم کے لوگوں کو تلقین کرتا پھرتا تھا۔ ایک خدا کی پرستش اور صلح پیشہ اور خیر طلبی کی ہدایت کرتا تھا اُسکے پیرو کل جرائم و گناہ و شراب خواری و ہلاکت جاندار سے پرہیز کرنیکی قسم کھاتے اور پیداوار زمین سے حیات بسر کرنے اور غسل کرکے کھانا کھانے کا عہد کرتے

# فصل

## تاریخ ڈونگرپور جغرافیہ

ریاست ڈونگرپور جسکو باگڑ بھی کہتے ہیں ایک مختصر ریاست میواڑ کے جنوبی حصے میں واقع ہے۔ اُسکے شمال میں مقام سلومبر اور رکھب دیو علاقہ اودے پور مغرب میں مہی کانٹھ جنوب میں ریوا کانٹھ اور بانسواڑہ مشرق میں۔ بانسواڑہ کا علاقہ اور دھریاود وغیرہ علاقہ اودیپور ہے لمبائی مشرق سے مغرب کو چالیس میل چوڑائی جنوب سے شمال کو تیس

میل رقبہ ۱۴۴۷ میل مربع آبادی ۱۵۹۱۹۲ آدمی سے کچھ زیادہ آمدنی خالصہ ڈیڑھ لاکھ روپیہ سالانہ سمجھی جاتی تھی لیکن اب تو آمدنی ۴۲۲۰۰ روپیہ سالانہ کو پہنچ گئی ہے فوج میں ایک سو سوار اور تین سو پیدل خیال کئے جاتے ہیں۔ خطوط عرض بلد شمالی ۲۳ درجہ ۲۵ دقیقہ اور ۲۴ درجہ ۱۳ دقیقہ طول بلد مشرقی ۷۳ درجہ ۴۰ دقیقہ اور ۷۴ درجہ ۱۸ دقیقہ کے درمیان واقع ہے۔

دارالریاست ڈونگرپور کہ بڑا شہر اور قلعہ ہے دامن کوہ پر چھاؤنی کھیر واڑہ سے ۱۴ میل جنوب مشرق میں اثنائے راہ نیچ وڈلیہ۔ نیمچ سے ۱۳۹ میل جنوب مغرب میں اور ۱۲۱ میل جنوب مشرق میں ڈلیہ سے خطوط عرض بلد شمالی ۲۳ درجہ ۵۰ دقیقہ اور طول بلد مشرقی ۷۳ درجہ ۵۰ دقیقہ پر واقع ہے۔ یہ شہر گیپ ساگر تالاب کے کنارے بسا ہوا ہے۔ علاقے میں مالگذاری کے حساب سے چھ پرگنے اور فوجداری کے انتظام پر نو تھانے رکھے گئے ہیں ملک میں ہر طرف جھاڑی اور پہاڑی پھیلی ہوئی ہے۔ بعض میدانوں میں گیہوں اور چاول وغیرہ غلہ پیدا ہوتا ہے۔ عام باشندوں میں بھیلوں کا ایک بڑا گروہ ہے دسویں حصے کے قریب بھیل اور باقی برہمن راجپوت اور مہاجن وغیرہ دوسری قوم کے لوگ آباد ہیں۔

## قوم

رئیسان ڈونگرپور جنکو راول کہا جاتا ہے اور انگریزوں کے عہد سے مہاراول لکھے جاتے ہیں اودیپور کے سورج بنسی خاندان کی بڑی شاخ میں ہیں جس طرح ایک خاص سبب سے مہارانا لاکھا کے بڑے بیٹے چونڈا نے جسکی اولاد اب سلومبر کی جاگیر پر قابض ہے ریاست کی ولیعہدی سے علیحدگی اختیار کی تھی اور چھوٹے بھائی موکل جی کو راج ہاتھ آیا تھا اسی طرح مہارانا کرن سنگھ اول کے دو بیٹوں ماہپ اور راہپ میں سے پہلے نے دشمنوں کے مقابلے سے تنگ آکر نا امیدی کے ساتھ میواڑ کے جنوبی ویران حصے میں جہاں اب ڈونگرپور آباد ہے پناہ لیکر ریاست کا دعوے چھوڑا تھا اور دوسرے بھائی راہپ نے سیسود گاؤں بسا کر منڈور کے رانا موکل کو گرفتار کیا جس سے وہ پہلا سیسودیہ رانا کہلایا اور سیسودیہ خاندان اور رانا خطاب اودیپور والوں کے لئے خاص قرار پایا کچھ عرصے کے بعد راہپ کی

اولاد نے قدیم راجدھانی قلعہ چتوڑ کو بھی دشمنوں کے قبضے سے نکال کر تمام ملک میواڑ پر حکومت جمائی۔ راہپ کے بڑے بھائی ماہپ نے میواڑ کے جنوب میں یعنی ڈونگرپور وغیرہ کی طرف رہنا اختیار کیا اور بڑودہ باڈ وپہ مار نسل کے موری رئیس سے ڈونگرپور حاصل کیا۔

چتوڑ کے رئیسوں کا قدیم خطاب راول اُسی کے گھرانے میں رہا جو ڈونگرپور اور بانسواڑہ والوں کے نام پر اب تک بولا جاتا ہے ان لوگوں کے مورث آشادت نے مقام اہاریا آہڑ واقع میواڑ میں قیام کیا اور بقول بعض اندپورا اہار عرف اہار میں مسکن گزیں ہوا اس لئے بارھویں صدی عیسوی تک اہاریہ نام سے مشہور رہا اور ڈونگرپور والے اب تک اہاریہ سیسودیہ کہلاتے ہیں لیکن لفظ سیسودیہ خاندان گہلوت اور اہاریہ دونوں پر فائق ہوا اب اگرچہ کل نسل سیسودیہ کہلاتی ہے مگر کلوں میں گہلوت ہی شمار کیا جاتا ہے۔

# مختصر تاریخی احوال

ڈونگرپور کی ریاست بادشاہ علاء الدین محمد شاہ خلجی کے حملے تک جو اُس نے سمت ۱۳۵۹ مطابق ۱۳۰۲ء کو چتوڑ پر کیا تھا علیحدہ قائم نہ ہوئی تھی۔ راول رتن سی کے قتل ہونے کے بعد اُسکا بیٹا راول کرن سی مغربی پہاڑوں میں جارہا جہاں دشمنوں کے ہاتھ سے اُس کو تکلیف پہنچتی رہی شروع چودھویں صدی عیسوی میں کرن سنگ کے بڑے بیٹے ماہپ سے میواڑ کی حیثیت چھوٹ کر ریاست ڈونگرپور کی بنا پڑی۔ نین سی مہتا جو عالمگیر کے عہد میں بیکانیر کا ایک معتبر شخص تھا اپنی کتاب تاریخ راجپوتانہ میں بیان کرتا ہے کہ سو برس کے قریب ماہپ اور اُسکے بیٹے پوتے میواڑ کے جنوبی علاقے میں پریشان پھرتے رہے۔ چوتھی پشت میں ڈونگا بھیل کو جو جنگلی لوگوں کا سردار تھا۔ ماہپ کی اولاد نے دھوکے سے مار کر ڈونگرپور پر قبضہ کر لیا اور کچھ عرصہ بعد گلیا کوٹ کو ٹائل راجپوتوں کے قبضے سے جبکہ وہ کسی شادی میں گئے ہوئے تھے نکال کر حاصل کیا۔

بعض کتابوں اور اکثر پرانے کاغذات سے ایسا پایا جاتا ہے کہ ڈونگرپور کبھی آزاد اور کبھی چتوڑ والے دیپور والوں کے ماتحت رہا۔ سمت ۱۵۰۱ مطابق ۱۵۲۸ء میں ڈونگرپور کا راول

اودے سنگھ باگڑی چتوڑ کے راناسانگا کے ہمراہ اُس لڑائی میں گیا تھا جو بابر بادشاہ سے بیانہ کے قریب ہوئی تھی۔ رانا کے طرفداروں میں راول اودے سنگھ بھی مارا گیا جس کے دو بیٹوں پرتھوی راج اور جگمال میں جھگڑا ہو کر رانا رتن سی کی سفارش اور بہادر شاہ گجراتی کے حکم سے ریاست دو ٹکڑے ہوئی پہلے کے قبضے میں ڈونگرپور رہا اور دوسرے کے حصے میں مشرقی جنوبی علاقہ یعنی بانسواڑہ آیا جو اب تک علیحدہ ریاست کے طور پر اسکی اولاد کے تحت میں ہی (دیکھو تاریخ فرشتہ احوال گجراتی)

رانا سانگا اور اسکے بڑے بیٹے رتن سی کے گذرجانے کے بعد میواڑ میں بہت سی ابتری پھیلی اور مغل بادشاہوں کی سلطنت زور پاتی گئی۔ اُن میں سے اکبر بادشاہ نے سمت ۱۶۲۴ مطابق ۱۵۶۸ء میں قلعہ چتوڑ فتح کیا اور اُس کے نو برس کے بعد وہ اجمیر سے نکل کر میواڑ کے علاقے میں گشت کرتا ہوا مالوہ کو چلا تو راستہ میں بانسواڑہ کے قریب ٹھہرا اُس وقت بانسواڑے کے راول پرتاپ سنگھ اور ڈونگرپور کے راول آسکرن نے جو راول اودے سنگھ کا پوتا تھا حاضر ہو کر بادشاہی اطاعت قبول کی اور مثل دوسرے رئیسوں کے کارگذاری دکھلانے پر منصب اور خطاب حاصل کئے۔ اکبر کی اولاد میں سے محمد شاہ بادشاہ کے شروع عہد سمت ۱۷۷۷ مطابق ۱۷۲۱ء تک جبکہ مہارانا سنگرام سنگھ میواڑ میں حکومت کرتا تھا ڈونگرپور کے رئیس اکثر دہلی والوں کے ماتحت رہے اور کبھی کبھی اودے پور والوں کے دباؤ سے انکو بھی تحفے اور نذر وغیرہ دیدیا کرتے تھے۔

سمت ۱۸۰۷ مطابق ۱۷۵۰ء کے بعد جب دہلی کی سلطنت ابتر ہو کر میواڑ بھی خانگی جھگڑوں سے پریشانی میں پڑا اور مرہٹے طاقت پاکر ہر طرف پھیلنے لگے تو ڈونگرپور کی ریاست مثل اور مقامات کے اُن کے پنجے میں آگئی اور انھوں نے رئیس کا ناک میں دم کر دیا اور مبلغ پینتیس ہزار روپیہ سالانہ خراج مقرر کیا کہ اول سیندھیا و ہلکر اور دھار میں باہم تقسیم ہوتا ٹھہرا تھا۔ مگر اخیر میں صرف دھار کے حصے میں بلاشرکت غیرے رہا۔

جب مرہٹے کئی جگہ سرکار انگریزی سے شکست پاکر لاچار ہوگئے اور اُن کا دخل راجپوتانہ کی ریاستوں سے اُٹھادیا تو سمت ۱۸۷۴ مطابق ۱۸۱۸ء میں جبکہ مہاراول

جسونت سنگھ دوم راج کرتا تھا ڈونگرپور کی ریاست سرکاری فرمان بردار بن کر حفاظت میں آئی اور اس وقت میں عہد نامہ ہوکر مبلغ ۳۵ ہزار روپیہ سالم شاہی بحساب فی روپیہ چھ آنہ آمدنی کل ریاست پر بابت خراج سالانہ دینا قبول کر کے مرہٹوں کے شکنجے سے رہائی پائی۔ ریاست کے ذمے مرہٹوں کا اس وقت تک خراج بقدر کثیر باقی تھا اسکے عوض بذریعہ عہد نامہ صرف ۳۵ ہزار روپیہ ادا ہونا قرار پایا اور تین سال کے خراج میں تخفیف ہوکر آئندہ کے واسطے اٹھائیس ہزار تین سو ستاسی روپیہ سکہ انگریزی سالانہ مقرر ہوا۔

## نسب نامہ والیان ڈونگرپور

(۱) ماہپ (۲) سیہڑدیو (۳) دوداجی (۴) راول بیرسنگھ (۵) بھرتنڈ (۶) ڈونگرسی (۷) کرم سنگھ اول (۸) کانٹردیو (۹) پتاجی (۱۰) گیناجی (۱۱) سوم داس (۱۲) گنگ جی (۱۳) راول ادوے سنگھ اول (۱۴) راول پرتھوی راج (۱۵) راول آسکرن (۱۶) راول سہنس مل (۱۷) راول کرم سنگھ دوم (۱۸) راول پونجی (۱۹) راول گردھر (۲۰) راول جسونت سنگھ اول (۲۱) راول کھمان سنگھ (۲۲) راول رام سنگھ (۲۳) راول شیو سنگھ (۲۴) راول بیری شال (۲۵) راول فتح سنگھ (۲۶) مہاراول جسونت سنگھ دوم (۲۷) مہاراول دلیپ سنگھ (۲۸) مہاراول ادوے سنگھ دوم (۲۹) مہاراول بجے سنگھ۔

انمیں سے جس کا حال کچھ معلوم نہیں ہوا اُس کا نام قلم انداز کردیا جائیگا۔

### ۱۔ راول ماہپ بانی ڈونگرپور

یہ میواڑ کے رانا کرن سنگھ اول کا بڑا بیٹا تھا۔ جس نے شروع چودھویں صدی عیسوی میں مسلمان بادشاہوں کی حملہ آوری کے سبب چیتوڑ کی حکومت سے نا امید ہوکر میواڑ کے جنوبی ویران علاقے میں ڈونگرپور کیطرف رہنا اختیار کیا تھا اور کچھ عرصے کے بعد علیحدہ ریاست قائم کی۔

۲۔ سیہڑدیو۔ اس نے درمیانی چودھویں صدی عیسوی میں گجرات کے

لوگوں سے کچھ لڑائیاں کیں۔

## ۳ - دوداجی

اس نے گدی پر بیٹھ کر اپنے علاقے کو کسی قدر بڑھایا۔

## ۴ - راول بیرسنگھ

اس نے ڈونگا بھیل کو جو ایک لیڈر تھا ایسے موقع پر قتل کیا جبکہ وہ ایک مہاجن کی لڑکی سے زبردستی شادی کرنے میں مصروف تھا۔ کہتے ہیں اس نے ڈونگر پور شہر آباد کرکے اپنی راجدھانی قرار دیا۔ لیکن نین سی مہتا کا بیان ہے کہ ڈونگا بھیل کو اسکے ساتھیوں سمیت راول نے اپنی بیٹی کی شادی میں مہمان کے طور بلا کر بھیلوں کو خوراک کے شامل دھتورہ کھلا دیا اور بے ہوش ہو جانے پر مکان میں آگ لگا کر سب کو جلا دیا۔

## ۶ - ڈونگرسی

خیال کیا جاتا ہے کہ راجدھانی کا نام اس کے نام پر ہی ڈونگر پور رکھا گیا۔

## ۸ - کانڑدیو

اسکے وقت میں شہر نے زیادہ رونق پائی۔

## ۹ - پتاجی

اس نے پاتیرہ تالاب اور شہر کا پاتیرہ دروازہ بنوایا۔

## ۱۰ - گیپا یا غیب جی

اسنے شہر ڈونگر پور کے شمالی طرف غیب ساگر تالاب بنوایا جو اب تک موجود ہے اس تالاب کے اندر ایک مکان بھی تعمیر کرایا گیا تھا جسکو بادل محل کہتے ہیں۔

## ۱۳ - راول اودے سنگھ اوّل

یہ سمت ۱۵۸۴ مطابق ۱۵۲۸ء میں بارہ ہزار سوار لیکر چتوڑ کے رانا سانگا کے ہمراہ بابر بادشاہ سے لڑنے کو بیانہ کے قریب گیا اور مقابلے میں مارا گیا اس کا اور حال معلوم نہیں (دیکھو تزک بابری)

## ۱۴ - راول پرتھوی راج

یہ اپنے باپ کے مارے جانے کے بعد گدی پر بیٹھا۔ اسکے وقت میں بانسواڑے کی ریاست ڈونگرپور سے علیحدہ قائم ہوئی جس کا حال اس طرح پر ہے کہ اسکی حکومت کے تین برس گذرنے پر سمت ۱۵۸۷ مطابق ۱۵۳۱ء میں سلطان بہادرشاہ گجراتی نے ایڈر ہوکر باگڑ یعنی ڈونگرپور کے علاقے پر چڑھائی کی کسی قدر لوٹ مار ہونے کے بعد راول پرتھوی راج نے بہادرشاہ کے پاس حاضر ہوکر اسکی اطاعت قبول کی اور راول کے چھوٹے بھائی جگمال نے جان بچاکر رانا رتن سنگھ دوم کے پاس چتوڑ میں پناہ لی۔ رانا نے اس خیال سے کہ باگڑ کے دو حصے ہوجانے پر طاقت گھٹ کر ہمارے مقابل سرکشی کا موقع نہ ملیگا۔ جگمال کی سفارش کرکے اسکو بہادرشاہ کے پاس بھیجدیا بہادرشاہ نے باگڑ علاقے کے دو برابر حصے کرکے ڈونگرپور راول پرتھوی راج کے قبضے میں چھوڑا اور جگمال کو بانسواڑہ حوالے کرکے جدا رئیس بنادیا۔ جہاں اب تک اسکی اولاد حکومت کرتی ہے

## ۱۵ - راول آسکرن

اس نے سمت ۱۶۳۳ مطابق ۱۵۷۶ء میں بانسواڑے کے قریب وہاں کے رئیس پرتاپ سنگھ بہمیت میواڑ سے علیحدگی کی امید پر اکبر بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوکر اطاعت اختیار کی اور ہمیشہ بادشاہی نوکری کرتا رہا۔

## ۱۶ - راول سہس مل

اس نے سوم پور کی ندی کے کنارے پر مادھورائے کا مندر تعمیر کرایا۔

## ۱۸ - راول پونجا

سمت ۱۶۶۶ مطابق ۱۶۱۰ء میں مسند نشین ہوا اس نے پونج پور گاؤں بساکر ایک مندر بنوایا اور شاہ جہاں کے عہد میں عمدہ کارگذاری کے عوض ڈیڑھ ہزاری ذات وسوار کا منصب پایا (دیکھو بادشاہ نامہ)۔

دکن میں خان جہاں لودھی کی تباہی میں یہ بھی شریک تھا جو شاہ جہاں سے باغی ہوکر اقصر بھاگا تھا۔

نے شکر کی کاشت کرتے ہیں اور بہت اچھی فصل پیدا ہوتی ہے ان اضلاع میں زیادہ تر پہاڑ اور پہاڑی زمینیں ہیں۔ انمیں کچھ زراعت نہیں ہوسکتی ہے اور کل ملک کے ایک ثلث بلکہ چہارم پر بھی کبھی زراعت نہیں ہوئی ہے اور رقبہ کثیر بن اور جھاڑی سے بھرا ہے کہ بحسب ضرورت باشندگان ملک مزروعہ ہوسکتا ہے ان اضلاع میں چھوٹی ندیوں کی دھاروں میں لوہے اور تانبے کے ریزے ملتے ہیں اس سے ظاہر ہے کہ ان اضلاع میں کئی قسم کی معدنی پیداوار ہوسکتی ہے۔ اور کہیں کہیں سونا بھی ملتا ہے مگر یہ امر مشتبہ ہے کہ اس سے محنت وخرچ کا معاوضہ کافی ہوسکے یا نہیں بالفعل صرف ایک کان جادو رمیں ہے کہ سابق میں آباد تھا اب ویران ہے اور اودیپور سے بجانب سڑک کھیرواڑہ پچیس میل کے فاصلے پر واقع ہے کسی زمانے میں یہ کانیں مشہور تھیں۔ اور فرماں روایان میواڑ کو ان سے آمدنی کثیر ہوتی تھی ان میں جست اور چاندی ودیگر دھاتوں کے کارخانے ۱۳۱۲ھ کی قحط سالی تک بکثرت جاری تھے اس وقت سے رعیت تباہ ہوکر دیہات ویران ہوگئے اور جادر بھی انہیں سے ہے۔

بھیل لوگ قدیم سے بدپیشہ مشہور ہیں کہ چوری وغارتگیری بے خوف وخطر کمال بے رحمی سے کرتے ہیں مگر جب سے کھیرواڑہ وکوٹرہ میں چھاونیاں ہوئی ہیں علی العموم کسی قدر بھیلوں نے اور علی الخصوص بھومیہ جاگیرداروں کے بھیلوں نے عادات غارتگری کو کچھ کچھ چھوڑ کر نیک چلنی وشائستگی اختیار کی ہے البتہ ادغارتگری کی غرض سے پیلیہ اور پرشاد کے درمیان جھاڑی کٹ گئی ہے اور اودیپور وکھیرواڑہ کی سڑک پر رکب وپو کے جاتریوں کی آمد ورفت بکثرت جاری ہے۔

ان اضلاع میں انتظام عدالت کا اختیار ریاست اودیپور کو ہے اور سپرنٹنڈنٹ اس کا نگران حال ہے۔ ہر ایک کا حاکم کل مقدمات فوجداری میں سپرنٹنڈنٹ کو رپورٹ کرتا ہے مگر تحقیقات وتجویز انکی ریاست کے اختیار میں ہے اس دوہرہ حکومت کی وجہ سے ہمیشہ ابتری اور نزاع رہتی ہے چونکہ ریاست کی حکومت قوی نہیں ہے اس لئے بھیل لوگ جبر وتعدی کے بغیر اسکو مطلق خیال میں نہیں لاتے اور

جو مراتب بلا رورعایت وعادلانہ سماعت سے با سانی فیصل ہو جاویں انکے واسطے سرکشی فساد کرتے ہیں۔

ان اضلاع کی جمع مع آمدنی جاگیرات خراج گذاران چار پانچ لاکھ روپیہ سالانہ کی ہے مگر ریاست میں صرف ایک لاکھ ساٹھ ہزار روپیہ سالانہ اودے پوری وصول ہوتے ہیں بھیل لوگ بے سبب ارتکاب جرائم کا ارادہ نہیں کرتے اور بناسته ہیئت میں اچھے ہیں مگر جہل اور سریع الاعتقادی سے سیانہ دکھوپاکی باتوں پر گمراہ ہوکر یا تہام ڈاکن آدمیوں کو اذیت پہنچانے اور ہلاک کرنے پر آمادہ ہوجاتے ہیں اور اکثر جرائم انکے باہمی فساد سے ظہور میں آتے ہیں اکثر صورتوں میں سبب نزاع زمین وعورت کے جھگڑوں سے پیدا ہوتا ہے اور زیادہ تر شراب خواری کی حالت میں قدیم عداوتوں کو یاد کرکے باہم فساد کرتے ہیں دستور بولاده کا یعنی بہ اخذ اجرت غارتگری سے محفوظ رکھنے کی کفالت کا کل پہاڑی ملک میں جاری ہے ہر ایک گاؤں مسافر بیوپاری وغیرہ کو اجرت پر چوکیدار دیتا ہے اور جو کوئی یہ اجرت نہ دیوے تو بشرطیکہ مسلح جمعیت سے اپنی حفاظت نہ کرے ضرور نقصان اٹھاویگا سرحد میواڑ وگجرات پر سُرجے نامی بھیلوں کا گرو اپنی قوم کے لوگوں کو تلقین کرتا پھرتا تھا۔ ایک خدا کی پرستش اور صلح پیشہ اور رفیع طلبی کی ہدایت کرتا تھا اسکے پیرو کل جرائم وگناہ و شراب خواری و ہلاکت جاندار سے پرہیز کرنیکی قسم کھاتے اور پیداوار زمین سے حیات بسر کرنے اور غسل کرکے کھانا کھانے کا عہد کرتے

# فصل

## تاریخ ڈونگرپور جغرافیہ

ریاست ڈونگرپور جسکو باگڑ بھی کہتے ہیں ایک مختصر ریاست میواڑ کے جنوبی حصے میں واقع ہے۔ اسکے شمال میں مقام سلومبر اور رکھب دیو علاقہ اودے پور مغرب میں بھی کانٹھہ جنوب میں ریوا کانٹھہ اور بانسواڑہ مشرق میں۔ بانسواڑہ کا علاقہ ادھر یا دو دیگر علاقہ اودے پور ہے لمبائی مشرق سے مغرب کو چالیس میل چوڑائی جنوب سے شمال کو تیس

میل رقبہ ۱۴۴۷ میل مربع آبادی ۱۵۹۱۹۲ آدمی سے کچھ زیادہ آمدنی خالصہ ڈیڑھ لاکھ روپیہ سالانہ سمجھی جاتی تھی لیکن اب تو آمدنی ۴۲۲۴۰۰ روپیہ سالانہ کو پہنچ گئی ہے فوج میں ایک سو سوار اور تین سو پیدل خیال کیے جاتے ہیں۔ خطوط عرض بلد شمالی ۲۳ درجہ ۳۵ دقیقہ اور ۲۴ درجہ ۳ دقیقہ طول بلد مشرقی ۷۳ درجہ ۴۰ دقیقہ اور ۷۴ درجہ ۱۸ دقیقہ کے درمیان واقع ہے۔

دارالریاست ڈونگرپور کہ بڑا شہر اور قلعہ ہے دامن کوہ پر چھاونی کھیرواڑہ سے ۱۴ میل جنوب مشرق میں اثنائے راہ نیمچ و ڈلیسہ۔ نیمچ سے ۱۳۹ میل جنوب مغرب میں اور ۱۲۱ میل جنوب مشرق میں ڈلیسہ سے خطوط عرض بلد شمالی ۲۳ درجہ ۵۰ دقیقہ اور طول بلد مشرقی ۷۳ درجہ ۵۰ دقیقہ پر واقع ہے۔ یہ شہر گیپ ساگر تالاب کے کنارے بسا ہوا ہے۔ علاقے میں مالگذاری کے حساب سے چھ پرگنے اور فوجداری کے انتظام پر نو تھانے رکھے گئے ہیں۔ ملک میں ہر طرف جھاڑی اور پہاڑی پھیلی ہوئی ہے۔ بعض میدانوں میں گیہوں اور چاول وغیرہ غلہ پیدا ہوتا ہے۔ عام باشندوں میں بھیلوں کا ایک بڑا گروہ ہے دسویں حصے کے قریب بھیل اور باقی برہمن راجپوت اور مہاجن وغیرہ دوسری قوم کے لوگ آباد ہیں۔

## قوم

رئیسان ڈونگرپور جنکو راول کہا جاتا ہے اور انگریزوں کے عہد سے مہاراول لکھے جاتے ہیں اودیپور کے سورج بنسی خاندان کی بڑی شاخ میں ہیں جس طرح ایک خاص سبب سے مہارانا لاکھا کے بڑے بیٹے چونڈا نے جسکی اولاد اب سلونبر کی جاگیر پر قابض ہے ریاست کی ولیعہدی سے علیحدگی اختیار کی تھی اور چھوٹے بھائی موکل جی کو راج ہاتھ آیا اسی طرح مہارانا کرن سنگھ اول کے دو بیٹوں ماہپ اور راہپ میں سے پہلے نے دشمنوں کے مقابلے سے تنگ آکر ناامیدی کے ساتھ میواڑ کے جنوبی ویران حصے میں جہاں اب ڈونگرپور آباد ہے پناہ لیکر ریاست کا دعوے چھوڑا تھا اور دوسرے بھائی راہپ نے سیسودا گاؤں بسا کر منڈور کے رانا موکل کو گرفتار کیا جس سے وہ پہلا سیسودیہ رانا کہلایا اور سیسودیہ خاندان اور رانا خطاب اودیپور والوں کے لئے خاص قرار پایا کچھ عرصے کے بعد راہپ کی

اولاد نے قدیم راجدھانی قلعہ چتوڑ کو بھی دشمنوں کے قبضے سے نکالکر تمام ملک میواڑ پر حکومت جمائی۔ راہپ کے بڑے بھائی ماہپ نے میواڑ کے جنوب میں یعنی ڈونگرپور وغیرہ کی طرف رہنا اختیار کیا اور بزور بازو پرمار نسل کے موروثی رئیس سے ڈونگرپور حاصل کیا۔

چتوڑ کے رئیسوں کا قدیم خطاب راول انہی کے گھرانے میں رہا چو ڈونگرپور اور بانسواڑہ والوں کے نام پر اب تک بولا جاتا ہے ان لوگوں کے مورث آشادت نے مقام اہار یا آہاڑ واقع میواڑ میں قیام کیا اور بقول بعض انند پورا اہار عرف اہار میں مسکن گزیں ہوا اس لئے بارھویں صدی عیسوی تک اہاریہ نام سے مشہور رہا اور ڈونگرپور والے ابتک اہاریہ سیسودیہ کہلاتے ہیں لیکن لفظ سیسودیہ خاندان گہلوت اور اہاریہ دونوں پر فائق ہوا اب اگرچہ کل نسل سیسودیہ کہلاتی ہے مگر کلوں میں گہلوت ہی شمار کیا جاتا ہے۔

## مختصر تاریخی احوال

ڈونگرپور کی ریاست بادشاہ علاءالدین محمد شاہ خلجی کے حملے تک جو اس نے سمت ۱۳۵۸ مطابق ۱۳۰۲ء کو چتوڑ پر کیا تھا علیحدہ قائم نہ ہوئی تھی۔ راول رتن سی کے قتل ہونیکے بعد اسکا بیٹا راول کرن سی مغربی پہاڑوں میں جا رہا جہاں دشمنوں کے ہاتھ سے اس کو تکلیف پہنچتی رہی شروع چودھویں صدی عیسوی میں کرن سنگھ کے بڑے بیٹے ماہپ سے میواڑ کی حقیت چھوٹ کر ریاست ڈونگرپور کی بنا پڑی۔ نین سی مہتا جو عالمگیر کے عہد میں بیکانیر کا ایک معتبر شخص تھا اپنی کتاب تاریخ راجپوتانہ میں بیان کرتا ہے کہ سو برس کے قریب ماہپ اور اسکے بیٹے پوتے میواڑ کے جنوبی علاقے میں پریشان پھرتے رہے۔ چوتھی پشت میں ڈونگا بھیل کو جو جنگلی لوگوں کا سردار تھا۔ ماہپ کی اولاد نے دھوکے سے مار کر ڈونگرپور پر قبضہ کرلیا اور کچھ عرصہ بعد گلیا کوٹ کو ٹانک راجپوتوں کے قبضے سے جبکہ وہ کسی شادی میں گئے ہوئے تھے نکال کر حاصل کیا۔

بعض کتابوں اور اکثر پرانے کاغذات سے ایسا پایا جاتا ہے کہ ڈونگرپور کبھی آزاد اور کبھی چتوڑ والوں و دیپور والوں کے ماتحت رہا۔ سمت ۱۵۸۴ مطابق ۱۵۲۷ء میں ڈونگرپور کا راول

اودے سنگھ باگڑ ی چتوڑ کے رانا سانگا کے ہمراہ اُس لڑائی میں گیا تھا جو بابر بادشاہ سے بیانہ کے قریب ہوئی تھی۔ رانا کے طرفداروں میں راول اودے سنگھ بھی مارا گیا جس کے دو بیٹوں پرتھوی راج اور جگمال میں جھگڑا ہو کر رانا رتن سی کی سفارش اور بہادر شاہ گجراتی کے حکم سے ریاست دو ٹکڑے ہوئی پہلے کے قبضے میں ڈونگرپور رہا اور دوسرے کے حصے میں مشرقی جنوبی علاقہ یعنی بانسواڑہ آیا جو اب تک علیحدہ ریاست کے طور پر اسکی اولاد کے تحت میں ہے (دیکھو تاریخ فرشتہ احوال گجراتی)

رانا سانگا اور اسکے بڑے بیٹے رتن سی کے گذر جانے کے بعد میواڑ میں بہت سی ابتری پھیلی اور مغل بادشاہوں کی سلطنت زور پاتی گئی۔ ان میں سے اکبر بادشاہ نے سمت ۱۶۲۴ مطابق ۱۵۶۷ء میں قلعہ چتوڑ فتح کیا اور اُس کے نو برس کے بعد وہ اجمیر سے نکل کر میواڑ کے علاقے میں گشت کرتا ہوا مالوہ کو چلا تو راستہ میں بانسواڑہ کے قریب ٹھہرا اُس وقت بانسواڑے کے راول پرتاپ سنگھ اور ڈونگرپور کے راول آسکرن نے جو راول اودے سنگھ کا پوتا تھا حاضر ہو کر بادشاہی اطاعت قبول کی اور مثل دوسرے رئیسوں کے کارگذاری دکھلانے پر منصب اور خطاب حاصل کئے۔ اکبر کی اولاد میں سے محمد شاہ بادشاہ کے شروع عہد سمت ۱۷۷۸ مطابق ۱۷۲۱ء تک جبکہ مہارانا سنگرام سنگھ میواڑ میں حکومت کرتا تھا ڈونگرپور کے رئیس اکثر دہلی والوں کے ماتحت رہے اور کبھی کبھی اودیپور والوں کے دباؤ سے اُنکو بھی تحفے اور نذر وغیرہ دیا کرتے تھے۔

سمت ۱۸۰۷ مطابق ۱۷۵۰ء کے بعد جب دہلی کی سلطنت ابتر ہو کر میواڑ بھی خانگی جھگڑوں سے پریشانی میں پڑا اور مرہٹے طاقت پا کر ہر طرف پھیلنے لگے تو ڈونگرپور کی ریاست مثل اور مقامات کے اُن کے نیچے میں آگئی اور انھوں نے رئیس کا ناک میں دم کر دیا اور مبلغ پینتیس ہزار روپیہ سالانہ خراج مقرر کیا کہ اول سیندھیا ہلکر اور دھار میں باہم تقسیم ہونا ٹھہرا تھا۔ مگر اخیر میں صرف دھار کے حصے میں بلا شرکت غیرے رہا۔

جب مرہٹے کئی جگہ سرکار انگریزی سے شکست پا کر لاچار ہوئے اور اُن کا دخل راجپوتانہ کی ریاستوں سے اٹھا دیا تو سمت ۱۸۷۴ مطابق ۱۸۱۸ء میں جبکہ مہاراول

جسونت سنگھ دوم راج کرتا تھا ڈونگرپور کی ریاست سرکاری فرمان بہ دارین کرحفاظت میں آئی اور اس وقت میں عہد نامہ ہوکر مبلغ ۳۵ ہزار روپیہ سالم شاہی بحساب فی روپیہ چھ آنہ آمدنی کل ریاست پر بابت خراج سالانہ دینا قبول کر کے مرہٹوں کے پنجہ سے رہائی پائی۔ ریاست کے ذمے مرہٹوں کا اس وقت تک خراج بقدر کثیر باقی تھا اسکے عوض بذریعہ عہدنامہ صرف ۳۵ ہزار روپیہ ادا ہونا قرار پایا اور تین سال کے خراج میں تخفیف ہو کر آئندہ کے واسطے اٹھائیس ہزار تین سو ستاسی روپیہ سکہ انگریزی سالانہ مقرر ہوا۔

## نسب نامۂ والیان ڈونگرپور

(۱) ماہپ (۲) سیہڑدیو (۳) دوداجی (۴) راول بیرسنگھ (۵) بھرتنڈ (۶) ڈونگرسی (۷) کرم سنگھ اول (۸) کانڑدیو (۹) پتاجی (۱۰) گیناجی (۱۱) سوم داس (۱۲) گنگ جی (۱۳) راول ادے سنگھ اول (۱۴) راول پرتھوی راج (۱۵) راول آسکرن (۱۶) راول سہنس مل (۱۷) راول کرم سنگھ دوم (۱۸) راول پونجا (۱۹) راول گردھر (۲۰) راول جسونت سنگھ اول (۲۱) راول کھمان سنگھ (۲۲) راول رام سنگھ (۲۳) راول شیو سنگھ (۲۴) راول بیری شال (۲۵) راول فتح سنگھ (۲۶) مہاراول جسونت سنگھ دوم (۲۷) مہاراول دلیپ سنگھ (۲۸) مہاراول ادے سنگھ دوم (۲۹) مہاراول بجے سنگھ۔

انمیں سے جس کا حال کچھ معلوم نہیں ہوا اُس کا نام قلم انداز کر دیا جائیگا۔

### ۱۔ راول ماہپ بانی ڈونگرپور

یہ میواڑ کے رانا کرن سنگھ اول کا بڑا بیٹا تھا جس نے شروع چودھویں صدی عیسوی میں مسلمان بادشاہوں کی حملہ آوری کے سبب چتوڑ کی حکومت سے ناامید ہوکر میواڑ کے جنوبی ویران علاقے میں ڈونگرپور کیطرف رہنا اختیار کیا تھا اور کچھ عرصے کے بعد علیحدہ ریاست قائم کی۔

۲۔ سیہڑدیو۔ اس نے درمیانی چودھویں صدی عیسوی میں گجرات کے

لوگوں سے کچھ لڑائیاں کیں۔

## ۳ - دوداجی

اس نے گدی پر بیٹھ کر اپنے علاقے کو کسی قدر بڑھایا۔

## ۴ - راول بیر سنگھ

اس نے ڈونگا بھیل کو جو ایک لیٹر تھا ایسے موقع پر قتل کیا جبکہ وہ ایک مہاجن کی لڑکی سے زبردستی شادی کرنے میں مصروف تھا۔ کہتے ہیں اس نے ڈونگرپور شہر آباد کر کے اپنی راجدھانی قرار دیا۔ لیکن نین سی مہتا کا بیان ہے کہ ڈونگا بھیل کو اُسکے ساتھیوں سمیت راول نے اپنی بیٹی کی شادی میں مہمان کے طور بلا کر بھیلوں کو خوراک کے شامل دھتورہ کھلا دیا اور بے ہوش ہو جانے پر مکان میں آگ لگا کر سب کو جلا دیا۔

## ۶ - ڈونگر سی

خیال کیا جاتا ہے کہ راجدھانی کا نام اس کے نام پر ہی ڈونگرپور رکھا گیا۔

## ۸ - کانٹر دیو

اسکے وقت میں شہر نے زیادہ رونق پائی۔

## ۹ - پتاجی

اس نے پاتیرہ تالاب اور شہر کا پاتیرہ دروازہ بنوایا۔

## ۱۰ - گیبا یا غیب جی

اس نے شہر ڈونگرپور کے شمالی طرف غیب ساگر تالاب بنوایا جو اب تک موجود ہے اس تالاب کے اندر ایک مکان بھی تعمیر کرایا گیا تھا جسکو باول محل کہتے ہیں۔

## ۱۳ - راول اودے سنگھ اوّل

یہ سمت ۱۵۸۳ مطابق ۱۵۲۷ء میں بارہ ہزار سوار لیکر چتوڑ کے رانا سانگا کے ہمراہ بابر بادشاہ سے لڑنے کو بیانہ کے قریب گیا اور مقابلے میں مارا گیا اس کا اور حال معلوم نہیں (دیکھو تزک بابری)

## ۱۴ - راول پرتھوی راج

یہ اپنے باپ کے مارے جانے کے بعد گدی پر بیٹھا۔ اسکے وقت میں بانسواڑے کی ریاست ڈونگرپور سے علیحدہ قائم ہوئی جس کا حال اس طرح پر ہے کہ اسکی حکومت کے تین برس گذرنے پر سمت ۱۵۸۷ مطابق ۱۵۳۰ء میں سلطان بہادر شاہ گجراتی نے ایڈر ہوکر باگڑ یعنی ڈونگرپور کے علاقے پر چڑھائی کی کسی قدر لوٹ مار ہونے کے بعد راول پرتھوی راج نے بہادر شاہ کے پاس حاضر ہوکر اسکی اطاعت قبول کی اور راول کے چھوٹے بھائی جگمال نے جان بچاکر رانا رتن سی دوم کے پاس چتوڑ میں پناہ لی۔ رانا نے اس خیال سے کہ باگڑ کے دو حصے ہوجانے پر طاقت گھٹ کر ہمارے مقابل سرکشی کا موقع نہ ملیگا جگمال کی سفارش کرکے اسکو بہادر شاہ کے پاس بھیجا۔ بہادر شاہ نے باگڑ علاقے کے دو برابر حصے کرکے ڈونگرپور راول پرتھوی راج کے قبضے میں چھوڑا اور جگمال کو بانسواڑہ حوالے کرکے جدا رئیس بنادیا۔ جہاں اب تک اسکی اولاد حکومت کرتی ہے

## ۱۵ - راول آسکرن

اس نے سمت ۱۶۳۳ مطابق ۱۵۷۶ء میں بانسواڑہ کے قریب وہاں کے رئیس پرتاپ سنگھ سمیت میواڑ سے علیحدگی کی امید پر اکبر بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوکر اطاعت اختیار کی اور ہمیشہ بادشاہی نوکری کرتا رہا۔

## ۱۶ - راول سہس مل

اس نے سیورپور کی ندی کے کنارے پر مادھو رائے کا مندر تعمیر کرایا۔

## ۱۸ - راول پونجا

یہ سمت ۱۶۶۶ مطابق ۱۶۱۰ء میں مسند نشین ہوا اس نے پونجپور گاؤں بساکر ایک مندر بنوایا اور شاہ جہاں کے عہد میں عمدہ کارگذاری کے عوض ڈیڑھ ہزاری ذات و سوار کا منصب پایا (دیکھو بادشاہ نامہ)۔

دکن میں خانجہاں لودھی کی تباہی میں یہ بھی شریک تھا جو شاہ جہاں سے باغی ہوکر ادھر بھاگا تھا۔

ملاقات اور ایک مہینہ بعد راجہ سیلانہ کی بیٹی سے شادی کی۔ سمت ۱۹۳۹ مطابق ۱۸۸۲ء میں مہارادت نے نیمچ کے مقام پر مہاراجہ تکوجی راؤ ہلکر والی اندور سے ملاقات کی پہلے دستور کے موافق برابری کا برتاؤ عمل میں آیا۔ مہارادت نے کئی بار مہارانا سجن سنگھ والی اودیپور سے بھی ملنے کے لئے شوق ظاہر کیا لیکن بعض تعظیم و تکریم کی شرطیں طے نہ ہونے کے سبب یہ بات ملتوی رہ گئی۔

مہارادت کے ایک غیر اصیل بیٹے کے سوا کوئی اولاد رانی سے نہ تھی لیکن بڑی امید بلکہ نا امیدی کے بعد سمت ۱۹۴۳ مطابق ۱۸۸۶ء ماہ مارچ میں اسکے کنور پیدا ہوا۔ سمت ۱۹۴۳ مطابق ۱۸۸۶ء سے مہارادت نے سیٹھ شراجی بیکاجی پارسی کو اپنا قائم مقام بنا دیا اور اسکی صلاح و تدبیر سے سب معاملات طے ہونے لگے۔

## ۳۰۔ مہارادت رگھوناتھ سنگھ

یہ ۱۸۵۹ء میں پیدا ہوئے اور متبنٰی کی حیثیت سے ۱۸۹۰ء میں مسند نشین ہوئے اور سنہ ۱۸۹۱ء میں انکو اختیارات کامل ملے۔ دربار دہلی سنہ ۱۹۱۱ء میں مہارادت کو کے۔ سی۔ آئی۔ ای کا خطاب ملا اور جون سنہ ۱۹۱۲ء میں انکے ولیعہد کی شادی مہاراج دیپ شمشیر جنگ بہادر رانا سابق وزیر اور کمانڈر انچیف نیپال کی بیٹی سے ہوئی۔

## جاگیرداران پرتاپ گڑھ

اس ریاست کے چھوٹے بڑے ماتحت جاگیر چالیس سے زیادہ سمجھے جاتے ہیں، جن میں سے اکثر کو مہارادت نے نئے گاؤں بھی عطا کئے ہیں۔ کل ریاست کی پیداوار سات لاکھ روپئے سالانہ کے قریب خیال کی جاتی تھی۔ جس میں آدھے سے کچھ زیادہ خالصہ اور قریب آدھی آمدنی کے گاؤں ماتحت سرداروں۔ چارنوں اور اہلکاروں وغیرہ کی جاگیر میں تقسیم ہیں۔

اب ریاست کی آمدنی تو ۵۱۳۲۰۰ روپئے کو پہنچ گئی ہے لیکن جاگیرداروں کی ترقی آمدنی کا حال نہ کھلا۔

## پرتاپ گڑھ کے اوّل درجے کے سیسودیہ داروں کا نقشہ

| نمبر شمار | نام ٹھکانہ | قوم سردار | تعداد دیہات | آبادی | سالانہ آمدنی | سالانہ خراج | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | دمہوتر | سہاوت | ۱۱ | ۳۲۳۳ | ۶۰۰۰۰ | ۶۱۰۰ | |
| ۲ | جھانشلا | سیسودیہ | ۵ | ۸۴۷ | ۱۱۰۰۰ | ۱۴۱۷ | |
| ۳ | پرلیا | چونڈاوت | ۳ | ۷۸۲ | ۸۰۰۰ | ۱۳۲۲ | |
| ۴ | کلیان پور | رنلوت | ۲ | ۵۷۶ | ۷۰۰۰ | ۲۱۹۵ | |
| ۵ | رائے پور | خاناوت | ۸ | ۱۴۷۷ | ۳۵۰۰۰ | ۴۳۶۲ | |
| ۶ | انبیرامہ | خاناوت | ۴ | ۳۸۹ | ۹۰۰۰ | ۱۹۲۹ | |
| ۷ | اچلودا | سیسودیہ | ۷ | ۹۷۶ | ۷۰۰۰ | ۱۸۳۳ | |
| ۸ | ارلوڈ | سیسودیہ | ۶ | ۲۸۹۶ | ۳۰۰۰۰ | ۲۰۲۵ | |
| ۹ | سالم پور | سیسودیہ | ۴ | ۱۰۴۳ | ۱۱۰۰۰ | ۱۷۶۹ | |
| | میزان | | ۴۹ | ۱۲۳۱۹ | ۱۷۸۰۰۰ | ۲۲۹۵۱ | |

## باب دوم ڈھونڈھار وغیرہ کے بیان میں

اس میں ریاست ہائے جے پور۔ الور اور کرولی کا بیان ہے۔

## فصل

### جے پور کے حال میں

راج جے پور مع شیخاوائی خطوط عرض بلد شمالی ۲۵ درجہ ۴۰ دقیقہ و ۲۷ درجہ ۴۰ دقیقہ اور خطوط طول بلد مشرقی ۷۵ درجہ ۸ دقیقہ و ۷۷ درجہ ۲۰ دقیقہ کے درمیان واقع ہے اسکے

شمال میں راج بیکانیر اور اضلاع انگریزی حصار فیروزپور وگوڑگانوہ و راج پٹیالہ کے پرگنات نارنول
وکانونڈ کی سرحد ملی ہے مشرق میں بھرت پور اور الور کا علاقہ پھیلا ہوا ہے جنوب میں جہازپور
علاقہ میواڑ۔ ٹونک۔ بوندی۔ گوالیار۔ قرولی اور اجمیر ہیں مغرب میں بیکانیر۔ راج جودھ پور
کشن گڑھ و سرکاری ضلع اجمیر ہیں۔ یہ ریاست طول میں قریب ۱۵۰ میل اور عرض میں
۱۴۰ میل ہے اور رقبہ پندرہ ہزار پانچ سو نواسی میل مربع آبادی سنہ ۱۹۱۱ء میں ۲۶۳۴۰۷۲
نفر آمدنی جے پور کی اس وقت تراسی لاکھ روپیہ سالانہ ہے۔ ملک کی ہیئت بہت مختلف
ہے۔ وسط میں زمین بلند ہے اسکا ارتفاع سطح سمندر سے ۱۴۰۰ فٹ سے ۱۶۰۰ فٹ تک
ہے اس بلند زمین کا اعلیٰ ترین حصہ کہ جنوب مغرب سے شمال مشرقی کی طرف یعنی تحصیل سانبھر
سے جہاں کوہ اربلی سلسل ہوا ہے کھیتڑی و توراواٹی کے کوہستان تک واقع ہے اور میدان
ریگ میں اکثر مقامات خصوصاً ٹونک پر دو ہزار فٹ بلند اور کھڑا ہوا ہے اس ملک کا تقاطع کرتا ہے
یہی بلند دھار ملک کی سیرابی کا باعث ہے اور شمال مغرب میں شیخاواٹی و بیکانیر وغیرہ کے
ریگستان اور جنوب مشرق میں علاقہ جے پور کی سیر حاصل سرزمین کے درمیان قدرتی حد ہے
اس حد سے جے پور کی طرف ہر مقام پر کنوؤں میں پانی سطح زمین کے قریب ہے مگر شیخاواٹی کی
طرف اس دھار سے جس قدر زیادہ فاصلہ ہوگا۔ اسی قدر کنوؤں میں پانی زیادہ عمق پر ملیگا
اور طرفہ یہ ہے کہ جس طرف پانی زیادہ عمق پر ملتا ہے اسی طرف کی زمین نشیب ہے اس سے
ثابت ہوا کہ جتنا شمال و مغرب کی طرف بڑھتے ہیں زمین پر ریت زیادہ ہوتی جاتی ہے اس
سلسلے میں جہاں جہاں گھاٹے ہیں وہیں موسم گرما کی تند ہوا سے کوسوں تک ریت کے ٹیلے
جمع ہیں۔

شہر جے پور کے قریب بھی بالو ریت کی یہی کیفیت ہے مگر اس کا سبب ادھر پہاڑوں
کے متقاطع سلسلوں کی وجہ سے تین چار مربع میل زمین پر اُن سے مغرب میں ریت جمع
ہوگئی ہے یہ عجیب قطع ملک ریگستان کا مختصر نمونہ ہے۔ ریت کے ٹیلے ہوا کے زور سے ایک
مقام سے دوسرے مقام کو بدل جاتے ہیں۔ مگر حد معینہ سے باہر نہیں جاتے جنوب اور
مشرق کی سرسبز زمین ڈائی اور بناس دو ندیوں سے سیراب ہوتی ہے اُس میں کہیں کہیں

چھوٹی پہاڑیوں کے سوا سب جگہ چکنی مٹی اور میدان نظر آتے ہیں جہاں افیم۔ گنا اور گیہوں وغیرہ
قیمتی چیزیں پیدا ہوتی ہیں اور دیہات بہت آباد ہیں اس میں سے بیشتر کھند کاردت اچھوتوں
کے قبضے میں ہیں کہ یہ لوگ کچھواہوں کی بارہ کوٹھری میں سے ہیں۔

شمالی طرف ڈھلاو کے سبب جدھر پہاڑوں کا پانی بہتا ہے کاٹلی ندی شیخاواٹی کے
ملک میں گذرتی ہے وہ کسی جگہ برساتی پانی سے بڑے زور کے ساتھ بہتی ہے جس کا کہیں
ایک میل سے بھی زیادہ پھیلاو ہو جاتا ہے لیکن شیخاواٹی کے میدان میں بہتے بہتے کم قوت ہو کر
بیکانیر کی سرحد پر ساکھو مقام کے قریب ریت میں جذب ہو جاتی ہے کاٹلی ندی میں خربوزے
اور تربوز بہت پیدا ہوتے ہیں۔

جےپور کے مشرقی حصے میں چھوٹے چھوٹے بہت پہاڑ ہیں اور سرحد قرولی کے قریب ان
میں بہت نالے ہیں یہ پہاڑ الور کے سلسلے کی شاخیں ہیں۔ حد مشرقی کا ملک ہنڈون کے
قریب ریتی کا ہے مگر سیر حاصل ہے اس ملک میں روئی اور افیم بکثرت پیدا ہوتی ہے جےپور
سے مشرق میں زمین پست ہے شہر سے آگرے کی طرف پہاڑ سے نکلتے ہی مسافر کو معلوم ہوتا ہے
کہ گویا آسمان سے زمین میں نزول کرتا ہے۔ اور دو میل میں تین سو چار سو فٹ اُترنا ثابت ہوتا
ہے ہاں گنگا ندی کے برابر چلکر بھرت پور کے علاقے میں پہنچتا ہے کہ وہ سمندر سے صرف سات سو
فٹ بلند ہے وہاں کی زمین چکنی اور زرخیز ہے اور ریتہ بہت کم مقامات پر ہے۔

## آب وہوا

آب وہوا یہاں صحت بخش ہے ریتہ اور بلندی کے سبب سے ایسے مقامات کم ہیں۔
جہاں پانی ٹھہرتا ہو اس سے عفونت کا نشان بالکل نہیں ہوتا ہے موسم سرما میں خصوص شیخاواٹی
میں سردی بہت سخت ہوتی ہے بعض اوقات سفید پالا جو رات کے وقت گرتا ہے دوپہر
تک رہتا ہے شمال میں لو بہت سخت چلتی ہے مگر ریتے میں گرمی نہیں رہتی اس سبب سے
راتیں خوشگوار ہوتی ہیں اور صبح کو سردی ہو جاتی ہے۔

## بارش

بجز شیخاواٹی کے کل ملک میں بارش بافراط ہوتی ہے جےپور شیخاواٹی کے کل متقاطع خط

سے جنوب مشرق میں مثل دیگر اضلاع کے بلحاظ کم ہوتا ہے زمین کے جنوب مغربی اور جنوب مشرقی دونوں حرکات بارش آور کے کنارے پر واقع ہونے سے دونوں موسموں میں بارش ہوتی ہے اگر ایک موسم میں کمی رہے تو دوسرے کی بیشی سے اُس کا معاوضہ ہو جاتا ہے جے پور میں خاص بارش کا اوسط علی العموم ۲۲ سے ۲۰ انچ تک ہے۔

## سانبھر کی جھیل

جھیل جے پور اور مارواڑ کی سرحد پر واقع ہے برسات کے موسم میں اُس کا طول ۲۰ میل اور عرض آٹھ میل ہو جاتا ہے مگر ایسا پایاب ہوتا ہے کہ آدمی ہر جگہ پھر سکے۔ اسکے جنوب مشرقی کنارے پر قصبہ سانبھر آباد ہے اسکے سامنے گرمی کے موسم میں جھیل کا حصہ سیاہ گدلے پانی کا دو میل طویل اور ایک میل عریض عمیق ترین مقام ہوتا ہے یہ جھیل مع ساٹھ دیہات متعلقہ کے جے پور اور جودھ پور کی مشترک ملکیت تھی وقتاً فوقتاً انقلاب زمانہ سے موقع پاکر دیہات علیحدہ کر لئے۔ آخر کار علاوہ سانبھر کے صرف بارہ گاؤں مشترک رہ گئے یہ جھیل اب سرکار انگریزی کے قبضے میں ہے۔

تعجب ہے کہ جھیل میں اس قدر نمک کہاں سے آتا ہے کوئی شور ندی اُس میں شامل نہیں ہوتی ہے اور اُس کے کناروں پر جو شمال میں نوحہ اور جنوب میں سانبھر نام کی آبادیاں ہیں اُن کے کنوؤں میں بالکل شیریں پانی ہے نہ اُسکے گرد میں کوئی نمکین پہاڑ ہے غالباً یہ مادہ جھیل کے کسی مختصر حصے میں موجود ہے کہ نمکین چشمے کے سبب سے کبھی خشک نہیں ہوتا یا اُسی کے اندر نمکین پہاڑ ہے کہ کسی اور مقام پر زمین سے نہیں نکلا ہے دلدل میں غرق ہو جانے کے خوف سے کسی نے اس جھیل کا امتحان نہیں کیا ہے۔

## کھانیں

لوہا۔ تانبا۔ سیسہ۔ پھٹکری اور نیلا تھوتھا بھی کھیتڑی وغیرہ کی طرف پیدا ہوتا ہے اور اور کی طرف سرحدی پہاڑوں میں سنگ مرمر کی طرح کا ایک سفید پتھر نکلتا ہے جو عمارت کے کام میں بہت خرچ ہوتا ہے لیکن مکرانہ علاقہ جودھ پور کے سنگ مرمر کے مقابل جو ہمیشہ صاف رہتا ہے اور جس میں سرد و گرم ہوا کم اثر کرتی ہے جے پور کا پتھر کم درجہ ہے وہ کچھ

مدت کے بعد زرد پڑجاتا ہے
باگور کے پہاڑ میں کھنیڑی کے قریب اور قلعہ کھنیڑی سے بلندی پر واقع ہے۔
تانبے کی دھات میں سیتہ (بنائے مجہول) نکلتا ہے اُس کا میناکاری میں بہت خرچ ہے
کہ دہلی جیپور دحیدرآباد کو بکثرت بھیجا جاتا ہے۔ راج محل میں لالڑی بھی نکلتی ہے۔ مگر اُس کا
رنگ سیاہ اور چمک کم ہوتی ہے۔

## تعداد دیہات وغیرہ

جے پور کے اندر نونے قصبے یا پرگنے جاتے ہیں جن میں کل چھ ہزار گانوں ہیں اُن میں سے
دو ہزار کے قریب خالصے ہیں۔ ڈیڑھ ہزار کے قریب سرداروں کی جاگیریں ہیں اور ڈھائی ہزار
سے کچھ زیادہ انعام خیرات وغیرہ میں دیئے جاتے ہیں۔ اس ریاست میں قلعہ رنتھنبور۔ قصبۂ آنبیر
اور شہر جیپور مشہور اور عمدہ مقامات ہیں۔

## رنتھنبور

راج جیپور کے جنوبی سرحد پر جیپور سے پچھتر میل بوندی کی طرف ایک مضبوط قلعہ ہے کہ ایک
پہاڑ پر جسکے ہر طرف عمیق اور بیدار نالے ہیں اور صرف ایک تنگ راستے سے اُسکی بلندی پر پہنچ
سکتے ہیں اور ہر طرف سے بلند کھڑے ہوئے پہاڑوں سے محروس ہے واقع ہے۔
اوپر جاکر پہاڑ کی بلندی ایسی سیدھی ہو گئی ہے کہ صرف زینوں سے اُسپر چڑھتے ہیں
اور راستے میں متواتر چار دروازے آتے ہیں پہاڑ کی چوٹی پر کہ ایک میل طویل اور اسی قدر عریض ہے
ڈیسے آثار کی سنگین فصیل بنی ہوئی ہے پہاڑ کی بلندی و پستی کے موافق بلند و پست ہو گئی ہے
اور بنظر استحکام و حفاظت جابجا برج اور مورچے ہیں احاطے کے اندر حاکم یعنی قلعدار کی سکونت
کے واسطے محل ہے اور ایک مسلمان پیر کا مزار اور مسجد ہے اور قلعہ کی سپاہ کے واسطے مکانات
ہیں برساتی چشموں اور نالابوں سے کہ قلعہ کے اندر ہیں پانی آتا ہے قلعہ سے مشرق کیطرف
بذریعہ تنگ و سنگین زینے کے ملا ہوا قصبہ ہے یہ قلعہ جیسا کہ توپوں کی ایجاد سے پیشتر ناممکن التسخیر
سمجھا جاتا تھا ویسا ہی زمانہ حال کے سامان جنگ کے مقابلے میں اس وجہ سے کہ ہر طرف
بلند پہاڑوں کا لگاؤ ہے کارآمد نہیں ہو سکتا۔

ٹیفن تھلر نے لکھا ہے کہ اس قلعہ کو رانا ہمیر نامی راجپوت رئیس نے تعمیر کرایا تھا یہ قلعہ چتوڑ سے دوسرے درجہ پر راجپوتانے میں سمجھا جاتا ہے۔ سنہ ۱۲۹۱ء میں دہلی کے جلال الدین بادشاہ نے اس کا محاصرہ کیا مگر کامیاب نہ ہو سکا اور اُنکے جانشین علاءالدین خلجی کے عہد میں اس پر راجہ ہمیر دیو چوہان جو پرتھی راج کا پوتا تھا اور ہٹیلا ہمیر کے نام سے مشہور ہے قابض تھا کہ اس نے سنہ ۱۲۹۷ء میں ایک امیر شاہی کو جو اپنے آقا کے غضب سے مفرور ہو کر آیا تھا۔ اس قلعہ میں پناہ دی تھی۔ علاءالدین کے وزیر نصرت خاں نے اس قلعہ کا محاصرہ کیا مگر قلعہ والوں نے منجنیق کے ذریعہ ایسا پتھر پھینکا کہ اتفاقاً نصرت خاں کے لگا اور وہ مر گیا بے سری فوج واپس چلی گئی تھوڑے عرصے کے بعد علاءالدین نے بذات خود آ کر لڑائی پھر شروع کی اور گرد و نواح کے ایک بلند مقام سے گل اندازی کر کے فصیل کے اوپر تک پشتہ بنا لیا اور یکبارگی حملہ کر کے راجہ کو مع اہل قبیلہ اور سپاہ قلعہ کے قتل کیا اور قابض ہو گیا۔ اسکی اولاد قصبہ نیمرانہ علاقہ الور میں ہے۔ کچھ عرصے کے بعد غالباً چودھویں صدی مسیحی کے اخیر میں جب امیر تیمور کے حملے سے ہندوستان میں شورش ہوئی یہ قلعہ مسلمانوں کے قبضے سے جاتا رہا۔ تغلقوں کے عہد میں صوبہ داروں کی خودسری کے موقع پر سنہ ۱۴۰ء میں مانڈو یعنی مالوہ کے بادشاہ نے اس پر قبضہ کیا اور کچھ مدت کے بعد میواڑ کے رانا سانگا کا یہاں دخل ہو گیا بابر کے ہاتھ سے اسکے مغلوب ہونیکے بعد شیر شاہ نے اس کو لے لیا اور اُسکی اولاد میں ابتری ہونے اور دوبارہ مغلوں کے زور پانے کے سبب سنہ ۱۵۵۳ء میں جھجھار خاں قلعدار نے بوندی کے راو سرجن ہاڑا کو جو میواڑ کا ماتحت مانا جاتا تھا کچھ روپیہ کے عوض میں یہ قلعہ حوالے کر دیا۔ سنہ ۱۵۶۹ء میں جلال الدین بادشاہ اکبر کے چڑھائی کرنے پر راو سرجن نے یہ قلعہ بادشاہ کو سونپ دینے کے بعد بادشاہی اطاعت اختیار کی ہے۔ شاہجہاں کے عہد میں یہ قلعہ راجہ بٹھلداس گوڑ کو عنایت ہو کر کچھ مدت کے بعد پھر بادشاہی خالصے میں آ گیا جب محمد شاہ اور احمد شاہ کے بعد دہلی کی سلطنت کو ابتری پہنچی اور مرہٹوں کے زور سے قلعدار کو اسکے سنبھالنے کی طاقت نہ رہی تو اس نے سنہ ۱۷۵۴ء میں یہ قلعہ راجہ جیپور کی حفاظت میں دیدیا جو سلطنت دہلی کے برباد ہو جانے سے اب تک مہاراجہ جیپور کے قبضے میں چلا آتا ہے۔

## آمیر

یہ قصبہ جو پہلے راجدھانی تھا جیپور سے چار میل شمال میں پہاڑوں کے اندر ایک مختصر تالاب کے کنارے پر واقع ہے اسکے مندر و مکانات اور گلیاں پہاڑوں کے نالوں پر کہ تالاب سے ملے ہیں متفرق ہیں ان گلیوں میں کہ بہت پیچدار ہیں اور درختوں کی کثرت سے تاریک نظر آتی ہیں بہت کم آبادی رہ گئی ہے اور اب بجز برہنہ خاک آلودہ لٹادھاری بیراگیوں کے کہ ویران مکانات اور مندروں میں رہتے ہیں کوئی یودوباش نہیں کرتا ہے۔ تالاب کے مغربی کنارے اور پہاڑ کے دامن پر آمیر کا عظیم الشان محل اور سلا دیوی کا مندر ہے اوسکی تعمیر بہت مضبوط اور بعض آثاروں کی اور کاشمیر کی ابتدائی تعمیرات سے بہت مشابہ ہے۔ تالاب کے مغربی کنارے پر پہاڑ کے دامن میں مردانہ و زنانہ محلات اور بلندی پر ایک قلعہ بنا ہوا ہے اس قصبے اور قلعے کو راجہ مان سنگھ اور مرزا راجہ جے سنگھ اول نے بہت آراستہ کیا تھا لیکن نیا شہر جیپور آباد ہو جانے کے بعد یہ مقام راج کے خاص خزانے اور قیدخانے کا کام دیتا ہے۔ کہتے ہیں کہ سلا دیبی کے مندر میں ہنود کے زیادہ جاہلانہ اور بے رحم زمانے میں ہر روز آدمی مارا جاتا تھا جسکے عوض اب بکرا مارا جاتا ہے جیسا کہ اودیپور میں امبا ماتا کے مندر میں روزانہ بکرے کی جان لی جاتی ہے۔ امبا یعنی جگت ماتا کے نام سے آمیر نامزد ہوا ہے جس کا آنبیر اور پھر آمیر ہو گیا۔

## ہنڈون

راہ آگرہ دمتو پر آگرے سے ۷۱ میل جنوب مغرب میں ہے سابق میں یہ بڑا قصبہ تھا مرہٹوں کی ظلم و تعدی سے تباہ ہو گیا مگر اب بھی بہت آبادی ہے۔

## پاٹن

یہ مقام توراواٹی کی ہنیسی کا صدر ہے اس علاقے میں پہاڑ بکثرت ہیں اور انکے درمیان کی زمین بہت سیراب ہے یہاں کا رئیس جیپور کا خراجگذار ہے مینوں کی آبادی بہت ہے جو زیادہ تر چوری مویشی اور غارتگری کے عادی ہیں اور اکثر یہ پیشہ چھوڑ کر کاشتکاری کرنے لگے ہیں قصبۂ پاٹن پہاڑ کے قلب میں دامن کوہ پر آباد ہے اور پہاڑ پر قلعہ ہے قلعہ اور آبادی کے درمیان وسط بلندی کوہ پر رئیس کا محل ہے دہلی سے سو میل جنوب مغرب میں ہے۔

## سانگانیر

جیپور سے ۹ میل جنوب میں ایک قصبہ ہے یہاں کپڑے کی رنگت کا بڑا کارخانہ ہے اور عمدہ چھینٹیں اور رومال تیار ہوتے ہیں۔

## پالی

جھیل کے کنارہ جپ پر واقع ہے جیپور سے ۸۰ میل جنوب مشرق میں

## شہر جیپور یا جے نگر

یہ نئی راجدھانی جنوب کے سوا ہر طرف پہاڑوں سے گھری ہوئی ہے اور اس میں ایک لاکھ چالیس ہزار آدمی بستے ہیں جسکی لمبائی مشرق سے مغرب کی طرف دو میل کے قریب اور چوڑائی شمال سے جنوب کو تخمیناً ایک میل ہے پختہ شہرپناہ جسمیں خوبصورت برج اور دروازے بنے ہوئے ہیں آثار میں اتنی کم چوڑی ہے کہ ادنےٰ توپخانے کے مقابلے کو بھی کافی نہیں سمجھی جاتی اور ایسی نیچی ہے کہ اکثر طرف ریتہ اُڑ اُڑ کر فصیل اور کنگروں تک جمع ہوگیا ہے دروازوں کے آگے چوتعداد میں سات ہیں گھو گھس یعنی پیچدار پردے کی دیواریں ہیں۔ ان میں توپوں کیواسطے دمدمے اور بندوقوں کے مورچے بنے ہوئے ہیں اگرکبھی فصیل شہرپناہ کے گرد خندق تھی۔ تو اُس کا نشان مٹادیا ہے۔ راجاؤں کی بنائے ہوئے شہروں میں جیپور کی خوبصورت قطع کو کوئی مقام نہیں پہنچتا صدر بازار جو مشرق سے مغرب کو چلا گیا ہے اُس کا راستہ چوبیس گز چوڑا ہے یہ بازار دو میل طویل ہے اور اُس پر شمال سے جنوب کو جو ایک میل تک آڑی لائن گئی ہے وہ بھی اتنی قدر چوڑی ہے دوسرے درجے کے بازاروں کی چوڑائی بیس گز اور تیسرے نمبر والے کو چوتھی چوڑائی نو گز رکھی گئی ہے ہر ایک سیدھی اور آڑھی لائن یعنی شہر کی لمبائی اور چوڑائی والی سڑک جہاں ملتی ہے اُس مقام پر ایک چوک نظر آتا ہے جسکو یہاں پر چوپڑ کہتے ہیں۔

قاعدے کے ساتھ مکان اور راستے بنائے جانے کے سبب کل شہر برابر حصّوں میں تقسیم ہوسکتا ہے اور بڑے بازاروں میں تمام دکانیں پختہ اور ہمشکل بنی ہوئی ہیں جن پر بلند بالاخانے ایک رنگ میں نہایت رونق دار نظر آتے ہیں حقیقت میں درست قطع پر آباد ہونیکے لحاظ سے شہر جیپور کا جواب تمام ہندوستان میں نہیں پایا جاتا۔ کلکتہ اور بمبئی میں جو اوّل

درجے کے بڑے شہر ہیں آدمیوں کی کثرت اور انگریزی سوداگروں وغیرہ کی عالیشان کوٹھیاں اور ہر قسم کا قیمتی سامان موجود ہونیکے سوا سب مکانوں کی ایک ہی کیفیت نہیں ہے

مہاراجہ کے محلات اور اشرس کا باغ وغیرہ شہر کے بڑے درمیانی چوک میں جو آدھ میل لمبا ہی بنے ہوئے ہیں۔ محل کا اول مکان یعنی ہوا محل بازار کے کنارے پر آٹھ منزل بلند ہی جس کے گرد برج اور چھتریاں تعمیر کیگئی ہیں احاطے کے اندر سنگین ستونوں کے کئی بڑے اور چھوٹے دیوانخانے ہیں۔ باغ جسکے گرد مورچہ دار فصیل اور اندر فوارے سرو وشمشاد وغیرہ کے درخت ہیں نہایت خوش وضع ہیں کل محلات بارہ گنے جاتے ہیں اور ہر ایک سے دوسرے کو جانیکے لئے باغ و مال میں ہوکر راستہ ہی۔ سب سے عمدہ مکان دیوان خاص سنگ مرمر کا بنا ہوا ہی اہی سفید پتھر نے بازار و کوچوں میں اکثر مندروں اور کئی مسجدوں سے شہر کی خوبصورتی بڑھادی ہی

یہاں کے آدمی جن میں بقول ایک تجربہ کار کے غیرت کم اور مروت زیادہ ہے بہت عیش طلب اور بے تعصب سمجھے جاتے ہیں سیر تخشم میں اس شہر والوں کے متعلق ایک فقرہ درج کیا ہے کہ جس گھر میں عورت عیاش نہیں وہ صاحب خانہ لبشاش نہیں لیکن اب تہذیبی زمانے میں یہ فقرہ کتاب کے لئے بدنمائی کا ثبوت دیتا ہے مہاراجہ جے سنگھ کی عظیم الشان رصدگاہ اب تک صحیح وسالم و درست ہے مگر فی زمانہ یہاں کوئی پنڈت اس کا استعمال نہیں کرسکتا۔ علاوہ بڑے بڑے دائرہ درجہ نما وارتفاع محرف وسمت الراس وستون وغیرہ کے کہ پختہ مسالے سے تعمیر ہوئے ہیں۔ پیتل کے بڑے اور بہت وزنی دائرے لگے ہوئے ہیں اگر کوئی سمجھنے والا ہو تو یہ چیزیں تحقیقات علم نجوم اور گردش اجسام فلکی کے واسطے نہایت کارآمد ہیں

مہاراجہ سوائی جے سنگھ والی آمیر وڈھونڈھار نے اٹھارہویں صدی عیسوی کو شروع میں کرسٹالہ سے اس شہر کو آباد کرکے اپنے نام سے نامزد کیا تھا اور اپنی بود و باش وکل راج کا کارخانہ قدیم شہر آمیر سے یہاں کو منتقل کیا تھا کہ جب سے روز بروز کم ہوکر آمیر ویران ہوگیا ہے۔

شہر کی تمام خوبیوں پر ریت میں پانی کا نہ ملنا ایک بڑی مصیبت تھا اس لئے مہاراجہ رام سنگھ دوم نے آبادی سے تین کوس فاصلے پر ایک ندی کو روک کر نلوں کے ذریعہ سے

شہر میں پانی پہنچایا ہے اور تمام شہر میں گیس کی روشنی بھی کرائی ہے۔

شہر کے باہر اجمیری دروازے کے قریب اسی مہاراجہ کا لگایا ہوا رام نواس باغ بھی بڑی رونق اور سیر کی جگہ ہے جسکے گرد زیادہ خوشنمائی کے لئے دیوار کے عوض لوہے کا جنگلہ قائم کیا گیا ہے اسکے اندر کئی مکان اور حوض بنے ہوئے ہیں۔ مختلف جانور، چوپائے درندے کٹہروں میں بند نظر آتے ہیں اور بہت سی عجیب وغریب چیزیں جابجا موقع وقرینے سے سجائی گئی ہیں۔ ہر طرف صاف سڑکیں۔ پانی کے نل اور فوارے۔ عجیب دل پسند چیزیں ہیں۔

## کچھواہہ قوم اور اُسکی تاریخ

اس نسل کے راجپوتوں کو دعوے ہے کہ ہم راجہ رامچندر والی کوشلہ عرف اجودھیا کے دوسرے بیٹے کُش کی اولاد میں ہیں۔ اس لئے وہ گہلوت اور راٹھوڑوں کی طرح سورج بنسی نسل میں سمجھے جاتے ہیں۔ انکو کشواہہ کُش کی اولاد میں ہونیکی وجہ سے کہتے ہیں جسکو کچھواہہ بھی لکھتے ہیں اجودھیا بہت ہی مدت قبل از عہد رامچندر ترقی دارج کے درجے پر پہنچ گیا تھا اور وہ اب بنام اودھ مشہور ہے۔ ٹاڈ صاحب نے کچھواہا کو کچھوا سمجھکر کہا ہے کہ یہ قوم اس ملک میں ایسی تھی جیسے جانور کچھوا پانی میں ہوتا ہے اور یہ بالکل غلطی ہے۔ کُش یا اُسکے بیٹے پوتوں میں سے کسی نے اپنی موروثی دار الریاست سے نقل وطن کرکے سون ندی کے کنارے پر روہتاس کا مشہور قلعہ تعمیر کیا تھا اور چند پشتوں کے بعد ایک مشہور شخص راجہ نل جسکا قصہ دمنتی رانی کے ساتھ مشہور ہے اور اس قصے کو مثنوی نل دمن کے نام سے فیضی برادر ابو الفضل نے فارسی میں نظم کیا ہے سمت ۳۵۱ مطابق ۲۹۵ء میں مغرب کی طرف چلکر نرور میں جسکو قدیم لوگ نشدھ کہتے تھے قلعہ اور سلطنت بنائی بعض یہ بھی روایت کرتے ہیں کہ نرور پہنچنے سے پیشتر اُس نے لاہردل قبح کچھواہاگار اور گوالیار بھی آباد کئے تھے مگر اسکی تصدیق اچھی طرح نہیں ہوتی ہے تینتیسویں پشت میں سورا سنگھ ہوا اُسکے پسر دُلہا رائے نے جسکو عام لوگ ڈھولا رائے بولتے ہیں باپ کے مرنے کے بعد موروثی ریاست سے محروم ہوکر سمت ۱۰۲۳ مطابق ۹۶۶ء میں ڈھونڈھار کا راج قائم کیا۔ جو مشرقی شمالی راجپوتانہ میں ہے۔ کہتے ہیں کہ سورا سنگھ رئیس نرور کا انتقال ہوا تو اُسکے بھائی نے راج چھین کر

صغیر سن ڈھولا رائے کو اُسکے موروثی حق سے محروم کیا اُسکی والدہ مفلسوں کا لباس پہن کر اور لڑکے کو ٹوکرے میں اپنے سر پر لیکر مغرب کیطرف روانہ ہوئی اور قصبۂ کھوگنگ میں جو شہر جیپور کے موقع سے پہاڑوں میں پانچ میل کے اندر تھا اور اُس میں مینوں کی آبادی تھی پہنچی اور مینہ رئیس کی کسی سے ملکر روٹیوں کے عوض مزدوری کرنے کی التجا کی مینہ کی رانی نے اُسکو کنیزوں میں نوکر رکھا ایک روز اُس نے کھانا پکایا اور مینہ رئیس نے جس کا نام رالن سی تھا کھایا تو اُسکو اپنے معمولی کھانے سے ایسا خوشگوار معلوم ہوا کہ پکانیوالی کو طلب کر کے اُسکی کل سرگذشت دریافت کی اور جب اُسکو اس آفت زدہ عورت کے خاندان کی عظمت کا حال معلوم ہوا تو اُسنے اپنی بہن اور ڈھولا رائے کو بھانجا قرار دیکر بہت عزت و توقیر سے رکھا۔ ایک قدیم تاریخی شعر ہندی سے اس مینا رئیس کی قوت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔ ؎

باون کوٹ چھپّن دروازہ مینا مرد نائن کا راجہ

یعنی باون قلعے اور چھپّن دروازے مینا راجہ کے ہیں۔ جب یہ لڑکا چودہ برس کا ہوگیا تو اُسکو کھوگنگ کا خراج ادا کرنے کے واسطے دہلی کو کہ وہاں تنور راجہ حکمران تھا بھیجا وہاں اُسکو پانچ برس رہنے کا اتفاق ہوا اور یہ خیال پیدا ہوا کہ مینہ رئیس کی ریاست کو لینا چاہئے اس باب میں اُس نے مینوں کے ڈھولی یعنی ڈوم یا کبیشر سے مشورہ کیا اُس نے صلاح دی کہ ہولی کے تیوہار پر کل مینے جمع ہو کر ایک تالاب میں غسل کرتے ہیں اُس وقت یہ کام کرنا چاہئے چنانچہ اُس نے ایسا ہی کیا کہ دہلی سے اپنی ہم قوم راجپوتوں کا گروہ ہمراہ لاکر جس تالاب میں مینے نہاتے تھے اُسی کو اُنکی نعشوں سے بھر دیا اور اُنکے ساتھ نمک حرام ڈھولی کو بھی قتل کیا کیونکہ جس نے ایک آقا سے دغا کی اُس پر دوسرا کیونکر اعتبار کرسکتا ہے۔

کھوگنگ پر قبضہ کر کے وہ دوسہ کو گیا وہاں بڑگوجر نسل کا راجپوت راجہ تھا اُسکی دختر کو اپنے ازدواج میں لانا چاہا اُس نے کہا کہ یہ امر کیونکر ہوسکتا ہے کہ ہم تم دونوں سورج بنسی ہیں اور اب تک سو پشت کا تفاوت نہیں ہوا ہے مگر جب یقین ہوا کہ یہ تعداد معینہ پشتیں گذر گئی ہیں تو شادی کر دی۔ اُس بڑگوجر راجہ کے اولاد نہ تھی اس لئے اُس نے اپنے داماد کو دولت کا اختیار دیا۔ اس طرح اضافہ ملک سے زور پاکر وہ قوم کے مینوں کو جنکا سردار ماچ کا تھا

راؤ نے منڈو بھاکر فتح کرنا چاہا کہ اس پر بھی کامیاب ہوا اور مقام مفتوحہ جدید کو اپنی بود و باش کے واسطے بہتر سمجھکر وہاں دارالحکومت بنایا اور اپنے بزرگوں کے نام سے مانج کا نام رامگڑھ رکھا۔ بعد ازاں ڈھولا نے مارونی دختر رئیس اجمیر سے شادی کی جسپر وہ عاشق ہوگیا تھا ڈھولا مارو کا قصہ راجپوتانے میں بابا لوگ گاتے پھرتے ہیں یہ ہندو فقیروں کا ایک گروہ ہے۔ ایک دفعہ جمنوا ئے دیبی کے مندر سے مع ماروُنی رانی کے واپس آتا تھا کہ اثنائے راہ میں مینوں نے جو تعداد گیارہ ہزار فراہم ہو کر اس پر حملہ کیا ڈھولا نے اُن سے لڑائی کی اور اکثر آدمیوں کو مار اگر خود بھی مارا گیا۔ اور اُسکے ساتھی بھاگ گئے۔

ماروُنی رانی حاملہ تھی ڈھولا راے کے بعد اُس سے ایک لڑکا پیدا ہوا جس کا نام کُن کل رکھا۔

## کُن کل

اس نے اپنے باپ کا ملک دشمنوں کے قبضے سے نکالا اس نام کی جگہ کانکل بھی لکھا ہے۔

## میدل راؤ

یہ کنکل کا بیٹا ہے اس نے مع سو ساوت مینوں سے شہر آنبیر کر اُسکے سردار بھاٹو راؤ کا دارالریاست بھا فتح کیا اور رنا ولہ مینوں کو مغلوب کرکے گسترگھٹی کا ضلع اپنے علاقے میں شامل کیا اور خاص قصبہ آنبیر کو جو انبا ماتا کے نام پر آباد ہوا تھا اپنی راجدھانی بنایا۔ اور بھاٹو کے مار ڈالنے کے بعد راؤ کہلانے لگا۔

## ہونن دیو یا ہنوجی

یہ شخص میدل راؤ کے بعد راجہ ہوا اور اس کے وقت میں بھی مینوں سے لڑائیاں ہوتی رہیں۔

## کونتل

ہونن دیو کے بعد کونتل قائم مقام ہوا اسکی حکومت گردو نواح کی کل پہاڑی قوموں پر پھیل گئی جس وقت وہ بھٹوار کے چوہان رئیس کی دختر سے شادی کرنے کے واسطے چلنے لگا تو مینوں نے اُسکی پہلی خون ریزیوں کو یاد کرکے اور ہر طرف سے جمع ہو کر اُس سے کہا کہ

اگر سرحد سے باہر جاتا ہے تو راج کے نقارے اور نشان کو ہماری حفاظت میں چھوڑ جا۔ اس نے انکار کیا اسپر لڑائی ہوئی ہنیوں نے شکست کھائی اور اس کی حکومت ڈھونڈھار میں اور بھی استقلال پکڑ گئی۔

نوٹ نسب نامہ مہاراجگان جیپور میں اس نام کی جگہ جانتڑ دیو نام تاریخوں میں مندرج ہے۔

## پچون

کون تل کے بعد پچون ہوا۔ اس نام کی جگہ پرچون اور پوجن بھی لکھا ہوا ہے چند شاعر نے پرتھی راج راسا میں جو ایک قصے کی کتاب ہے جہاں اور لوگوں کے حالات کو مبالغے کا رنگ دیا ہے وہاں اسکی بھی تعریف لکھکر شاعرانہ بہادری میں مشہور کر دیا ہے اور اسکو پرتھی راج کا بہنوئی قرار دیا ہے چند کا قول ہے کہ عظمت خاندان اور پرچون کی ذاتی لیاقت سے اسکی شادی پرتھی راج چوہان راجہ دہلی کی ہمشیرہ سے ہوئی تھی۔ پرتھی راج نے ہندوستان کے ایک سو آٹھ چھوٹے بڑے زمینداروں اور راجوں کو طلب کیا تھا اس میں پرچون کو عمدہ مقام پر جگہ دی اور اپنی فوج کے ایک گروہ کا افسر مقرر کیا اور یہاں تک مبالغہ کیا اور اسکی بہادری کا راگ گایا۔ کہ ایک دفعہ جبکہ یہ ملتان میں وہ سرحد کا حاکم تھا شہاب الدین غوری کو درہ خیبر پر اسکے ہاتھ سے شکست دلا کر اوسکا غزنی تک تعاقب کرایا ہے۔

پچون نے چندیلہ راجپوتوں سے مہابہ فتح کیا اور وہاں کا حاکم مقرر ہوا جبکہ پرتھی راج نے جے چند والی قنوج پر بہت سے رئیسوں کے ساتھ چڑھائی کی اور اسکی بیٹی سنجوگتی کے ساتھ زبردستی شادی کرنی چاہی۔ تو پچون پرتھی راج کی طرف سے اسکے مقابلے پر مارا گیا۔

## مالے سی یا ملے سی

پچون کے مارے جانے کے وقت اس کا بیٹا مالے سی بھی قنوج کی لڑائی میں موجود تھا جس نے بہت سے دشمنوں کو قتل کر کے پرتھی راج کے معتبر سرداروں میں درجہ پایا۔ اور ریاست آمیر میں اپنے باپ کا جانشین ہوا۔ اس نے بھی اکثر نمایاں کام کئے ان میں سے زبردست کی فتح تھی کہ منڈور کے رئیس پر حاصل کی تھی۔ مالے سی کے بعد بیجل۔ راج دیو اور کولن (بلاد مجہول) یہ تین راجے ہوئے ان کے عہد میں کوئی امر قابل تحریر وقوع میں نہ آیا۔

## کُنتل یا کُون تل (بواؤ معروف)

یہ کُون تن کے بعد جانشین ہوا اسکے تین بیٹے تھے (۱) جونسی ولیعہد (۲) ہمیر جسکی اولاد میں ٹی کے گوگا وت ہیں (۳) لکھوجی جسکی اولاد بانسری میں ہے۔

## جون سی

(واؤ معروف و نون موقوف)

اسکے دو بیٹے تھے ایک اُدے کرن ولیعہد دوسرے کی اولاد کھیم بانی پاسن کھوہ میں ہے ٹاڈصاحب نے کھمبانی قائم کی اولاد بتائی ہے اور بعض کتابوں میں کھمبانی خود اس دوسرے لڑکے کا نام بتایا ہے جسکی اولاد پاسن کھوہ میں ہے۔

## اُدے کرن

جونسی کے بعد اُدے کرن مالک ہوا۔ اسکے پسر بالوجی نے ڈھوڈھار سے علیحدہ ہوکر پنجاب کے ضلع امرت سر میں رہنا اختیار کیا اور اسکے پوتے شیخ جی نے جو موکل کا بیٹا تھا راجستان کے شمالی ریگستان میں قیام کیا جسکی شیخاوت اولاد کے پھیلنے سے اس علاقے کا نام شیخا واٹی ہوگیا۔ سیکر۔ کھیتڑی اور بساؤ وغیرہ کے شیخاوتوں کے سوا الورا در اودیپارہ کے نروکے راجپوت راجہ اُدے کرن کے ایک پڑپوتے نرو نام کی اولاد میں سے ہیں۔ اسکی باقی اولاد میں ہتیل پوتہ اور ہتیل پوتہ اور شیوبرن پوتہ شمار کئے جاتے ہیں۔ نرسنگہ اس کا ولیعہد تھا۔

## نرسنگہ

اپنے باپ اُدے کرن کے بعد راجہ بنا۔ بنبیر اس کا ولیعہد تھا۔

## بن بیر

نرسنگہ کے بعد ملک کا مالک ہوا اس کے اتنے بیٹے تھے (۱) اُدھرن یا دوسرا اُدے کرن ولیعہد (۲) برن جی (۳) جیروجی (۴) ملک (۵) دیت (۶) بروجی۔ ان سب کی اولاد بن بیر پوتہ اور بنویرپوتہ کہلاتی ہے۔

**اُدے کرن دوم۔** اس کا ولیعہد چندرسین تھا زیادہ حال معلوم نہ ہوا۔

# چندر سین

اسکی اولاد میں سے پرتھی راج ولیعہد (۲) دوسرے کی اولاد کمپاوت مہار میں ہے اور ٹاڈ راجستان میں کھومبو کی اولاد کھنباوت مہار میں تحریر کی ہے۔

## پرتھی راج

راجہ پرتھی راج اُدے کرن اوّل سے پانچویں پشت میں تھا اسکے سترہ بیٹے ہوئے جن میں سے بارہ جوان ہوکر بچے جنکو اس نے بارہ جاگیریں دیں اسی سبب سے جے پور کے ماتحت کچھواہوں کی بارہ کوٹھریاں یعنی بڑی جاگیریں سمجھی جاتی ہیں جن میں اب ترقی و تبدیلی ہوکر تعداد بڑھ گئی ہے اور کوٹھری کا لفظ بھی موقوف ہوکر ٹھکانہ کہتے ہیں ان بارہ کوٹھریوں کے نام یہ ہیں۔

(۱) بکھرو۔ بائے موحدہ کے فتحہ و واؤ معروف سے (۲) رتواز بفتح رائے مہملہ اول و سکون تائے فوقانی (۳) چتُوُن بفتح جیم فارسی و واو دوم معروف (۴) اچرول بفتح الف و سکون جیم فارسی (۵) ٹھگی بکسر دال ثقیل (۶) سوُرت بواؤ معروف (۷) لانبرا۔ نون غنہ (۸) دوبی بضم دال مہملہ و واؤ معروف سے (۹) بانس کھوہ (۱۰) مہار بفتح میم (۱۱) نیندر بکسر نون اول و یائے معروف و نون دوم غنہ سے (۱۲) پاٹ کود تائے ثقیل و واؤ مجہول سے۔ ان میں سے بعض کوٹھریاں اب معدوم ہوگئی ہیں اور بعض علیحدہ جاگیریں پہلے رئیسوں کے وقت سے کوٹھری مشہور ہوگئیں۔

راجہ پرتھی راج سنہ [illegible] میں بار دیول کی زیارت کو جاتے ہوئے اپنے ایک بیٹے بھیم کے ہاتھ سے جو دیوانہ خیال کیا جاتا تھا مارا گیا۔ لیکن بھیم کو بھی اسکے بیٹے آسکرن نے بھائیوں کے اغوا سے مار ڈالا اور کفارے کے طور پر تیرتھ یاترا کرکے نرور میں گود گیا۔ پرتھی راج کے مرنے کے بعد اسکے بیٹوں میں سے لڑائی جھگڑے کرکے بھارمل نے آنبیر کا راج پایا۔ جو ہمایوں اور اکبر بادشاہ کا ہمعصر تھا۔

## راجہ بھارمل

راجہ بھارمل پہلا شخص ہے جو راجپوتانے کے تمام راجاؤں سے اوّل مغل بادشاہوں کا فرمان بردار بنا اور اپنی خوشی سے اکبر کو اپنی بیٹی زوجیت میں دی۔ اس وقت تک مسلمانوں کے ساتھ زیادہ سابقہ پڑنے کے سبب ہر ایک رئیس کا سال و سمت اور تاریخی احوال صاف

طور پر ملتا ہے جسکے پہلے ڈھونڈھار کا راج قائم ہونیکے سوا کسی راجہ یا کسی معاملے کا ٹھیک زمانہ معلوم نہیں ہوسکا۔

اکبر نامے میں لکھا ہے کہ سمت ۱۶۱۳ مطابق ۱۵۵۶ء میں راجہ بھارمل نے دلی جاکر اکبر بادشاہ کو پہلی بار حاضری دی۔ راجہ کی رخصت کے وقت بادشاہ ایک مست ہاتھی پر سوار ہوکر شکار وغیرہ کو جانا چاہتا تھا اتفاق سے ہاتھی بگڑنے لگا تو بادشاہی نوکر ڈر کر بھاگنے لگے لیکن راجہ کے آدمی اپنی جگہ سے نہ ہٹے اسپر بادشاہ نے خوش ہوکر راجپوتوں کی پرورش کا خیال اپنے دل میں رکھا اور راجہ کو جلد واپسی کی تاکید کی۔ ۹۶۸ھ ہجری میں بادشاہ زیارت اجمیر کو چلا راستے میں ایک امیر نے عرض کیا کہ راجہ بھارمل جو دلی میں حاضر دربار ہوا تھا اُسپر اجمیر کے صوبہ دار مرزا شرف الدین حسین نے بڑی زیادتی کی ہے بیچارہ پہاڑوں میں پھنس کر گذارہ کر رہا ہے اگر حضور کی توجہ شامل حال ہوگی تو خدمات عظیم بجا لائیگا بادشاہ نے حکم دیا کہ تم خود جاکر لے آؤ چنانچہ وہ لینے گیا۔ راجہ خود نہ آیا عرضی کے ساتھ نذرانہ بھیجا اور اُس کا بھائی امیر مذکور کے ساتھ آیا اکبر نے کہا کہ یہ صحیح نہیں ہے وہ خود آئے راجہ بھارمل نے بڑے بیٹے بھگوان داس کو اہل و عیال کے پاس چھوڑا اور سانگانیر کے مقام پر خود حاضر ہوا بادشاہ نے بڑی محبت اور دلداری سے اُسکی تشفی کی اور دربار کے امرائے خاص میں داخل کیا۔ اور اجمیر کے صوبدار شرف الدین حسین نے جو کچھ روز پہلے آنبیر دبا کر راجہ کا بیٹا جگناتھ اور اُسکا بھتیجا راج سنگھ اور کھنگار وغیرہ قید کر رکھے تھے وہ سب چھوڑ دیئے گئے چند روز کے بعد بھگوانداس اور مان سنگھ بھی آگئے۔ اس وقت سے راجہ بادشاہی سرداروں میں شامل ہوا اور ناگور پہنچنے پر اپنی بڑی بیٹی کو اپنی خوشی کے ساتھ بغیر ابتداءً بادشاہی تحریک کے بادشاہ کے محلوں میں داخل کرا دیا۔ چنانچہ اکبرنامے میں لکھا ہے کہ راجہ بھارمل کچھواہہ نے جغتی خان کی معرفت اکبر سے عرض کیا کہ میں اپنی بڑی بیٹی بادشاہ کو دینا چاہتا ہوں چنانچہ جغتی خان ہی اُس لڑکی کو بادشاہ کی خدمت میں مشرف کرانے کے لئے لانے کو متعین ہوا اور وہ اُسے لایا جو محل میں داخل ہوئی۔

تذکرۂ [illegible] میں لکھا ہے کہ اس لڑکی کا اصلی نام [illegible] تھا [illegible] النسا بیگم نام بعد اسلام ہوا اسکی [illegible] [illegible] مشہور ہیں اسکی عمر ۲۵ برس کی تھی جب

اُسکی شادی ہوئی سٹرل میں نے لکھا ہے کہ سر دفتر حسینان جہاں تھی بعض کہتے ہیں کہ اس کا نام شنتلی تھا اور اسکے خیالات فلسفیانہ تھے وہ کسی مذہب کی پابند نہ تھی اور یہ بھی آیا ہے کہ یہ رانی کچھ ایسی خوبصورت نہ تھی کہ جو تعریف کے قابل ہو۔ ہاں اسکے اوصاف باطنی کی ہندی شعرا نے تعریف کی ہے۔ تذکرۂ عالم والے کو شبہ ہوا ہے جو اُس نے نسر دیبی کو راجہ بھارمل والی مارواڑ کی بیٹی اور حسین بتایا ہے اور شنتلی کو جلیسور کے راجہ کی بیٹی لکھا ہے اور چونکہ یہ کہا ہے کہ اس لڑکی کو راجہ نے اپنی درخواست سے اکبر کو نذر کیا تھا تو یہی بھارمل ہو گا۔ القصہ ۹۶۹ھ ہجری میں بھارمل کی بیٹی بیگمات اکبری میں داخل ہوئی تھی بعد اسکے اکبر نے بھگوانداس اور مان سنگہ کو اپنے ساتھ لیا۔ اور بھارمل کو رخصت کیا۔

اس راجہ کے مرنے کا وقت معلوم نہیں اسکے چار بیٹے تھے (۱) بھگوانداس ولیعہد (۲) مادھو سنگہ (۳) سور سنگہ (۴) جگناتھ۔

## راجہ بھگوانداس

یہ اپنے باپ کے بعد راج پا کر سمت ۱۶۳۰ مطابق ۱۵۷۲ء میں جبکہ اکبر نے گجرات کی حفاظت کے لئے تیز چڑھائی کی تھی اُس میں اپنے بیٹے مان سنگہ سمیت شریک تھا اسکے تین برس کے بعد راجہ کا بیٹا مان سنگہ بادشاہی افسری پر رانا پرتاب سنگہ کے مقابل بھیجا گیا۔ ۹۷۴ھ ہجری میں چتوڑ پر مہم ہوئی تو راجہ بھگوانداس اکبر کے ساتھ تھا۔ سنہ ۱۶۴۲ مطابق ۱۵۸۵ء میں راجہ بھگوانداس کو لاہور کی صوبہ داری دیگئی اور دوسری برس راجہ کی بیٹی شاہزادہ سلیم سے بیاہی گئی۔ تذکرۂ عالم میں بیان کیا ہے کہ اس لڑکی کا نام دید کماری تھا اور آرام جان بیگم خطاب دیا گیا یہ لڑکی بھارمل کی پوتی اور بھگوانداس کی بیٹی تھی اس لڑکی کے جہانگیر کی زوجیت میں آنے کا سبب اُسکے باپ کی خود غرضانہ دوراندیشی ہے یعنی اپنے مقبوضات وغیرہ کو محفوظ رکھنے کی غرض سے بادشاہ کی خدمت میں پیش کردی تھی جس وقت اسکی شادی ہوئی تو سولہ برس کی عمر تھی۔ ٹاڈ صاحب یوں گہر ریزی کرتے ہیں کہ بھگوانداس کا نام بدنام ہے کہ جس نے پاک اصلیت اور حسب نسب کو اپنی دختر کے اہل اسلام کے ساتھ شادی کر دینے سے داغ لگایا اور اُس نے اپنی دختر کی شادی شاہزادہ سلیم کے ساتھ کردی جسکا خطاب بعد ازاں جہانگیر ہوا۔ اس لڑکی کے بطن سے خسرو

اور ایک بیٹی سلطان النساء پیدا ہوئی۔ راجہ کو اسی سال پنجہزاری منصب ملکر دو برس کے بعد کابل کی صوبہ داری پر جانے کا حکم ہوا لیکن اٹک کے مقام پر دیوانہ بن کر اس نے پیٹ میں خنجر مار لیا جسکے سبب کنور مان سنگھ کو وہاں جانا پڑا۔ سمت ۱۶۴۶ مطابق ۱۵۸۹ء میں راجہ بھگوانداس کو قلعہ رہتاس جاگیر میں ملا لیکن اسی سال اُس کا انتقال ہو گیا۔ اسکے دو بیٹے تھے۔ ایک مان سنگھ ولیعہد دوسرا ابھے راج۔

## راجہ مان سنگھ

دربار اکبری میں لکھا ہے کہ جب یہ ولیعہدی کی حالت میں شولاپور کی مہم مار کر آتا تھا اودیپور کی سرحد پر سنا کہ رانا پرتاب کومل میر میں ہے وکیل بھیجا اور لکھا کہ آپ سے ملنے کو دل بہت چاہتا ہے رانا نے اودے ساگر تک استقبال کر کے تالاب کے کنارے ضیافت کا سامان کیا جب کھانے کا وقت ہوا تو رانا آپ نہ آیا بیٹے نے آکر کہا کہ راناجی کے سر میں درد ہے وہ نہ آئینگے آپ کھانے پر بیٹھیں اور اچھی طرح کھائیں مان سنگھ نے کہلا بھیجا کہ جو مرض ہے عجب نہیں کہ وہی ہو جو میں سمجھتا ہوں مگر یہ تو لاعلاج مرض ہے اور جب وہی مہمانوں کے آگے تھال نہ رکھیں گے۔ تو کون رکھیگا رانا نے کہلا بھیجا مجھے اسکا بڑا رنج ہے مگر کیا کروں جس شخص نے بہن ترک سے (ہندو ان قوموں کو جو وسط ایشیا میں سکونت رکھتی ہیں ترک کہتے ہیں اور پرانوں میں تُرشک کے نام سے یاد کیا ہے) بیاہ دی ہو تو اُسکے ساتھ کھانا بھی کھایا ہی ہوگا راجہ مان سنگھ اپنی حماقت پر پچھتایا کہ یہاں کیوں آیا اور وہ صدمہ گذرا کہ دل ہی جانتا تھا چاول کے چند دانے لیکر ان دیوی کو چڑھائے وہی اپنی پگڑی میں رکھ لئے اور چلتے ہوئے کہا تیری عزّت کو بچانے کو ہم نے اپنی عزّت کو بچانے کو ہم نے عزّت کھوئی اور بہنیں بیٹیاں ترکوں کو دیں تمھاری یہی مرضی ہے کہ خوف میں رہیں تو ہمیشہ رہو اختیار ہے اس لئے کہ اس ملک میں تمہارا گذر نہ ہوگا گھوڑے پر چڑھا اور رانا کی طرف مخاطب ہو کر کہا (اس وقت وہ بھی موجود ہو گیا تھا) راناجی اگر تمہاری شیخی نہ جھاڑوں تو میرا نام مان نہیں پرتاپ بولا ہم سے ہمیشہ ملتے رہنا۔ کسی بے لحاظ نے برابر سے یہی کہا جی اپنے پھوپا (اکبر) کو بھی ساتھ لانا۔ جس زمین پر یہ ضیافت ہوئی تھی اُسے کھدوا یا گنگا جل سے دھلوا کر پاک کیا سردار نہائے پوشاک بدلی گویا سب اُسکے آنے سے ناپاک ہو گئے تھے اس بات کی

ذرہ ذرہ خبر اکبر کو پہنچی بہت غصہ آیا۔ عالی ہمت بادشاہ کے دل میں یہ خیال کانٹے کی طرح
کھٹک رہا تھا آخر چند روز کے بعد رانا پر فوج کشی ہوئی جب مہابت خاں کا لشکر سلیم کی
سپہ سالاری میں پرتاپ کے ملک میں داخل ہوا اس وقت ہلدی گھاٹی کے درے کے دہانے
پر رانا سپاہ کو لئے ڈٹا تھا غرضکہ یہاں ایک گھمسان کا کشت و خون ہوا کئی سردار اور ٹھاکر جانوں
سے ہاتھ اٹھا اٹھا کر آن گرے اور اپنے رانا کے قدموں پر خون کے نالے بہائے گرم میدان میں
رانا قرمزی جھنڈا لئے بیتاب تھا کہ کسی طرح کنور مان سنگھ نظر آئے اور اس سے دو دو ہاتھ ہوں۔ یہ
ارمان تو نہ نکلا لیکن جہاں سلیم ہاتھی پر کھڑا لشکر کو لڑا رہا تھا وہاں جا پہنچا اور ایسا بے جگر ہو کر گیا کہ سلیم
اسکے برچھی کا شکار ہو جاتا اگر ہودے کے فولادی تختے اسکی جان کی سپر نہ بن جاتے۔ پرتاپ جس
گھوڑے پر سوار تھا اس کا نام چیتک تھا وفادار گھوڑے نے آقا کی بڑی رفاقت کی اس لڑائی
کا مرقع چاودیپور کے پانڈیرے میں رکھا ہوا ہے اس میں گھوڑے کا ایک پاؤں سلیم کے ہاتھی پر
رکھا ہوا ہے اور سوار اپنے حریف پر نیزہ مارتا ہے فیلبان کے پاس بچاؤ کا سامان کچھ نہ تھا وہ مارا
گیا مست ہاتھی بے مہاوت رک نہ سکا اور ایسا بھاگا کہ سلیم کی جان بچ گئی۔ یہاں بڑا بھاری
رن پڑا۔ پرتاپ نے سات زخم کھائے دشمن اسپر باز اور جرے کی طرح گرتے تھے تین دفعہ دشمنوں
کے انبوہ میں سے نکلا اور قریب تھا کہ دب مرے جھالا کا سردار دوڑ پڑا اور اس بلا سے رانا کو
نکال لے گیا فوج پر شکست پڑی۔ بائیس ہزار راجپوتوں میں سے فقط آٹھ ہزار جیتے بچے۔

اس داستان میں اتنا مبالغہ بھر دیا ہے کہ لنڈھور بن سعدان کی داستان کو بھی مات
کر دیا ہے ایک بڑی چھوٹی بات تو اس میں یہ ہے کہ شاہزادہ سلیم کی عمر اس وقت چھ برس
کی تھی اور مہابت خاں ابھی پیدا بھی نہ ہوا پس یہ مرقع بجائے فخر کے ندامت کا سبب ہے۔

اسی کتاب میں جو یہ لکھا ہے کہ ۹۸۳ ہجری میں اکبر مقام اجمیر میں تھا کہ مان سنگھ ولد بھگوانداس
کو درگاہ حضرت خواجہ صاحب میں لے گیا خلوت کر کے مدد چاہی۔ خلعت اور گھوڑا اور تمام
لوازم سپہ سالاری دیکر رانا کی مہم کو کوکنڈہ و کومبل میر کو روانہ کیا بڑے بڑے بہادر سردار اور
پانچہزار رکابی سوار بادشاہی خاصہ کمک کو ساتھ گئے اور راستے میں اپنی فوج الگ تھی اجمیر سے تین
کوس تک برابر امیروں کے سراپردے لگے تھے۔ دریائے لشکر طوفان کی طرح حدود میواڑ

میں داخل ہوا کنور نے مانڈل گڑھ پہنچکر لشکر کا انتظام کیا اور ہلدی گھاٹے سے نکلا گوگندے سے
جا پہنچا کہ وہیں رانا رہتا تھا رانا تقریباً تین ہزار سوار کے ساتھ بادل کی طرح پہاڑ سے اٹھا دو
فوج ہوکر آیا ایک فوج نے ہراول شاہی سے ٹکر کھائی پہاڑی زمین بہت اُترتی تھی جھاڑی
پہاڑوں کے اونچ نیچ بہت تھے ہراول اور کمک ہراول غٹ پٹ ہو گئے بھگوڑی لڑائی
لڑائی پڑی بادشاہی لشکر کے راجپوت بائیں طرف سے اس طرح بھاگے جیسے بکریاں ہراول کو لانگھ
پھلانگ کر دائیں طرف کی فوج میں گھس آئے ہاں سادات بارہ اور بعض غیرت والے بہادروں
نے وہ کام کئے کہ شاید ہی رستم سے ہوں جس فوج میں رانا تھا اس نے گھاٹے سے نکلتے ہی قاضی
بدخشی کو لیا کہ دہانہ روک کر کھڑا ہوا تھا اسے اٹھا کر الٹتے پلٹتے قلب میں پھینک دیا اور جو پہلے
حملے میں بھاگے تھے انھوں نے تو پانچ کوس تک دم ہی نہ لیا ایک دریا بیچ میں تھا اس سے
بھی پار ہو گئے لڑائی ترازو ہو رہی تھی جو ایک سردار گھوڑا اڑاتا نقارہ بجاتا آیا کہ بندگان
بادشاہی یلغار کر کے آن پہنچے لشکر بادشاہی سے شور قیامت کا غل تھا اور اس منتر نے
بڑا اثر کیا۔ بھاگتے ہوئے تھم گئے بھاگے ہوئے پلٹ پڑے اور غنیم کے پاؤں اُکھڑ گئے۔ رام پرشاد
ایک بڑا اونچا اور جنگلی ہاتھی رانا کے پاس تھا بادشاہ نے کئی دفعہ مانگا تھا اس نے نہ دیا تھا
وہ بھی لوٹ میں آیا۔ بادشاہ نے اسکا نام پیر پرشاد رکھا۔

تنبیہ یہ لڑائی اور پہلی لڑائی ایک ہے مولوی محمد حسین آزاد کی ناواقفیت اور عبارت
آرائی نے دو بنا دیا ہے اور اودے پور میں کوئی رانا کیکا نہیں گذرا یہ واقعہ بھی پرتاپ
والا ہے۔

القصہ مان سنگھ نے باپ کے مرنے کے بعد سمت ۱۶۴۷ مطابق ۱۵۹۰ء میں گدی پر
بیٹھکر دوسرے برس اپنے بیٹے جگت سنگھ سمیت اڑلیسہ میں بڑی مشکل سے پٹھانوں کا
فساد دور کیا۔ سمت ۱۶۵۱ مطابق ۱۵۹۵ء میں راجہ مان سنگھ کو بنگالے کی صوبہ داری ملی۔
راجہ کا بڑا بیٹا جگت سنگھ مر گیا سمت ۱۶۶۲ مطابق ۱۶۰۵ء اکبر نے راجہ کو سات ہزاری ذات چھ
ہزار سوار کا منصب دیکر اپنے پوتے سلطان خسرو کا اتالیق مقرر کیا اور ایک پرگنہ جاگیر میں
دیا اسی سال اکبر کے انتقال پر سلطان خسرو کو اسکے خسر مرزا عزیز کوکہ اور ماموں راجہ مان سنگھ

نے تخت پر بٹھانا چاہا لیکن ایک ہفتے کے بعد شیخ فرید خان بخشی نے بادشاہزادہ سلیم کو قلعہ آگرہ حوالے کر دیا جو بادشاہ بن کر جہانگیر کے لقب سے مشہور ہوا اور اسکے بیٹے خسرو کے طرفداروں کو فرمان برداری کے سوا کوئی چارہ نظر نہ آیا جہانگیر کے تخت نشین ہونیکے بعد بادشاہزادہ خسرو پنجاب کو بھاگتا ہوا گرفتار کر لیا گیا۔ یہ بغاوت راجہ مان سنگھ کے بہکانے سے خیال کی گئی۔ جس بابت بادشاہ راجہ کو بنگالے سے طلب کرنے کے وقت اپنا رنج تزک جہانگیری میں اس طرح ظاہر کرتا ہے۔

راجہ مان سنگھ چھ سات فرمان جانے پر بہار کے علاقے سے حاضر ہوا وہ بھی خان اعظم (مرزا عزیز) کی طرح میری بزرگ سلطنت کے بدخواہ اور مکار لوگوں میں سے ہے۔ ان کے ساتھ میں نے جو سلوک کیا خدا جانتا ہے کہ ایسا کوئی نہ کریگا۔ اس (راجہ) نے سو ہاتھی نذر میں پیش کئے جن میں سے ایک بھی پسند کے قابل نہ تھا صرف اس خیال سے کہ وہ میرے باپ کا بنایا ہوا تھا اسکے قصوروں پر خیال نہ کر کے منصب وغیرہ بحال رکھا۔

سمت ۱۶۶۵ مطابق ۱۶۰۹ء میں راجہ مان سنگھ کے بڑے بیٹے جگت سنگھ کی بیٹی جہانگیر کو بیاہی گئی اور راجہ کو دکن جانے کا حکم ہوا۔ اس راجہ کے بیٹے بھاؤ سنگھ کو جہانگیر نے ڈیڑھ ہزاری منصب مع اصل و اضافہ عنایت کیا۔ راجہ کے پوتے اور جگت سنگھ کے بیٹے مہا سنگھ نے باندھو کے راجہ کی بغاوت دور کی تھی جس کے عوض سمت ۱۶۶۸ مطابق ۱۶۱۲ء میں اسکو تین ہزاری ذات اور دو ہزار سوار کا منصب ملا۔ بادشاہ نے اپنی رنجش کے سبب راجہ مانسنگھ کو چھ برس تک دکن کی مہم سے نہ بلایا اور پچیس برس راجہ کہلانے کے بعد اسکا وہیں انتقال ہو گیا مان سنگھ نے اپنی جنگی مہمات اور خوش چلنی سے اپنی نسل کو بڑی فوقیت دی تھی اس سبب سے اسکی اولاد مان سنگوت کہلاتی ہے اس کے دو بیٹے تھے (۱) جگت سنگھ جو ولیعہدی میں مر گیا تھا۔ اسکے بڑے بیٹے مہا سنگھ کی اولاد میں بھلائے والے ہیں جو ریس کے اولاد نہ ہونے پر راج کے مستحق سمجھے جاتے ہیں جگت سنگھ ولیعہد کے دوسرے بیٹوں میں سے ارجن کی اولاد ہولیس میں سکت سنگھ کی بھادلی میں کلیان سنگھ کی چاندلاے میں اور

ہمت سنگھ کے راجاوت کہلاتے ہیں (۲) راجہ مان سنگھ کا دوسرا بیٹا بھاؤ سنگھ تھا۔

راجہ کی زندگی میں ولیعہد کنور جگت سنگھ کے مرجانے سے اُسکا بیٹا مہا سنگھ راجپوتانے کے دستور کے موافق راج پانے کا حقدار تھا۔ لیکن بادشاہ نے راجہ مان سنگھ کے چھوٹے بیٹے بھاؤ سنگھ کو جسکی اُسپر زیادہ مہربانی تھی آنبیر کا مالک بنا دیا۔

اکبر نے کچھواہوں کو بڑے اوج پر پہنچایا تھا لیکن جہانگیر کی رنجش سے مان سنگھ کے بعد راٹھور لوگ بادشاہی دربار میں زیادہ عزت دار ہوگئے۔

## میرزا راجہ بھاؤ سنگھ

اسکو سمت ۱۶۷۱ مطابق سنہ ۱۶۱۴ء میں جہانگیر کی مہربانی سے راج ملا۔ اور میرزا کا لفظ جو شاہی خاندان والوں کے نام پر بولا جاتا تھا میرزا راجہ مان سنگھ کیطرح اسکے واسطے بھی تجویز ہوا۔ یہ دوسری برس ہزاری ذات کی ترقی سے پانچہزاری ذات تین ہزار سوار کا منصب پاکر بادشاہزادہ خرم کے ساتھ دکن بھیجا گیا اور سمت ۱۶۷۵ مطابق سنہ ۱۶۱۸ء میں زیادہ شراب خواری سے اسکے جوان بھتیجے مہا سنگھ کا وہیں انتقال ہوگیا

سمت ۱۶۷۹ مطابق سنہ ۱۶۲۲ء میں میرزا راجہ بھاؤ سنگھ کو خلعت ملنے کے بعد دوبارہ دکن کی لڑائی پر بھیجا گیا اور وہ دو برس بعد آٹھ برس راجہ رہکر وہیں لاولد گذر گیا جس سے اُسکا بھتیجا مہا سنگھ کا بیٹا جے سنگھ اوّل گدی کا حقدار مانا گیا۔ یہ بیان جہانگیر بادشاہ نے اپنی کتاب میں اس طرح لکھا ہے۔

صفر ۱۰۳۲ ہجری (مطابق سمت ۱۶۷۹ و سنہ ۱۶۲۲ء) ان دنوں میں عرض ہوا کہ میرزا راجہ بھاؤ سنگھ دکن کے صوبے میں مرگیا وہ زیادہ شراب پینے کے سبب نہایت کمزور اور دُبلا ہوگیا تھا۔ ایکبار بیہوشی کے وقت حکیموں نے بڑی تدبیروں کے بعد اُسکے سر پر داغ لگائے لیکن وہ ہوش میں نہ آیا۔ ایک رات دن بیخبر پڑا رہکر دوسرے دن گذر گیا۔ دو عورتیں اور آٹھ لونڈیاں اُنکے ساتھ جل مریں۔ اُسکے بڑے بھائی جگت سنگھ اور بھتیجے مہا سنگھ نے بھی زیادہ شراب سے جان کھوئی تھی۔ لیکن بھاؤ سنگھ نے اُنکے احوال سے کچھ عبرت نہ پائی اور اپنی قیمتی جان تباہ کی وہ بہادر نیک ارادہ اور ہوشیار تھا۔ شاہزادگی کے دنوں میں میری خدمت میں رہکر پانچہزاری منصب تک پہنچا تھا اُسکے کوئی اولاد نہ تھی۔ اس لئے اسکے بڑے بھائی (جگت سنگھ) کے پوتے (جے سنگھ)

کو چھوٹی عمر میں راجہ کا خطاب اور دو ہزاری ذات ہزار سوار کا منصب عنایت کر کے میں نے حکم دیا کہ آنبیر کا علاقہ قدیمی دستور کے موافق اُسکی جاگیر رکھا جائے تا کہ اُس کا کارخانہ خراب نہ ہو۔

## میرزا راجہ جے سنگھ اوّل

یہ سمت ۱۶۷۹ مطابق سنہ ۱۶۲۲ء میں راج کا مالک ہو کر دوسرے برس تھوڑی عمر میں بادشاہ جہانگیر کی خدمت میں حاضر ہوا جہاں اُس نے تین ہزاری ذات ڈیڑھ ہزار سوار کا منصب پایا شاہجہاں کے بادشاہ ہونے پر سمت ۱۶۸۷ مطابق سنہ ۱۶۳۱ء میں راجہ نے خان جہاں لودھی کو جو بادشاہ سے باغی ہوا تھا دھولپور کے مقام پر شکست دیکر دکن کی طرف بھگا دیا جہاں وہ دو برس کے بعد بادشاہی ہرا ارادت خاں۔ جودھپور کے راجہ گج سنگھ۔ آنبیر کے راجہ جے سنگھ۔ بیکانیر کے راؤ سور سنگھ۔ ڈونگر پور کے راول پونجا اور رانا جگت سنگھ اول کے رشتہ دار مہاراج ارجن سنگھ سیسودیہ وغیرہ کی کوشش سے اپنے ساتھیوں سمیت مارا گیا۔

سمت ۱۶۹۲ مطابق سنہ ۱۶۳۳ء میں بادشاہزادہ اورنگ زیب پر جبکہ وہ پندرہ برس کی عمر میں تھا ہاتھی نے حملہ کیا تو شاہزادے نے گھوڑے سے گر جانیکے بعد فوراً تلوار سونت کر ہاتھی کی سونڈ پر وار کیا اس موقع پر راجہ جے سنگھ نے پیچھے سے دوڑ کر ہاتھی کے ایک برچھا مارا جس سے وہ بھاگ نکلا اور شاہزادے کی جان بچی

سمت ۱۶۹۶ مطابق سنہ ۱۶۴۰ء میں بادشاہی فوج نے دکن پہنچکر قلعہ دیوگڑھ کا محاصرہ کیا تو سنگھا اڑنے پر سب سے پہلے سپہدار خاں اور راجہ جے سنگھ نے دھاوا کر کے قلعہ پر قبضہ حاصل کیا چار برس تک دکن میں کارگذاری دکھلانے کے بعد واپس آنے پر بادشاہ نے راجہ کا منصب پانچہزاری ذات و سوار کر دیا اور پرگنہ چاٹسو جاگیر میں دیا۔ دوسرے برس شاہجہاں کے ہمرکاب جے سنگھ کابل میں گیا جہاں اُسکو مرزا راجہ کا خطاب جو اُسکے دو بزرگوں مان سنگھ اور بھاؤ سنگھ کو ملا تھا عنایت ہوا۔ سمت ۱۶۹۹ مطابق سنہ ۱۶۴۲ء میں جے سنگھ اوّل کو بادشاہزادہ مرادبخش کے ماتحت نورپور علاقہ پنجاب کے باغی جگت سنگھ تنور پر بھیجا گیا جس کو انھوں نے گرفتار کر لیا۔ سمت ۱۷۰۱ مطابق سنہ ۱۶۴۴ء میں خان جہاں کے رخصت لینے کے سبب جے سنگھ کو دکن کی قائم مقام صوبہ داری دی گئی اور سمت ۱۷۰۰ مطابق سنہ ۱۶۵۱ء راجہ کے چھوٹے بیٹے کیرت سنگھ

کو بادشاہی طرف سے میوات (الور وغیرہ) کا علاقہ جاگیر میں ملا سمت ۱۷۱۵ مطابق ۱۰۶۹ء میں شاہجہاں کے سخت بیمار پڑنے سے اُنکے شاہزادوں نے تخت کے لئے لڑائیاں کیں تو جے سنگھ دارا شکوہ کی طرف سے اُسکے بیٹے سلیمان شکوہ کے ساتھ بنگالے کو شجاع کے مقابلے پر گیا جہاں فتح حاصل ہوئی اور واپس آنے پر جب دارا شکوہ شکست کھا کر بھاگا تو جے سنگھ نے اورنگزیب کی طرفداری اختیار کر کے بہت رسوخ پایا۔ اورنگ زیب نے دارا کی گرفتاری کے لئے جے سنگھ کو گجرات کی طرف جانے کے وقت یہ فرمان لکھا تھا۔

# نقل فرمان اورنگ زیب عالمگیر

## بنام مرزا راجہ جے سنگھ




نقل مہر

زبدۂ ولاوران نبرد دستگاہ خلاصۂ جانبازان ہوا خواہ نقادۂ مخلصان ارادت کیش قدوۂ خیر طلبان عقیدت اندیش عمدۂ راجگان اخلاص شعار مطیع الاسلام میرزا راجہ جے سنگھ بتوجہات خاص اختصاص یافتہ بدانند۔ عرضداشتے کہ درین ہنگام فیض التیام از سپہ ارسال داشتہ بود در فتح پور از نظر انور گذشت یقین کہ تا حال از احمد آباد روانہ پیش شدہ باشد۔ باید کہ از راہے کہ مناسب داند بسرعت تمام رفتہ در دست گیر ساختن آن گمراہ دشت ادبار (دارا شکوہ) مساعی جمیلہ بتقدیم رساند و موجب مجرائے عظیم فیلسیق داند۔ ما ہشتم بہ نواحی دار الخلافہ شاہجہان آباد خواہیم رسید۔

در شعبان ۱۰۶۹ھ ہجری تحریر یافت

جے سنگھ نے مہاراجہ جسونت سنگھ کو دارا شکوہ کی مدد کرنے سے روک دیا اور خود کچھ سپاہی بھیجکر سلیمان شکوہ کا مال و اسباب لوٹ لیا جب وہ سری نگر بھاگ کر جا رہا تھا دارا بے چارہ دکن کی طرف سے پکڑا جاکر قتل ہوا اور اس کا بیٹا سلیمان شکوہ جموں کے علاقے سے گرفتار ہو کر قید کیا گیا ان خیر خواہیوں میں جے سنگھ کو لاکھ روپیہ نقد انعام۔ سات ہزاری ذات اور سوار کا منصب اور پانچ لاکھ روپیہ سالانہ آمد کی جاگیر۔ عالمگیر کی طرف سے حاصل ہوئی۔

سمت ۱۷۲۱ مطابق ۱۶۶۵ء میں جبکہ سیوا مرہٹہ نے مہاراجہ جسونت سنگھ کی بے پروائی سے بادشاہ کے ماموں نواب شائستہ خاں کو شہر پونا میں دھوکے سے زخمی کیا تو راجہ جے سنگھ کو دکن جانے کا حکم ہوا۔

## مرزا راجہ جے سنگھ کی سیوا مرہٹے پر چڑھائی

مہاراجہ جسونت سنگھ کو سیوا کے ملک میں ٹھہرے ہوئے ایک عرصہ گذر گیا تو عالمگیر نے یہ مناسب سمجھا کہ کسی دوسرے امیر کو وہاں بھیج کر جسونت سنگھ کو واپس بلا لے اس لئے راجہ جے سنگھ کے ماتحت سپاہ کثیر اور زبردست توپخانہ مقرر کر کے اُدھر بھیجا۔ اسکی امداد کے لئے دلیر خاں داؤد خاں۔ راجہ رائے سنگھ سیسودیہ۔ احتشام خاں شیخ زادہ۔ راجہ سجان سنگھ بندیلہ کیسر سنگھ راجہ نرسنگھ گوڑ۔ پورنمل بندیلہ۔ زبردست خاں۔ بادل خاں بختیار۔ برق انداز خاں اور دوسرے سرداروں کو متعین کیا مرزا راجہ کے ساتھ چودہ ہزار سپاہ تھی۔ ۱۹ ربیع الثانی ۱۰۷۵ھ مطابق ۱۶۶۵ء کو راجہ بادشاہ سے رخصت ہوکر ۴ شعبان کو اورنگ آباد پہنچا اور وہاں شاہزادہ محمد معظم سے شرف نیاز حاصل کر کے دسویں ماہ مذکور کو شاہزادے سے رخصت ہوکر منزل مقصود کی طرف روانہ ہوا ۲۵ شعبان کو قصبہ پونہ میں جہاں راجہ جسونت سنگھ شاہی افواج کے ساتھ مقیم تھا جا پہنچا اور جسونت سنگھ سے افسری مہم کا چارج لیکر اُسے سبکدوش کر دیا۔ جسونت سنگھ بادشاہ کے پاس روانہ ہوگیا جے سنگھ مرزا راجہ نے پونا میں رہ کر اسکے تمام ملک کا انتظام شروع کر دیا۔ قطب الدین خاں کو سات ہزار سوار کے ساتھ جیری کی طرف بھیجا کہ وہاں رہ کر غنیم سے باخبر رہے اور حکم دیا کہ قلعہ لوہ گڑھ کے سامنے مناسب مقام پر تین ہزار سوار

تھانہ مقرر کردے اور ایک تھانہ قلعۂ نادرگ کے سامنے قائم کرے اور ہر ایک تھانے میں
زبردست فوج رکھے اور خود تمام لشکر کے ساتھ ملک کا دورہ کرکے خبرداری اور ہوشیاری
رکھے اسی طرح جہاں جہاں مرہٹوں کے زور کا منطنہ تھا وہاں وہاں سپاہ متعین کردی
اور مرزا راجہ نے خود قلعہ پورندھر اور رُودرمال کے فتح کرنے کا ارادہ کیا۔ دونوں قلعہ بہت مستحکم
تھے سات شوال کو ساسوری کی طرف کوچ کیا جس کے نزدیک وہ دونوں قلعے پہاڑی پہ
واقع تھے اور احتشام خاں کو پونہ کی حراست کے لیے چھوڑ دیا اسکے ساتھ زبردست خاں و میرید لو
سیسودیہ و زاہد خاں و جان نثار خاں و خواجہ ابوالمکارم اور ایک دوسری جماعت جس
میں چار ہزار سوار تھے مقرر کی۔ خود موضع لونی میں پہنچا جو پونہ سے پانچ کوس پر ساسور کی
طرف واقع ہے۔ یہاں سے دو راستے ملک بادشاہی کی طرف جاتے تھے اور باغی ان
دونوں راستوں میں ملک بادشاہی پر یورش کرتے تھے۔ یہاں ایک تھانہ مقرر کیا اور راؤ
بھگونت سنگھ کو تین سو سوار اور تین سو پیادہ بندوقچی کے ساتھ اس تھانے کا افسر بنا کر کہا
مرزا راجہ ۲۰ رمضان کو ساسور سے ایک منزل پر جا پہنچا دلیر خاں کو کہ لشکر کے ہراول میں
تھا فوج ہراول اور توپخانے کے ساتھ آگے سے روانہ کر دیا کیونکہ راستے میں ایک سخت
پہاڑی کو عبور کرکے ساسور میں پہنچتے تھے پس فوج ہراول سے اس پہاڑی کا انتظام اور
دشمن کی دیکھ بھال مقصود تھی اور صبح کو خود بھی تمام سپاہ کے ساتھ مرزا راجہ نے کوچ کیا۔
جب اُسکی پہاڑی کے سامنے پہنچا تو داؤد خاں کو کہا کہ تم اپنی سپاہ کے ساتھ یہاں اُس
وقت تک کھڑے رہو کہ تمام لشکر اس ٹیکری اور زمین بلند سے گذر جائے اور بعد اسکے
خود روانہ ہوا غرضکہ اس ٹیکری سے گذر کر دو کوس آگے پڑاؤ کیا۔ دلیر خاں جو پہلے سے آگیا
تھا اور ساسور کے پاس پہنچ چکا تھا اس بات کی تلاش میں سوار کھڑا اٹھا کہ کسی اچھی جگہ
اُترے کہ یکایک دشمن کی فوج نمودار ہوئی۔ دلیر خاں نے اپنی سپاہ کو لڑائی کے لیے مستعد کر کے
آمادۂ کارزار کیا آخرکار مرہٹے تاب مقابلہ نہ لاکر بھاگ نکلے اور قلعہ پورندھر اور قلعہ رُودرمال
کی طرف جو ایک دوسرے کے مقابل دو گولی کے ٹپے سے واقع تھے چلے گئے خان مذکور
نے پیچھا کیا۔ مرہٹے لڑتے اور بھاگتے جاتے تھے۔ یہاں تک کہ اُس پہاڑ کے دامن

میں پہنچ گیا اور بہت سے مرہٹوں کا کام تمام کر دیا بعض مرہٹے قلعہ میں گھس گئے اور بعض جنگل کی طرف بھاگ گئے۔ دلیرخاں کی سپاہ نے قلعہ پر دھاوا بولدیا اور پہاڑ پر چڑھ گئی اور پہاڑ کی کمر میں جو آبادی تھی اُسکو جلا کر خاک سیاہ کر دیا۔ قلعہ کے محاصرے کے لئے سپاہ پھر اور اوپر چڑھی دونوں قلعوں کے آدمیوں نے توپ کے گولے اور بندوقیں اور بان مارنا شروع کئے دلیرخاں نے قدم پیچھے نہ ہٹایا اور جلد قلعہ پورندھر کے پاس چڑھ کر مورچہ بنا لیا اور مرزا راجہ کو تمام حال لکھ بھیجا اُس نے اپنی فوج میں سے فوراً ایک افسر کو تین ہزار سپاہ کے ساتھ روانہ کیا اور اسکے ساتھ راجہ رائے سنگھ اور قباد خاں اور مترسین اور اندرمن بوندیلہ اور بادل بخیتار اور ایک جماعت کو اسکے ہمراہ کیا۔ دلیرخاں اور اسکے معاونوں نے دونوں قلعوں کا خوب محاصرہ کر لیا مرزا راجہ نے بیلداروں کی جماعت اور بہشتی اور سیسہ اور بارود اور دوسرا لڑائی کا سامان اور توپخانہ اور مورچہ بندی کا اسباب بھی بھیجا۔ داؤد خاں جو لکری کے پاس کھڑا تھا وہ بھی دلیرخاں کے پاس چلا آیا۔ اب شاہی سپاہ نے مورچے درست کر کے دونوں قلعوں کو فتح کرنیکا ارادہ محکم کر لیا دلیرخاں کے دونوں بھتیجے غیرت و مظفر اور دوسرے افغان داؤد کے بھائی دہری بھان گوڑ بھی قلعہ پورندھر و دال کے تلے تک پہنچ گئے اور مورچے تیار کر لئے الش خاں کو توپخانے کے ساتھ اور ترکتاز خاں وغیرہ کو مرزا راجہ نے اپنے سامنے مقرر کیا کیرت سنگھ تین ہزار سوار کے ساتھ اور چند دوسرے منصبدار قلعہ پورندھر کے دروازے کے سامنے مقرر ہوئے اور سید عبداللہ کو راجہ نرسنگھ گوڑ اور کرن راٹھوڑ اور جگت سنگھ اور سید مقبول عالم نے اپنے اپنے مورچے جمائے اور راجہ رائے سنگھ راٹھوڑ و راج سنگھ اور کچھ اور بادشاہی افسروں نے قلعہ پورندھر کے پیچھے کھڑکی کے سامنے مورچے تمام کر کے مستعد جنگ ہوئے اور رسول بیگ اور روز بھان مع ایک سپاہ کے داؤد خاں کے سیدھے بازو پر کھڑے ہوئے اور چتر بھوج چوہان کچھ سپاہ کے ساتھ قلعہ رودرمال کے سامنے متعین ہوا۔ مترسین اور اندرمن بوندیلہ اور دوسرے سپاہی و سردار اس قلعہ کے پیچھے مورچے جما کر مستعد جنگ ہوئے دوسرے دن مرزا راجہ کوچ کر کے ساسوڑ کے پاس آیا اور قلعہ سے دو کوس پر لشکرگاہ بنائی اور خود سوار ہو کر قلعہ کے پاس آ کر اہتمام سپاہ کا ملاحظہ کیا۔

اور پھر لوٹ گیا۔ جاسوسوں نے خبر دی کہ نیتو سیوا کا ایک قریبی رشتہ دار ایک بڑی سپاہ لیکر
پرینڈہ کی طرف گیا ہے مرزا راجہ نے سید منور خاں بارہہ و شرزہ خاں و حسن خاں و جوہر خاں و
جگت سنگھ وغیرہ کو جو تھانہ سوپہ میں تھے اسکے تعاقب اور لڑائی کے لئے بھیجا جب یہ لوگ
پرینڈہ تک پہنچے تو دشمن اسکا حال سنکر بھاگ کر لوٹ گیا اسکے بعد مرزا راجہ نے اپنا لشکر بھی اٹھاکر
پہاڑ کے دامن میں مورچوں کے پاس مقام کردیا۔ اکثر اہل لشکر کے ڈیرے پہاڑ کی کمر میں واقع
تھے خلاصہ یہ ہے کہ شب و روز شاہی آدمی قلعہ پر گولے اور گولیاں برساتے تھے۔ دونوں
قلعوں کے پناہ گزیں بھی مدافعت میں کوتاہی نہیں کرتے تھے مرزا راجہ روز مورچوں میں جاکر
دیکھ بھال کرتا ایک برج قلعہ پورندھال کا متواتر توپوں کے گولے سے ٹوٹ گیا دلیر خاں کے
آدمی جرات کرکے اس پر چڑھ گئے اور وہاں چونکہ تحصن تھے وہ دوسری پناہ گاہ
میں گھس گئے اب مسلمان اس برج پر چڑھ کر اسکی مضبوطی میں مصروف ہوگئے اس یورش
میں چار آدمی دلیر خاں کے ہمراہیوں میں سے مارے گئے اور سات آدمی قلعہ نشینوں کے
کام آئے اور چار زخمی ہوئے جب مرزا راجہ کو یہ حال معلوم ہوا تو اپنے راجپوت بھی شرکت کو
بھیجے مبارزین نے اتنی کوشش کی کہ محصورین انکی تاب نہ لاسکے اور وہ اب قلعہ کو روک
نہ سکتے تھے آخر کار انھوں نے مرزا راجہ کے پاس پیغام بھیجا اور اماں طلب کی راجہ نے
انکو اماں دی پس محصورین قلعہ سے نکلکر دلیر خاں کے پاس آگئے اور وہ قلعہ عالمگیری سپاہ
کے سپرد ہوگیا قلعہ نشینوں کے دو سرداروں کو دلیر خاں نے خلعت دیکر باقی اور لوگوں کے
ساتھ انکو مرزا راجہ کے پاس بھیجدیا۔ راجہ نے کئی ایک کو خلعت دئے اور جب انھوں
نے وطنوں کو جانیکی اجازت چاہی۔ تو سب کے ہتھیار لے کر رخصت کردیا مرزا راجہ کے
ساتھیوں میں سے قلعہ کی تسخیر کے وقت پچاس سوار اور تیس پیادے کام آئے اور ۳۲
سوار اور ۷ پیادے زخمی ہوئے اس قلعہ کی فتح کے بعد مرزا راجہ نے داؤد خاں اور راجہ
رائے سنگھ کچھواہہ اور شرزہ خاں اور رام سنگھ چونڈاوت و محمد صالح ترخان و سید نورالعابدین
بخاری و اچل سنگھ اور اپنے چند سرداروں و سپاہیوں اور دوسرے شاہی سپاہیوں
کو جن کی تعداد سات ہزار سوار کے قریب تھی حکم دیا کہ وہ طرف سے سیوا کے ملک میں گھس کر

سوائی جے سنگھ نے شیخاوتوں کی قوت کم کرنے کیلئے انکی خانگی نزاع کو موقع غنیمت سمجھ کر سر
بٹاکر کے مرجانے کے بعد یہ دستور جاری کیا کہ جب کوئی ٹھاکر مرتا اسکی اولاد جائداد کو برابر حصّوں
میں تقسیم کر لیتی صرف سیکر اور کھیتڑی کی ریاستیں اس خلل انداز تقسیم سے بچ رہیں سیکر میں جس
چھوٹے بھائی نے دعوے کیا اسی کو مار ڈالا اور کھیتڑی میں کسی راجہ کے ایک سے زیادہ لڑکا
پیدا نہ ہوا۔ اس تقسیم سے شیخاوتوں کی خود مختاری جاتی رہی اور انکی طاقت لوٹ گئی اور آپس کے
جھگڑوں میں مدد اور فریاد کے لئے جے پور کے دوسرے سرداروں کی طرح وہاں کا ماتحت ہونا
پڑا اب ہر ایک قصبہ ہر ایک گاؤں ہر ایک گھر ہر ایک کھیت برابر تقسیم ہوتا جاتا ہے سلطانہ گانگیا سر
کھیالی اور ٹائیلن وغیرہ دیہات میں اتنے ٹھاکر ہیں کہ ہر ایک کے حصّے میں صرف چند بیگہ
اراضی ہے۔

شیخاوتوں میں سب سے بڑا گروہ جو شیخاواٹی کے بڑے حصّے پر بتعداد کثیر پھیلا ہوا ہے
سادول سنگھ والوں کا ہے ان کے بزرگوں قائم خانی نواب سے فتح کرکے جھونجھنوں پر قبضہ
کیا تھا اس خاندان میں اول نامور شخص اور کل ٹھاکروں کا مورث اعلیٰ سادول سنگھ تھا اسکی
پانچ بیٹے ہوئے کشن سنگھ۔ نول سنگھ۔ زور آور سنگھ کیسری سنگھ اور اکھے سنگھ ان میں سے
اکھے سنگھ لاولد رہا۔ باقی چاروں نے اور اسی طرح انکی اولاد نے ملک موروثی مساوی حصّوں
میں تقسیم کیا کہ اس طرح اوقات مختلفہ پر بساؤ۔ سورج گڑھ۔ نولگڑھ۔ منڈاوہ۔ ڈونڈلود۔ اَل سیسر
مل سیسر۔ منڈریلہ۔ اسمٰعیل پور۔ جھجھوڑہ۔ پرسرام پورہ۔ دیوراداس۔ چنڈانہ۔ بیری۔ وہ
بدن گڑھ۔ ڈومرہ۔ گانگیا۔ ٹائیلن اور سلطانہ بیسیوں جائدادیں ہوگئیں۔ اور ان میں سے بھی
اکثر میں دو چار اور بعض بعض میں بیس تیس حصّے دار ہو گئے ہر ایک کی مختلف آمدنی ہے
ڈونڈلود۔ سورج گڑھ۔ نول گڑھ اور منڈاوہ وغیرہ بیس بیس تیس تیس ہزار اور غایت
درجہ بساؤ کی ساٹھ ہزار روپیہ سالانہ ہے اس میں سے ہر ایک حسب حصّہ وحیثیت اپنی
خراج دیتا ہے پرانی تواریخ کے مطابق سیکر اور کھیتڑی کی آمدنی چار چار لاکھ اور کل شیخاواٹی
کی پندرہ لاکھ روپیہ سمجھی جاتی ہے جس میں سے تین لاکھ روپیہ سالانہ کے قریب راج جے پور کو خراج
وصول ہوتا ہے اس علاقے کا صدر مقام قصبہ جھونجھنوں پندرہ ہزار آدمیوں کی آبادی

ہے جنمیں سب کا حصہ ہوا اور راج کا ناظم بھی وہیں قیام رکھتا ہے۔
علاوہ صاحب جاگیر شیخاوتوں کے انکی چند شاخیں ایسی ہیں کہ کچھ آمدنی نہیں رکھتیں۔
صرف چند دیہات میں بکثرت آباد ہیں ان میں برگزیدہ سلہدی والوں کا ہے کہ انکا اول بزرگ
سلہدی سنگھ ٹھاکر سادول سنگھ کا بھائی تھا مگر اپنی کوتہ اندیشی اور تند مزاجی سے شریک
جائداد نہ ہو سکا انکی اولاد کبھی نودڑ۔ جاکھل۔ نگلی۔ موہن واڑی۔ کمرب۔ دیوتہ اور چھاروڑہ
وغیرہ چھ سات دیہات میں رہتی ہے اور راج جیپور یا ٹھاکران سادول سنگھ کی نوکری
کرکے وجہ معیشت پیدا کرتی ہے۔

کل شیخاوت جو کچھواہوں کی ایک شاخ ہیں اور راجاوت جو مہاراجہ جیپور کے ہم قوم برادر
ہیں خراج کے سوا نوکری دینے کے پابند نہیں ہیں دوسرے جاگیردار جن سے خراج نہیں لیا جاتا۔
انکو چاکری میں حاضر رہنا ضروری سمجھا جاتا ہے۔

راجپوتوں کے سوا شیخاواٹی میں اور خصوصاً کھیتڑی و شمال مشرقی حصے میں ایک اور
قوم بہ تعداد کثیر مینوں کی ہے راج جیپور میں قلعہ اور خزانوں کے محافظ ہونے کے سبب سے مینوں کا
بہت زور ہے۔ انکی شاخیں کل ملک میں پھیلی ہوئی ہیں۔ البتہ یہ لوگ ہمت و جوانمردی میں بوندی
دیواڑ کے کھیراڑ کے مینوں سے کمتر ہیں مگر چوری اور دور دور کی ڈاکہ زنی و غارتگری کی مہمات
و تدبیروں میں ان سے فائق ہیں۔

## کھیتڑی

اس مختصر ریاست کا تعلق سرکار انگریزی سے بہت مدت رہا ہے سنہ ۱۸۰۳ء میں
راجہ ابھے سنگھ والی کھیتڑی لارڈ لیک کے شامل رہا تھا اور کھیتڑی خود اختیار ریاست متصور
ہو کر اس سے معاہدہ ہوا کہ اگر سرکار انگریزی اور جیپور کے درمیان نااتفاقی رہی تو کھیتڑی سرکار
انگریزی کی طرف متصور ہوگی جنگ مرہٹہ کے زمانے میں راجہ نے اپنا ملک اور فوج سرکار کو سپرد
کر دی اور اپنے بھائی کو مع راجپوت سواروں کے جنرل مونسن کے ساتھ مہم گجرات پر بھیجا اور
یہ تمام راجپوت جنرل کی ضرورت کے وقت دریائے چمبل کے کنارے پر لڑ کر مع اپنے افسر کے
مارے گئے اس حسن خدمت کے صلہ میں لارڈ لیک نے راجہ کھیتڑی کو پرگنہ کوٹ پتلی نو ہزار

روپیہ سالانہ جمع کا عطا کیا راجہ کھیتڑی کے پاس اس پرگنے کے علاوہ اور ملک بھی ہے جس کی بابت ریاست جیپور کو خراج دیتا ہے راجہ کے تمام علاقے کی آمدنی چھ لاکھ روپیہ سالانہ کی ہے ریاست کھیتڑی باعتبار پرگنہ کوٹ پتلی عطیہ سرکار انگریزی ریذیڈنسی جیپور سے متعلق ہے اور ویسے یہ ریاست ماتحت راج جیپور ہے کھیتڑی میں تانبے کی کانیں بہت ہیں مگر بدنظمی سے کانیں اور کھنڈالی خراب ہو رہی ہیں۔ سابق میں ان کے بیس گھر تھے اب ایک بھی نہیں رہا ہے ان میں باہم نزاع ہوا تھا اور راجہ کی عدم موجودگی سے فیصلے کی امید نہ تھی اور کانوں میں محنت کرنے سے کچھ ثمرہ نہ ملا مجبور چھوڑ کر چلے گئے بڑی کانوں کے اجراء میں سب سے زیادہ پانی نکلنے کی مشکل ہے اول تو دھات کی صفائی کے واسطے جلانے کی لکڑیوں میں کمی و گرانی ہے دوسرے اس کے گلانے کی دیگر مشکلات ہیں۔

کوٹ پتلی دراصل توراواٹی میں ہے مگر کھیتڑی سے متعلق ہونے کی وجہ سے شیخاواٹی میں سمجھا جاتا ہے کوٹ معنی قلعہ اور اسکے قریب موضع پتلی ہے۔ دو لفظوں سے کوٹ پتلی مرکب ہوا ہے انیسویں صدی کے شروع میں یہ قلعہ بہت مستحکم تھا اس پر مرہٹے قابض تھے لارڈ لیک نے انکو بیدخل کر کے قلعہ مع پرگنہ راجہ کھیتڑی کو دیدیا۔

## سیکر

شیخاواٹی کی ایک ریاست کا صدر ہے ٹاڈ صاحب نے راؤ راجہ سیکر کی آمدنی تقریباً آٹھ لاکھ روپیہ سالانہ کی لکھی ہے مگر یہ اندازہ اسکا صحیح نہیں ہے رئیس کی آمدنی چار پانچ لاکھ روپیہ سالانہ ہے اور چالیس ہزار روپیہ راج جیپور میں خراج دیتا ہے ١٨٣٥ء میں انگریزی فوج گئی۔ تب سیکر بلا مقابلہ خالی ہو گیا تھا۔

١٨٤٦ء میں سیکر میں بہت پر خطر فساد برپا ہوا تھا راؤ راجہ پرتاپ سنگھ ولد راؤ راجہ لچھمن سنگھ نے قبل وفات اپنے اسی ہزار روپے سالانہ کی جاگیریں اپنے تین کنیزک زاد لڑکوں اور ایک لے پالک رام سنگھ کو دی تھیں۔ چونکہ دہ برس تک وہ قابض رہے جب ١٨٤٤ء میں سرکار نے اس ملک کا انتظام کیا تب بھی کسی نے اعتراض نہیں کیا۔ راؤ راجہ پرتاپ سنگھ نے ریاست سیکر میں اپنا ملک ہونیکی کرنل سدرلینڈ سے شکایت کی حسب اجازت صاحب ممدوح [illegible]

اُنکوبے دخل کرنیکا حکم دیا جے پور کی فوج پولٹیکل ایجنٹ کے ساتھ سنگرادت کے مقابلے میں فوج سیکر کی مدد کے واسطے گئی عرصے تک سنگرادت کا محاصرہ رہا آخرکار فتح ہوا راؤ راجہ نے پاڑودہ دبھوبھ پر جو مسکن ڈونگر سنگھ و جواہر سنگھ و بھوپال سنگھ ہیں فوج کشی کی۔ ٹھاکران مذکور راؤ راجہ کے بھائی ہیں مگر انھوں نے کنیزک زاد بھائیوں کی مدد کی تھی۔ ڈونگر سنگھ جو فوج شیخاواٹی میں رسالدار رہا تھا ساہوکار متھرا کی لڑکی کو لے جانے کی غرض سے اُس کے گھر پر حملہ کرنے کے جرم میں اول آگرے کے جیل خانے میں قید ہوا تھا جواہر سنگھ و بھوپال سنگھ کہ بھوبھ چھوٹ جانے کی وجہ سے بار دیگر ہو گئے تھے آگرے کے جیل خانے پر یکایک حملہ کرکے ڈونگر سنگھ کو نکال لے گئے ان سرکش لوگوں نے ملک کو تاخت و تاراج کیا اور نصیرآباد کے خزانے میں پہرہ والوں کو مار کر ۵۲ ہزار روپیہ کہ پلٹن کی تقسیم تنخواہ کے واسطے آیا تھا لوٹ لے گئے انجام کار ڈونگر سنگھ علاقہ جودھپور میں گرفتار ہو کر وہیں کی ریاست کے سپرد ہوا۔ جواہر سنگھ کی تحقیقات ہوئی مگر شہادت کامل نہ ہونے کی وجہ سے رہائی پاکر علاقہ بیکانیر میں پناہ پذیر ہوا اور ۱۸۸۲ء میں مع بھوپال سنگھ اور کنیزک زاد بھائیوں کے سیکر میں مسکن گزیں ہوا۔

۱۸۵۰ء میں راؤ راجہ پرتاپ سنگھ سیکر والا لاولد مر گیا۔ بھیروں سنگھ نامی بعمر سولہ برس دعویدار مسند پیدا ہوا۔ راؤ راجہ لچھمن سنگھ کے انتقال پر اُسکی رانی میڑتنی جی حاملہ تھی اُسکے میکے میں مقام گھاٹے راؤ اُس سے بھیروں سنگھ پیدا ہوا تھا حمل کی نسبت سب کو اعتراض تھا اور راجہ پرتاپ سنگھ نے اپنی حیات میں بھیروں سنگھ کو کبھی اپنا بھائی قبول نہیں کیا تھا اس کا سبب فریق ثانی نے یہ بیان کیا کہ اگر راجہ پرتاپ سنگھ قبول کر لیتا تو حسب رواج شیخاواٹی سیکر کا آدھا علاقہ دینا پڑتا سرداران شیخاواٹی سیکر میں جمع ہوئے اور سب نے ملکر بھیروں سنگھ کے حق میں رائے دی کہ وہ مسند نشین ہوا مگر اُسکی اصلیت میں مدت تک سب کو شبہ رہا۔

۱۱ مارچ ۱۸۶۶ء کو سیکر میں راؤ راجہ بھیروں سنگھ کا انتقال ہوا چند مہینوں سے بیمار تھا اس واسطے راج جے پور نے پیشتر سے انتظام عدم ارتکاب واردات کر دیا تھا۔ ٹھاکر بدھ سنگھ سردیری کا لڑکا مادھو سنگھ متبنے ہو کر مسند نشین ہوا سیکر کے سب لوگ

اُس سے رضامند تھی اور کل رشتہ داران و برادران اہلکاران راج جیپور کی موجودگی میں پگڑی
بندھی مسند نشینی کے وقت اُسکی عمر پانچ سال کی تھی ٹھاکر شیام سنگھ نے جو جدی خاندان سیکر
نے دعوے مسند نشینی کیا تھا مگر پیش نہ گیا مہاراجہ جیپور کا اس ریاست پر عرصے تک عتاب
رہا اور راج سے رئیس کی مسند نشینی منظور نہیں ہوئی وجہ یہ کہ اگرچہ باوصف عذرات و اشتباہ
اکثر عرض مند اور دعویدار لوگوں کے مہاراجہ نے مادھو سنگھ کے متبنے ہونے پر کچھ اعتراض نہیں
کیا تھا مگر بوجہ سرپرست ہونے کے نذرانہ مسند نشینی لینا چاہتا تھا سیکر والوں نے اول بحوالہ
دستور قدیم اپنی ریاست و راج ملک کے اُس کے ادا کرنے میں عذر کیا تھا۔ مگر
آخرکار جب مہاراجہ نے باجرائے اشتہار عام اپنی کل توابعین رئیس و جاگیرداروں
سے نذرانہ مسند نشینی لینے کا عام قاعدہ جاری کر دیا تو ٹھکر سنگھ منتظم سیکر نے
بھی منظور کر لیا اور یہ نے دو لاکھ روپیہ زر نذرانہ تین قسطوں میں ادا ہونا قرار پا کر اپریل ۱۸۶۹ء
میں رئیس کی مسند نشینی منظور ہوئی۔

## باؤ

یہ ٹھکانہ جھوجھنوں سے ۲۲ میل شمال مغرب میں ہے یہاں نذرانہ مسند نشینی
چند سنگھ کی مسند نشینی و تبنیت پر بقدر چالیس ہزار روپیہ قرار پایا تھا۔ یہاں کا
جاگیردار ٹھاکر کہلاتا ہے۔

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ملیچھ وردت | ملیچھدر | اچرول | ۲۹۰۰۰ | ۲۱ | ۱۳۰۰۰ | ۱۳۶۰۰ | ۱۹ | ۱۶ | ۸۲ |
| ۸ | کلیانوت | کلیان | رلتوا | ۲۵۰۰۰ | ۱۵ | ۳۴۵۰۰۰ | ۱۹۶۳۹۷ | ۳۳۷ | ۳۶ | ۳۰۱ |
| ۹ | چتر بجوت | چتیر بنج | نگرو | ۴۰۰۰۰ | ۶ | ۱۰۰۰۰۰ | ۸۳۷۰۳ | ۱۴۹ | ۲۰ | ۱۲۹ |
| ۱۰ | گوگادت | | ڈونی | ۷۰۰۰ | ۱۳ | ۱۴۸۰۰۰ | ۶۱۱۶۱ | ۱۲۱ | ۴۰ | ۸۱ |
| ۱۱ | کھمیانی | | پانی کھوا | ۲۱۰۰۰ | ۳ | ۲۴۰۰۰ | ۳۸۵۳۲ | ۵۰ | ۱۳ | ۳۷ |
| ۱۲ | کم پادت | | مہار | ۲۸۰۰۰ | ۷ | ۴۱۰۰۰ | ۲۹۵۹۲ | ۴۴ | ۸ | ۳۶ |
| ۱۳ | شتوپرن پوتر | سورت یا سورن | نتیدر | ۱۰۰۰۰ | ۳ | ۵۰۰۰۰ | ۱۵۵۱۰۶ | ۲۷۴ | ۶۲ | ۲۱۴ |
| ۱۴ | بن بیر پوتہ | بن بیر | پاٹ کوہ | ۱۹۰۰۰ | ۳ | ۲۶۶۰۰ | ۲۴۲۷۵ | ۵۲ | ۸ | ۴۴ |
| ۱۵ | نزدکا | | ان یارہ | ۲۰۰۰۰۰ | ۶ | ۳۰۰۰۰۰ | ۱۴۴۴۴۶ | ۲۶۶ | ۳۶ | ۲۳۰ |
| ۱۶ | بانکاوت | | لووان | ۱۵۰۰۰ | ۴ | ۳۵۰۰۰ | ۲۵۰۴۰ | ۶۵ | ۴ | ۶۱ |
| میزان | | | | ۹۴۷۰۰۰ | ۱۳۶ | ۲۱۹۴۸۳۶ | | | | |

# دوسرے جاگیرداران راج جیپور

| نمبر | نام شاخ | تعداد جاگیر موجب بیگھہ | تعداد اسامیان بیگھہ | معافی | باقی نوکری والے |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | کچھواہہ | ۳۱۰۰ | ۶ | ۱ | ۵ |
| ۲ | راٹھوڑ | ۲۲۳۵۶ | ۳۲۳ | ۶۰ | ۲۶۳ |
| ۳ | شیخاوت | ۱۱۰۳۸۹ | ۲۵۵ | ۳۲ | ۲۲۳ |
| ۴ | سواسرتہ | ۱۲۸۰۰ | ۲۴ | ۲ | ۲۲ |
| ۵ | بڑگوجر | ۳۰۴۰۰ | ۵۹ | ۸ | ۵۱ |
| ۶ | گوڑ | ۱۶۰۰۰ | ۷ | ۲ | |
| ۷ | چندراوت | ۱۲۲۹۱ | ۲۴ | ۹ | ۱۵ |
| ۸ | سیادوت | ۴۵۰۰ | ۹ | ۱ | ۸ |
| ۹ | دھیراوت | ۲۵۰۲۱ | ۴۶ | ۱ | ۴۵ |
| ۱۰ | پنوار | ۸۱ | ۲ | ۲ | |

| نمبر | نام شاخ | تعداد جاگیر موجب ریکھ | تعداد اسپان بموجب ریکھ | معافی | باقی نوکری والے |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱۱ | راناوت | ۱۹۲۰۰ | ۱۶ | ۲ | ۰ |
| ۱۲ | چوہان | ۲۱۶۲۰ | ۳۷ | ۳ | ۳۴ |
| ۱۳ | بالاپوتہ | ۵۴۲۰۰ | ۹۷ | ۷ | ۹۰ |
| ۱۴ | سیکروال | ۴۰۹۵۰ | ۹ | ۱ | ۸ |
| ۱۵ | راجگڑھ کا | ۸۴۱ | ۱ | ۱ | ۰ |
| ۱۶ | ہمیر دے کا | ۵۳۵۳۵ | ۱۳۹ | ۱۵ | ۱۲۴ |
| ۱۷ | ہاڈہ | ۴۴۲۵ | ۴ | ۴ | ۰ |
| ۱۸ | اوگراوت | ۲۲۰۰ | ۲ | ۲ | ۰ |

## نوٹ

آج کل کوٹھری کا لفظ جے پور کی کسی جاگیر پر استعمال نہیں پاتا۔ سب ٹھکانے کہلاتے ہیں۔ کوٹھری کا لفظ الور کے جاگیرداروں پر اطلاق پاتا ہے۔

# فصل

## تاریخ الور جغرافیہ

الور گوشہ مشرقی شمالی راجپوتانہ میں آمدنی کے لحاظ سے دوسرے درجے کی ریاست ہے کہ درمیان خطوط عرض بلد شمالی ۲۷ درجہ ۴ دقیقہ اور ۲۸ درجہ ۱۴ دقیقہ اور خطوط طول بلد مشرقی ۷۶ درجہ ۷ دقیقہ اور ۷۷ درجہ ۱۴ دقیقہ کے واقع ہے۔ اسکے شمال میں سرکاری ضلع گوڑگانوہ اور کوٹ قاسم علاقہ جیپور مغرب میں نابھہ۔ پٹیالہ اور جیپور کا علاقہ۔ جنوب میں راج جیپور اور مشرق میں بھرت پور کا علاقہ پھیلا ہوا ہے۔ اس کی لمبائی شمال سے جنوب کو اسی میل اور چوڑائی پورب سے پچھم کو پینسٹھ میل رقبہ تین ہزار ایک سو اکتالیس میل مربع۔ آبادی ۹۰۰۰۰۰ آدمی سالانہ آمدنی بیس لاکھ روپیہ اور فوج سوار و پیدل چار ہزار بیان کی جاتی تھی۔ لیکن اس وقت آمدنی میں اضافہ ہو کر ۳۲۹۹۴۷۹ - روپیہ کو نوبت پہنچ گئی ہے۔

اس ریاست کا علاقہ پوربی حصّے کے سوا اکثر پہاڑی ہے جس میں زراعت کے لائق ہر جگہ میدان اور ہموار زمین بھی پائی جاتی ہے تمام علاقے میں دو ندیوں مونگانہ اور رساجی نام ہیں سے پہلی ہمیشہ کم و زیادہ جاری رہتی ہے اور دوسری برسات کے سوا اور موسم میں نہیں بہتی یہاں کا علاقہ اگرچہ عام طور پر ڈونڈھار کی شاخ کہلاتا ہے لیکن اس زمانے میں چار علیحدہ ناموں سے مشہور ہے ایک ڈھونڈھار جس میں مالاکھیڑہ۔ راجگڑھ۔ راج پور۔ اور ہلینہ پرگنے ہیں دوسرا انہیروٹہ جس میں تھانہ غازی۔ پرتاب گڑھ۔ عجب گڑھ اور بلدیو گڑھ پرگنے ہیں۔ تیسرا راٹھ جس میں مانڈن۔ شیر دو۔ بھروڈر۔ منڈاور۔ کرنی کوٹ۔ بہرانہ۔ ہرسورہ۔ جیند دلی۔ تنار پور حاجی پور۔ بمبرپور۔ بالسنور۔ اور رام نگر پرگنے ہیں چوتھا میوات جس میں خاص الور۔ راٹھ بہادر پور۔ گوبند گڑھ۔ پیل کھیڑہ۔ کشن گڑھ۔ اسمٰعیل پور۔ تجارہ اور ٹوکڑہ پرگنے ہیں سب علاقے میں انتظامی غرض سے بارہ تحصیلیں مقرر کی گئی ہیں۔

# قوم میو۔ اور خانزادہ وغیرہ

میوات کے علاقے میں ایک قوم میو کے لوگ زیادہ رہتے ہیں۔ جو کسی تغلق وغیرہ بادشاہ کے عہد میں ہندوؤں سے مسلمان بنائے گئے ہیں انکی نسبت خیال کیا جاتا ہے کہ وہ راجپوت اور میؤں سے ملکر پیدا ہوئے۔ جاٹ اور گوجروں کی طرح وہ بھی اکثر چوری۔ غارتگری اور کھیتی سے گذر کرتے ہیں۔ میوات کے پرگنہ تجارا میں جو الور سے تیس میل شمال میں ہے ایک قوم خانزادہ نام قدیم سے آباد ہے جس کو چندر بنسی سری کرشن کی جادو نسل میں سے بیان کیا جاتا ہے سری کرشن کی بارھویں پشت میں ایک شخص بھگن پال تھا جس نے شہر بیانہ کے قریب قلعہ بھگن گڑھ بنایا سنہ ۹۲ھ میں شہاب الدین غوری نے یہ قلعہ فتح کر کے بہاءالدین طغرل کو دیدیا بھگن پال کا بیٹا اندپال مدت تک ادھر ادھر مارا مارا پھرا آخرکار اس نے سنہ ۱۱۶۳ میں اجان گڑھ آباد کیا اسکے بعد بیٹا اسکا انتی پال جانشین ہوا انتی پال کا بیٹا ادھان پال ہوا اور ادھان پال کا بیٹا السنراج ہوا۔ السنراج کے چند بیٹے تھے اُن میں سے لکھین پال پسر السنراج کے دو بیٹے سانبر پال اور شیوبر پال ہوئے یہ دونوں فیروز شاہ کے عہد میں مسلمان ہو گئے ان کے مسلمان ہونے کے باب میں دو قول ہیں ایک یہ کہ رغبت دلی سے اسلام میں داخل ہوئے تھے اور بعض کہتے ہیں کہ غارتگری کی سزا میں قتل کے مستحق ہونے پر مسلمان ہو کر جان بری ہوئی۔ خان زادوں کا بیان ہے کہ ہمارے بزرگوں کو خان جادو کا خطاب ملا تھا عوام غلطی سے خانزادہ کہنے لگے لیکن محققین کا گروہ اسپر ہے کہ اسلام کے بعد بادشاہ نے انکو خان زاد کا خطاب دیا تھا جو عزت کی نشانی سمجھا جاتا تھا اور جو کوئی معزز ہندو مسلمان ہوتا تھا وہ خان زاد شاہی کہلاتا تھا۔ بہر صورت سانبر پال ایک شیر کو مارنے کی وجہ سے ناہر بہادر کے خطاب سے مخاطب ہوا اور شیوبر پال چھجو خاں کہلایا شیوبر پال کے نو بیٹوں میں سے ملک علاءالدین نامی کی اولاد زیادہ پھیلی اور ان خانزادوں کا کتابوں میں سلسلہ زیادہ مذکور ہے۔ ان دونوں صورتوں میں وہ تو مسلم چندر بنسی راجپوت ثابت ہوتے ہیں جنکی رشتہ داری اکثر شریف لوگوں اور ان نومسلموں سے ہوتی ہے جو چوہان وغیرہ قوم میں سے مسلمان ہونے کے بعد الور اور بہرام پور کے علاقے میں رانگڑ کہلاتے ہیں۔ خان زادے لوگ چار پانسو برس سے اکثر نامور چلے آتے ہیں نواب حسن خاں جو میوات کی حکومت کے سبب فارسی کی تاریخوں میں حسن خاں میواتی کے نام سے مشہور ہے

اور جب یہ بادشاہ کے مقابلے پر رانا سانگا کے ہمراہ دس ہزار سوار لیکر آگیا تھا اور جسکی بیٹی سے
اکبر کے وزیر بیرم خان کا بیٹا عبدالرحیم خان خاناں سپاہ سالار پیدا ہوا تھا اسی خانزادہ قوم
میں سے تھا جب سے عہد شاہجہان میں فیروز خان خانزادے نے رسوخ حاصل کرکے خطاب
نوابی پایا اور شاہ آباد کو آباد کیا. سو ڈیڑھ سو برس کے قریب سے جاگیر سک. تا جاتی رہنے کے سبب وہ
انگریزی سواروں وغیرہ میں نوکری یا تجارت وغیرہ مقام میں زمینداری کرتے ہیں۔

میو اور خانزادوں کے سوا الور کے علاقے میں مختلف برہمن - بنیے - راجپوت - کایستھ - جاٹ
گوجر اور اہیر رہتے ہیں جنمیں سے راجپوت جاگیرداری اور کھیتی سے - برہمن اور بنیے کھیتی اور سوداگری
سے - کایستھ نوکری سے - جاٹ گوجر اور اہیر کھیتی اور نوکری سے اپنا گذر کرتے ہیں دوسری
ریاستوں کی طرح میوؤں کے سوا الور کے جاٹ اور گوجر لوٹ مار کے بہت کم عادی ہیں۔

## علاقہ اور آبادی

علاقہ الور کے پہاڑ جنکو اراولی پربت کا شروع کنارہ سمجھنا چاہئے برساتی موسم میں درخت
اور گھاس سے سرسبز رہتے ہیں ان میں کان کی کوئی کارآمد چیز پیدا نہیں ہوتی - جھیری گاؤں
کے پاس کسی قدر سفید پتھر نکلتا ہے - پہاڑ اور جنگل میں شیر - چیتے - سانبھر - نیل گائے - ہرن
اور سور وغیرہ جانور کثرت سے رہتے ہیں - جنکا راجہ کے سوا کوئی شکار نہیں کرسکتا - سوروں سے
کھیتی کا زیادہ نقصان نظر آیا تو انتظام ایجنسی میں بہت سے مارے جاکر پہاڑوں کے سوا
دوسری جگہ کم رہ گئے ہیں۔

**شہر** الور جو عرض البلد شمالی ۲۷ درجہ ۳۴ دقیقہ طول البلد شرقی ۷۶ درجہ ۴۰ دقیقہ پر آباد ہے
پچاس ہزار آدمی کی آبادی ہے اپنے تمام علاقے کے وسط میں ایک پہاڑ کے نیچے بسا ہوا ہے پہاڑ
پر مضبوط قلعہ کے اندر ایک محل چار کنڈ ایک تالاب سلیم ساگر اور ایک باؤڑی بنی ہوئی ہے - مغرب کی
ڈھلاؤ کی طرف ایک اندھیری دروازہ طویل راستے کے ذریعہ سے ضرورت کے لئے شہر کے
قریب رکھا گیا ہے اور شہر پناہ کی پختہ دیوار اس دروازے تک پہنچائی گئی ہے - آبادی کے گرد
کی شہر پناہ اور خندق جس میں پانچ پختہ دروازے بنے ہوئے ہیں کچی ہے اسکو سمت ۱۸۳۲ مطابق
سنہ ۱۷۷۶ء میں راؤ راجہ پرتاب سنگھ نے تیار کرایا تھا شہر کے کنارے پر ایک بڑے سے پختہ تالاب میں

نہروں کے ذریعہ سے پانی کی آمد رکھی گئی ہے۔ اور اسکے مشرقی طرف ریاست کے خوبصورت محلات قائم ہیں جن کے شمالی طرف ایک باغ میں مختلف قسم کے جانور پلے ہوئے ہیں شہر کے باہر لال دروازے کی طرف کیپٹل گنج بازار۔ مدرسہ۔ شفاخانہ۔ کوتوالی اور سرائے ہے جو بیچ طاس کیپٹل پولٹکل ایجنٹ کے انتظام میں بنائے گئے اور کمپنی باغ سے جو راؤ راجہ شیودان سنگھ نے طیار کرایا تھا بہت رونق ہوگئی ہے۔ شہر سے دو میل فاصلے پر جنوبی مشرقی طرف موتی ڈونگری نام ایک بلند مکان بنا ہوا ہے جس کے گرد پانچسو بیگہ زمیں میں بنے بلاس باغ ہر قسم کے درختوں سے بھرا ہوا ہے ان کے سوا راج اور سرداروں کے کئی اور باغ دور تک شہر کے گرد پھیلے گئے ہیں جو عمدہ نظر آتے ہیں۔

## تاریخ

الور کے نروکے راجپوت کھتیڑی وغیرہ کے شیخاوتوں کی طرح کچھواہوں کی شاخ میں ہیں وہ آنبیر کے بارہویں راجہ اُدے کرن کی اولاد میں گنے جاتے ہیں اور اُس کے پڑپوتے نروجی کی نسل میں ہونے کے سبب نروکے کہلاتے ہیں جن کا نسب نامہ اس طرح ہے۔

(۱) بیرسنگھ ولد راجہ اُدے کرن رئیس آنبیر (۲) مہراج (۳) نروجی (۴) لالہ جی (۵) اوداجی (۶) لاڈخاں (۷) فتح سنگھ (۸) کلیان سنگھ (۹) اگر سنگھ (۱۰) تیج سنگھ (۱۱) زورآور سنگھ (۱۲) محبت سنگھ (۱۳) راؤ راجہ پرتاپ سنگھ اوّل رئیس الور

یہ دعوے کیا جاتا ہے کہ اُدے کرن کا بڑا بیٹا بیرسنگھ ایسا اقرارنامے کے سبب جو کھنڈیلہ کے راجہ نے اُدے کرن کے ساتھ اپنی بیٹی کی شادی کرنے کے وقت اس مضمون کا لکھا لیا تھا کہ میری بیٹی سے لڑکا پیدا ہونے پر بغیر لحاظ عمر کے ولیعہد مانا جائے آنبیر کی گدی سے محروم رہ کر کسی گانو کا جاگیردار بنا اُسکے بعد مہراج۔ اور نروجی جس سے نروکے کہلائے لالہ جی اوداجی۔ لاڈخاں اور فتح سنگھ نے بھی وہیں دن کاٹے۔

فتح سنگھ کے بعد کلیان سنگھ نے آنبیر کے مرزا راجہ جیسنگھ دوسرے کے بیٹے کیرت سنگھ کے ماتحت جسکو شاہجہاں بادشاہ کی طرف سے پرگنہ کامہ جاگیر میں ملا تھا فسادی میووں کا خوب انتظام کیا تھا۔

سمت ۱۷۲۸ مطابق ۱۷۶۲ء میں کیرت سنگہ کے مرجانے پر اُسکے ساتھی لوگ ہر طرف پریشان ہوئے تو اُنمیں سے کلیان سنگہ نرو کا جیپور کے علاقے میں آرہا جسکو وہاں ماچیڑی اور رام پورہ دو گاؤں کچھ زمین سمیت جاگیر میں ملے۔ اُسکی اولاد میں بیٹے اگرسنگہ۔ پیتج سنگہ زورآور سنگہ اور محبت سنگہ چار شخص معمولی جاگیر پر قابض رہے۔ پانچویں بہادر اور چالاک پرتاپ سنگہ نے بھرت پور اور جیپور کے راج میں سے علاقہ دبا کر سمت ۱۸۳۲ مطابق ۱۷۷۵ء میں علیحدہ ریاست الور کی بنیاد ڈالی جسکی خودمختاری قائم رہنے کے لئے اُس نے آخری بادشاہ شاہ عالم ثانی سے سند مع منصب حاصل کی اور اپنی زندگی میں ہر طرح مضبوطی کر کے اپنی اولاد کے لئے قابض رہنے کے سوا کوئی کام باقی نہ چھوڑا۔ اس وقت سے تقریباً ڈیڑھ سو سال پہلے اس ریاست کی بنا پڑکر وہاں چھ رئیس راؤ راجہ پرتاپ سنگہ۔ راؤ راجہ بختاور سنگہ راؤ راجہ بنے سنگہ۔ راؤ راجہ شیودان سنگہ۔ مہاراجہ منگل سنگہ اور مہاراجہ جے سنگہ مسندنشیں ہوئے۔ جن میں سے راؤ راجہ شیودان سنگہ کے سوا کوئی راج کی گدی پر پیدا نہیں ہوا۔

## راؤ راجہ پرتاب سنگہ

بکرم سدی ۳ سمت ۱۸۳۲ مطابق ۱۷۷۵ء ۲۵۔ نومبر کو ۳۵ برس کی عمر میں الور پر قابض ہوکر رئیس کہلایا۔ وہ جیپور سے مہاراجہ مادھو سنگہ اوّل کے عہد میں گرفتار کئے جانے کے خوف سے بھرت پور کو بھاگ گیا تھا اور جیپور و بھرت پور والوں کی لڑائی کے وقت اپنے رشتہ داروں کا شریک ہو گیا جس سے اُسکو قدیمی جاگیر واپس ملگئی۔ سمت ۱۸۲۴ میں مہاراجہ مادھو سنگہ کے مرنے کے بعد جیپور میں ابتری پھیلنے سے اس نے وہاں کا پرگنہ راجگڑھ اور تھانہ غازی اور بھرت پور کے میواتی گاؤں دبا لئے۔ راؤ پرتاب سنگہ ۱۷۷۱ء سے ۱۷۷۵ء تک بادشاہی سردار نجف خاں کو بھرت پور اور آگرے کا قبضہ دلانے میں اُسکا مددگار رہا جس سے نواب نے راؤ کو ماچیڑی کی سند۔ راؤ راجا کا خطاب اور پانچہزاری منصب ماہی مراتب سمیت شاہ عالم ثانی سے دلا دیا اس سے جیپور کو اور بھی بزرگی یعنی حکومت کا دعوے نہ رہا۔ سمت ۱۸۳۲ مطابق ۱۷۷۵ء میں راؤ راجہ نے بھرت پور کے ماتحت قلعہ دار نون سنگہ اور اسکی فوج سے قلعہ الور چھین

کر راجاؤں کی طرح مسند نشینی کا جلسہ کیا ایک بار نواب نجف خاں نے راؤ راجہ کی ترقی سے ناخوش ہو کر ٹپاٹ مقام سے چھ کوس مغربی طرف اسکو بڑی بھاری شکست دی لیکن اس نے جلد اس نقصان کا عوض نکالنے کو جیپور کا پرگنہ نسوہ لوٹ کر بیس لاکھ روپے کا مال حاصل کیا اور سمت ۱۸۴۳ مطابق سنہ ۱۷۸۶ء تک کچھ جیپور کے گاؤں اور زیادہ بھرت پور کے پرگنے دبا کر راج کو اتنا بڑھایا کہ وہ بغیر کسی کی مدد کے دوسرے رئیسوں سے مقابلہ کے لائق بن گیا۔ جن دو ریاستوں کا علاقہ دبایا گیا انھیں سے راؤ راجہ کو فائدہ اٹھانے کا سبق ملا تھا جیسے کہ جیپور والوں نے بادشاہی خالصے کی زمین دبائی اور بھرت پور والوں نے اُسمیں سے علیحدہ اپنی ریاست جمائی ویسے ہی رئیس الور نے ان دونوں کے پرگنے چھین کر حکومت پائی۔ ایسی حالت میں جبکہ مرہٹے وغیرہ ملک کو لوٹ کا دسترخوان سمجھے تھے راؤ راجہ نے وہ ہمت اور دلیری کا کام کیا جسکو راجپوت لوگ سیکڑوں برس سے چھوڑ چکے تھے۔ راؤ راجہ گدی پر بیٹھنے سے پندرہ برس کے بعد پوس بدی ۵ سمت ۱۸۴۷ بکرمی مطابق ۲۶ دسمبر سنہ ۱۷۹۱ء کو پچاس سال کی عمر میں مرگیا۔ اسکے بعد ٹھاکر تھانہ کا بیٹا بختاور سنگھ جو قریب رشتہ داری کے سبب گود لیا گیا تھا مالک بنا۔

## راؤ راجہ بختاور سنگھ

اسکے گود لیئے جانیکی نقل اس طرح ہے کہ راؤ راجہ پرتاب سنگھ نے اپنے ہم قوم ٹھاکروں کو اُنکے لڑکوں سمیت ایک دربار میں جمع کیا سب لڑکے علیحدہ علیحدہ کھیل کی چیزوں میں مصروف ہوئے اور بختاور سنگھ ڈھال تلوار کا کھلونا لیکر راؤ راجہ کے پاس گدی پر جا بیٹھا جسکو اُس نے قدرتی پسند (انتخاب) سمجھ کر اپنا وارث قرار دیا۔

راؤ راجہ سمت ۱۸۵۰ مطابق سنہ ۱۷۹۳ء میں کچاہن علاقہ مارواڑ سے شادی کرکے واپس آتا تھا تو راستے میں مہاراجہ جیپور اُسکے باپ کی ماتم پرسی کے طور پر ملنے کو آیا اور یہ بھی اُس کے پاس گیا۔ راؤ راجہ نے ماتم پرسی کے شکریے میں دادسہ اور نسوہ وغیرہ پرگنے جے پور کو چھوڑ دیئے۔

نبی بخش خاں دہوسش دار خاں وغیرہ شیخ جو عہد راؤ راجہ پرتاب سنگھ میں مختار کاروبار ریاست تھے ان میں اپنی بااختیاری و کارگذاری سے نہایت تکبر آگیا اپنے زعم میں راؤ

راجہ کا کچھ وجود نہ سمجھتے تھے بلکہ ایک روز شیخ الہی بخش نے گفتگو بے ادبانہ سے ارتکاب گستاخی بھی کیا اس وجہ سے راؤ راجہ ان سے مکدر ہو گئے اور انگوزہ ہت سے مار کر۔ نواب احمد بخش خاں مصاحب کو رزیڈنٹی دہلی کا سفیر بنایا۔

سمت ۱۸۶۰ مطابق سنہ ۱۸۰۳ء میں الور کے علاقہ لاسواڑی گاؤں پر انگریزی جنرل لارڈ لیک اور سیندھیا وغیرہ سے لڑائی ہوئی جسمیں مرہٹوں کو شکست کے بعد راؤ راجہ کے مصاحب نواب احمد بخش خاں اور ٹھاکر سمرت سنگھ کلیاوت نے سپاہ کر کے بہت نقصان پہنچایا اس خیرخواہی میں راؤ راجہ سے بغیر خراج سرکاری عہد نامہ قرار پاکر انکو کئی پرگنے یعنی اسماعیل پور۔ منڈاور۔ دربارپور۔ بیرانہ۔ تاپے۔ مانڈھن۔ گھیلوٹ۔ بیجواڑ۔ سرائے دادری۔ بدھوانہ اور بھونگر انعام میں دئیے گئے اور خاص کارگذاری کے سبب نواب احمد بخش خاں کو سرکار انگریزی کی طرف سے پرگنہ فیروزپور اور راج کے نئے علاقے میں سے پرگنہ لوہارو جاگیر میں عنایت ہوا۔

**لوہارو**۔ نواب احمد بخش خاں کے بیٹے شمس الدین خاں سے جو ولیم فریزر رزیڈنٹ دہلی کے قتل کرنے کے جرم میں مارے گئے۔ پرگنہ فیروزپور ضبط ہو کر ضلع گوڑگانوہ میں شامل کیا گیا اور لوہارو انکی اولاد کے قبضہ میں صوبہ پنجاب کے ماتحت چلا آتا ہے۔

لیکن لوہارو کی ریاست سے مجھکو یہ روایت ملی ہے کہ نواب احمد بخش خاں عساکر سرکار انگلیشیہ میں شامل تھے اور علاوہ خدمت جنگ کے وہ اس کام میں بھی مصروف تھے کہ اثر سرکار انگلیشیہ کا راجپوتانہ میں پھیلے۔ الور و جیپور کے عناد و روزانہ فساد سے بھی وہ باخبر تھے اجمیر سے دہلی واپس آتے ہوئے وہ کئی بار الور میں مقیم ہوئے جہاں راؤ راجہ بختاور سنگھ سے چند بار انکی ملاقات ہوئی نواب کی شرافت نسبی و لیاقت حسبی کی وجہ سے احترام کے ساتھ راؤ راجہ نے اُن سے رابطہ بڑھایا اور انکی سپہ گری و فراست کی یہاں تک قدردانی کی کہ اُن کو ساتھ دستار بدلی۔

جبکہ معاملات ریاست میں گفتگو راؤ راجہ سے انکی شروع ہوئی تو نواب احمد بخش خاں نے نشیب و فراز واقعات مملکت ہند سے بحث کرنے کے بعد یہ امر اُن کے ذہن نشین کر دیا کہ

راؤ ماچیڑی کی دیرینہ باجگزاری وجاگیرداری جیپور کی وجہ سے گھات میں ایسے قوی دشمن [illegible] الور کی خودمختاری کا علم نگونسار کردیں اس اختلال سے دوامی نجات کی صورت ایک باقوت و با اقتدار حکومت کی حمایت سے ہی صرف حاصل ہوسکتی ہے۔

انگریزی فوجیں راجپوتانے میں امن وامان قائم کرنیکی غرض سے سایہ افگن ہیں قبل ازیں کہ ماچیڑی کے ساتھ گورنمنٹ انگریزی کا کوئی معاہدہ ہو مآل اندیشی اور تدبیر صائب یہی ہے کہ راؤ راجہ بختاور سنگھ سرکار کے سایۂ عاطفت وحمایت میں آ جائیں۔ ابتدا استدعا کو نواب احمد بخش خاں کا مشورہ و کوشش کارگر ہوئی۔ بختاور سنگھ نے اس امر اہم و دشوار و نازک مسئلے کا ذمہ دار اپنے مشورہ کار ہی کو بنانا چاہا اور اس پر اصرار کیا۔ نواب نے اس وساطت وسفارت کے بار گراں اپنے دوش ہمت پر لیا۔ رئیس الور کے نوشتجات لیکر عازم لشکر سرکار انگریزی ہوئے۔

ساتھ ہی اسکے فیمابین رئیس الور و نواب احمد بخش خاں کے یہ عہد وپیماں ہوئے۔ کہ اگر نواب کی ایلچی گری وکارگزاری سے جیپور کی ماتحتی سے الور خودمختار ریاست بن گئی تو لوہارو کا پرگنہ اس خدمت کے بدل میں رئیس الور بلا شرط احد اسے انکی ملکیت وحکومت میں دیدیگا۔ الور سے معاہدہ ہونے کے بعد راؤ راجہ بختاور سنگھ نے اپنے وعدے کا ایفا کیا اور اس پرگنے کو نواب کے نام اس طرح ہبہ کردیا گیا کہ اس پرگنے کی بابت گورنمنٹ انگریزی کے نام لادعوے ہونے کی دستاویز لکھدی تاکہ نواب اور انکے جانشین کسی عہد میں بھی پابند وماتحت راج الور کے نہ رہیں۔ نواب احمد بخش خاں نے بھی کوئی دست آویز کسی قسم کی ریاست الور کو نہیں دی اور انگریزی حکام کے مشورے وعلم ومنظوری سے لوہارو کے پرگنے کو اپنی ریاست فیروزپور کے محالات میں شامل کیا۔

**نوٹ**۔ اس روایت کی صداقت پر یہ دلیل ہے کہ ریاست لوہارو کو ریاست الور کے ساتھ کسی قسم کا تعلق نہیں۔ نہ خراج دیتی ہے نہ دوسری کسی طرح کی ماتحتی رکھتی ہے اور لوہارو پر ہی کیا منحصر ہے۔ راجہ نیمرانہ خراجگزار الور کا خراج بتوسط ایجنسی ادا ہوتا ہے۔

راؤ راجہ کو پرگنہ دادری اور بدھوانہ کے دور ہونے کے سبب عوض میں کرشن گڑھ اور تجارا دئے گئے۔ سمت ۱۸۷۰ مطابق ۱۸۱۳ء میں راؤ راجہ نے دُبّی اور سکرا و دقلعے جیپور کی علاقے میں سے دبالئے جنکو خلاف عہد نامہ جان کر سرکار انگریزی نے فوجی دھمکی سے واپس دلایا اور الور سے تین لاکھ روپیہ فوج خرچ میں لیا۔ لیکن راؤ راجہ نے علاقے میں نیا محصول جاری کرکے رعایا سے چھ لاکھ روپیہ وصول کیا۔

آخر عمر میں راؤ راجہ کو خلل دماغ ہو گیا تھا ایکبار اُس نے بیماری سے آرام نہ ہونے کے سبب سول شاہی نقیروں پر جن کا وہ بہت معتقد تھا جادوگری کا شبہ کرکے بہت سی بیگناہوں کے ناک کان کٹوا ڈالے اور ایک مٹکا بھر کر نواب احمد بخش خاں کے پاس جو ناراض ہو کر اپنی جاگیر کو چلے گئے تھے بھیجدیا۔ اس ظالمانہ کارروائی کی تحقیقات کے لئے ایک انگریزی افسر مقرر ہوا۔ لیکن اسی برس راؤ راجہ کا ماگھ سدی ۲ سمت ۱۸۷۱ مطابق ۱۸۱۵ء میں چوبیس برس راج کرنے کے بعد چالیس سال کی عمر پاکر انتقال ہو گیا اور سرکاری طرف سے دئے ہوئے پرگنے ضبط کر لینے کی تجویز ملتوی کھی گئی۔ اسکے مرنے کے بعد موسےنام طوائف سے جو اسکے ساتھ ستی ہو گئی تھی ایک بیٹا بلونت سنگھ اور ایک لڑکی چاند کنور باقی رہی۔ اور بھتیجا بنے سنگھ راجپوتانے کے قاعدے سے متبنے سمجھا گیا جس سے کچھ مدت تک راج کے دو حصے ہو گئے۔

## راؤ راجہ بنے سنگھ

اور

## راجہ بلونت سنگھ

یہ دونوں کم عمر رئیس الور کے مالک مانے گئے اور راج کا سب کام اہلکار کرتے رہے لیکن سمت ۱۸۸۰ مطابق ۱۸۲۴ء میں سرداروں نے بنے سنگھ کی طرفداری میں اور نواب احمد بخش خاں وغیرہ نے بلونت سنگھ کی مددگاری میں مخالفت پیدا کی۔ اس معاملے میں جنرل اکٹر لونی رزیڈنٹ نے راؤ راجہ بنے سنگھ کی حقداری مانکر صدر کو رپورٹ کی اور نواب احمد بخش خاں نے اُسکے برخلاف گورنر جنرل کی خدمت میں تحریر بھیجی جہاں سے رزیڈنٹ کو نواب کی رائے کے ساتھ کام کرنیکی ہدایت ہوئی اُس پر مجبور ہوکر رزیڈنٹ نے نواب سے

اتفاق کر کے اُنکے دشمنوں کو جنھوں نے اُنھیں قتل کے ارادے سے زخمی کیا تھا راؤ راجہ سے طلب کیا اور تعمیل نہ ہونے پر سرکشی کی رپورٹ کر کے فوجی دباؤ ڈالنے کی منظوری منگالی۔ راؤ راجہ نے خوف کے سبب راجہ بلونت سنگہ کو قید سے رہا کر کے رزیڈنٹ اور نواب کی صلاح کو قبول کیا۔ آخر یہ قرار پایا کہ چار لاکھ روپے سالانہ کی جاگیر جو اُس وقت الور کی تہائی آمدنی تھی راجہ بلونت سنگہ کو دی جانے اس لئے دو لاکھ آمدنی کا پرگنہ تجارا وغیرہ اور دو لاکھ روپیہ سالانہ نقد مقرر ہو گیا اقرار نامے میں یہ شرط لکھی گئی کہ اُسکے بعد خاص اولاد جاگیر کی حقدار رہے گی اور لا ولد ہونیکی صورت میں جاگیر واپس راج الور کے شامل ہو جائیگی۔ راجہ بلونت سنگہ تجارا کی خودمختار جاگیر پانے سے بیس برس کے بعد بغیر اولاد گذر گیا جس سے اُسکا تمام علاقہ پھر الور میں داخل ہو گیا۔

سمت ۱۸۸۳ مطابق ۱۸۲۶ء میں اس وجہ سے کہ راؤ راجہ نے نواب پر حملہ کرنیوالوں کو سزا دینے کے عوض بڑے بڑے عہدے دے رکھے تھے رزیڈنٹ نے رئیس سے ملاقات نہ کی اور اُسکے سفیر کو گورنر جنرل کی حضوری نصیب نہ ہوئی اس پر سرکار مہربانی سے ناامید ہو کر راؤ راجہ نے راج جے پور کا ماتحت بننا چاہا لیکن سرکار انگریزی سے اس خلاف عہدنامہ کارروائی کے سبب اُس پر کچھ جرمانہ ہو کر ممانعت کی گئی۔ سمت ۱۸۹۴ مطابق ۱۸۳۸ء میں راؤ راجہ نے انتظام کی ابتری سے خود تنگ آ کر آغا صاحب خوشنویس کی معرفت رزیڈنسی دہلی کے میر منشی عمو جان کو سات سو روپیہ ماہوار تنخواہ پر دیوان ریاست اور نواب فیروزپور کے نوکر مرزا اسفندیار بیگ کو تین سو روپیہ تنخواہ پر نائب دیوان مقرر کیا۔ ان اہلکاروں نے شہر اور پرگنوں میں عدالتیں قائم کر کے تمام قرضہ بے باق اور ساہوکاروں کا ٹھیکہ اور بے جا دباؤ بالکل علاقے سے اُٹھا دیا۔ کئی برس کے بعد منشی نے رشوت کے ذریعہ سے بدنیتی پھیلائی اور مرزا نے دیانتداری سے اُسکی مخالفت اختیار کی اوّل تو منشی نے مرزا کو ملکی کام سے علیحدہ کرا کر مدرسے کی نگرانی پر رکھ دیا۔ لیکن آخر میں مرزا نے منشی پر رشوت لینا ثابت کر کے اُسکو قید کرایا جو سات لاکھ روپیہ ڈنڈ دیکر رہا ہوا۔ مرزا نے دیوانی کا عہدہ پا کر پانچ برس تک عمدگی سے کام کیا لیکن سمت ۱۹۱۲ مطابق ۱۸۵۶ء میں راؤ راجہ

فالج کی بیماری سے ضعیف ہو کر پھر منشی عمو خاں اور اسکے بھائی فضل اللہ خاں و انعام اللہ خاں کے دم میں آ گیا اور انکو دوبارہ مختار بنا دیا۔

۱۸۵۷ء کے غدر میں جبکہ راؤ راجہ بہار بھاؤ سنگ نے بارہ سو آدمی کی جمعیت باغی فوج کے مقابلے کو آگرے کی طرف روانہ کی جو شکست کھا کر پریشان ہو گئی۔ ان دنوں میں رئیس کی بیماری کے سبب میا اچپلہ وغیرہ نے مرزا کے اشارے سے کئی آدمیوں کو جادو کرنے کے الزام سے بیگناہ مروا ڈالا۔ اس سخت ظلم کے بعد جو کم عقلی اور ضعیف الاعتقادی سے ریاستوں میں ہو جایا کرتا ہے۔ راؤ راجہ کی جان نہ بچی اور صلاح کاروں نے بھی بد نتیجہ دیکھا۔ میا اچپلہ جنیرہ میں قتل ہوا مرزا کچھ مدت کے بعد اندھا ہو کر ریاست سے نکالا گیا۔

اور بھادون بدی ۹ سمت ۱۹۱۴ مطابق ۱۸۵۷ء کو راؤ راجہ بنے سنگھ بیالیس سال راج کرنے کے بعد پچاس برس کی عمر میں مرگیا۔

راؤ راجہ نے آغا خوشنویس سے پچاس ہزار روپے کے مصارف میں کتاب گلستان لکھوائی۔ مولوی فضل حق صاحب خیر آبادی نامور منطقی کو اپنے یہاں نوکر رکھا پنڈت رد نیائن دموتی رام شاستری۔ صدیق و سکھدیو پہلوان وغیرہ نامی لوگ راج میں جمع کئے تھے۔

## راؤ راجہ شیودان سنگھ

تیرہ برس کی عمر کے اندر سمت ۱۹۱۴ مطابق ۱۸۵۷ء اگست میں اپنے والد کے بعد مسند نشین ہوا اسکی کم عمری سے کئی سال تک سرکاری نگرانی لازم تھی لیکن ہندوستان میں غدر و فساد کے باعث اور منشی عمو خاں کی کارگذاری کے اعتبار سے کوئی مداخلت نہ کیگئی۔ کم عمر رئیس لکھنا پڑھنا چھوڑ کر ایکدم ناچ و رنگ فضول باتوں میں مصروف ہو گیا اور عمو خاں کے رشتہ داروں کی صحبت میں رہ کر جنھوں نے اس پر بھی مصیبت ڈالی راجپوتوں کو بالکل بے قدر اور جانوروں کی برابر سمجھنے لگا۔ مرزا اسفندیار بیگ نے راجپوتوں کو رئیس کے مسلمان ہو جانے کا اندیشہ جتلا کر ایکدم فساد پر تیار کیا جنھوں نے سمت ۱۹۱۵ مطابق ۱۸۵۸ء اگست میں رات کے وقت چھاپہ مار کر دو آدمیوں کو قتل اور منشی اور اسکے دونوں بھائیوں کو قید کر لیا۔ پھر فسادیوں نے منشی اور اسکے رشتہ داروں کو راؤ راجہ کے تاکید کرنے سے دہلی بھیجدیا۔ اس

معاملے کی خبر سنکر کپتان نکسن پولٹیکل اجنٹ بھرت پور سے جلد الور میں آیا اور اُس نے رئیس کو راجپوتوں کی تباہی پر مستعد اور ملکی کام سے بے خبر دیکھ کر پنچایت اور ایجنسی قائم ہونے کے لئے صدر میں رپورٹ کردی جو منظور ہوکر نومبر ۱۸۵۸ء میں کپتان انہی کی تقرری عمل میں آئی اور راؤ راجہ ایک برس تک خود مختار رہنے کے بعد ہوشیار ہونے تک کام سے بیدخل کیا گیا۔ رئیس نے دوسرے برس ٹھاکر لکھدیر کو جو راجپوتوں کا سرغنہ تھا قتل اور ایجنسی کو زبردستی خارج کرنا چاہا۔ لیکن پولٹیکل افسر نے خبر پاکر کئی صلاح کاروں کو جتی کی سزا دی۔ ایجنسی کے انتظام میں مالگذاری کا بہنا انتظام ہونے سے راج کی سالانہ آمدنی پندرہ لاکھ تک پہنچگئی۔

## دوبارہ اختیارات

پانچ برس بیدخل رہنے کے بعد سمت ۱۹۱۹ مطابق ۱۸۶۳ء ۱۴۔ دسمبر میں راؤ راجہ کو دوبارہ حکومت کے اختیارات ملے۔ انھوں نے دوبارہ اختیار پاتے ہی ٹھاکر لکھدیر کو اُسکی جاگیر نکال کر کلکتے میں گورنر جنرل سے ملاقات کی دوسرے برس میاں جان جابک سوار رئیس کی ناراضگی سے مارا گیا جس کی تحقیقات میں کپتان ہملٹن افسر کی سستی معلوم ہوکر محکمہ ایجنسی بالکل توڑ دیا گیا اور کپتان مذکور فوجی صیغے میں تبدیل کردیا گیا۔ راؤ راجہ نے سنبھل کر بہت عمدہ انتظام کیا لیکن یہ اُسکی عادت کے خلاف تھا اُس نے ایک برس کے بعد دوبارہ عیش و آرام میں پڑ کر کئی رنڈی بھڑووں کو جیپور سے اپنے یہاں بلوالیا جس سے مہاراجہ رام سنگھ بہت رنجیدہ ہوا اس موقع کو غنیمت سمجھکر لکھدیر نے جیپور سے بہت سے لٹیرے راجپوت جمع کرکے الور پر حملہ کیا مگر الور کی فوج نے اُسکو شکست دیکر اپنے علاقے سے نکالدیا۔

راؤ راجہ شیو دان سنگھ نے جلد اپنی ننہال شاہ پور سے واپس آکر ریاست جیپور پر کئی لاکھ روپیہ نقصان کا دعوے کیا۔ جیپور نے خبلی طور پر اُس سے دو چند ہرجانہ پیش کیا اس مقدمے میں گورنر جنرل کا منشا ٹھاکر لکھدیر کو سزا دینے کا ضرور تھا لیکن راجپوتانے کے پولٹیکل افسروں کو راج جیپور اور ٹھاکر لکھدیر کی رعایت منظور تھی اس لئے کچھ نتیجہ پیدا نہ ہوکر لکھدیر سو روپیہ ماہوار پنشن پر حکم کے موافق جیپور اور الور دونوں کے علاقے سے باہر اجمیر کے مقام میں رہنے لگا۔

سمت ۱۹۲۵ مطابق ۱۸۶۹ء میں راؤ راجہ نے راج کے ہر ایک قصبے اور بڑے گاؤں میں مدرسے مقرر کیے جنمیں سولہ ہزار روپیہ سالانہ خرچ سے پانچ ہزار لڑکے تعلیم پاتے تھے۔ اسی سال راؤ راجہ کے جھالراپاٹن والی رانی سے کنور پیدا ہوا جسکی خوشی میں لاکھوں روپیہ خرچ کردیا گیا۔

دوسرے سال حضور ملکہ معظمہ کے دوسرے بیٹے شاہزادہ صاحب اڈنبرا ریاست میں آکر دعوت اور سیر سے خوشی کے ساتھ واپس گئے۔ اسکے بعد راؤ راجہ نے بہت سے فوجی راجپوتوں کو موقوف کردیا جنھوں نے فساد کرنا چاہا۔ کپتان جیمس بلیر نے بہت فہمائش کی لیکن وہ قرولی میں جاکر فوت ہوگیا۔ کپتان طامس کیڈل نے ایجنسی پر مقرر ہوکر ابتری کے سبب رئیس کے دوبارہ بے دخل ہونیکی رپوٹیں کیں۔ انھیں دنوں میں راؤ راجہ کا کنور اور رانی جھالی بیماری سے انتقال کرگئے جس کے غم نے اسکو علاوہ ایجنسی کا حکم آجانے کے زیادہ پریشان کیا۔

## دوبارہ بے اختیاری

سمت ۱۹۲۷ مطابق ۱۸۷۰ء اکتوبر کے مہینے میں سات برس حکومت کے بعد راؤ راجہ دوبارہ بے اختیار کیا گیا جس پر اُس نے رنج سے فقیری حتبلا نے کو گیروا کپڑے رنگ لیے رئیس نے سات برس کے اندر ساڑھے بیس لاکھ کا خزانہ اور سولہ لاکھ قرض لے کر ساڑھے چھتیس لاکھ روپیہ راج کی سالانہ آمدنی کے علاوہ خرچ کر ڈالا۔ وہ بے اختیاری میں سوائے سامان کے سوا جیب خرچ کا پندرہ ہزار روپیہ ماہوار وقت سے پہلے خرچ کرکے تنخواہ کے علاوہ اُس نے ستانوے ہزار روپیہ قرض لیکر خرچ کر ڈالا اور ساہوکاروں اور سوداگروں کو آئندہ قرض دینے کی ممانعت کی گئی۔ رئیس نے طیش میں آکر بلکل کو مروا ڈالنا چاہا۔ لیکن خبر ہوجانے سے اُسکے صلاح کار پھر قید کیے گئے۔ انگریزی سرکار سے قرض لیا جاکر سات لاکھ روپے میں فوجی نوکروں اور رنڈی بھڑوؤں کو بے باق کیا گیا۔ سمت ۱۹۳۰ مطابق ۱۸۷۳ء میں مالگذاری کا نیا بندوبست ہونے سے آمدنی میں سات لاکھ کی ترقی ہوکر بیس لاکھ روپے سالانہ خالصے کی جمع وصول ہونے لگی۔ اسی سال دلی سے الور تک

ریل جاری ہونے پر رئیس نے بڑی دھوم سے انگریزی افسروں کی دعوت کی۔

افسوس ہے کہ وہ خودمختاری کی امید و رنج میں آٹھ برس ذی اختیار اور آٹھ برس مجروح دل رہ کر سمت ۱۹۳۱ مطابق ۱۸۷۴ء ۱۱۔ اکتوبر کو ضعف دماغ کی بیماری سے اپنی انتیسویں سالگرہ کے بعد انتقال کر گیا اُسکے بعد ایک لڑکا جسونت سنگھ رہا جس کو ماں کی طرف سے شریف نہ سمجھا جا کر۔ نزوکہ راجپوتوں کی بارہ کوٹھریوں میں سے گود لینے کی ضرورت پڑی۔ انگریزی سرکار سے منگل سنگھ ٹھاکر بھانہ اور لکھدیر جاگیردار بجواڑہ کی بابت بڑے سرداروں سے رائے لینے کا حکم آیا زیادہ لوگوں نے پولٹیکل افسر کی صلاح سے کم عمر منگل سنگھ کو پسند کر کے گدی پر بیٹھایا۔

## مہاراجہ منگل سنگھ

یہ گود لئی جا کر سمت ۱۹۳۱ مطابق ۱۸۷۴ء ۱۔ دسمبر کو چودہ برس ایک مہینے کی عمر میں مسند نشین کیا گیا اور ٹھاکر لکھجی یعنی لکھدیر اور اُسکے ساتھیوں نے سرکشی کی جو کسی قدر جاگیریں ضبط کئے جانے سے دور ہوئی۔ لکھدیر سنگھ نے اگلے رئیس کو ہر طرح دق کیا تھا لیکن اب وہ انگریزی منشا کے خلاف کارروائی سے فائدہ نہ اٹھا سکا اور اُس نے ہدایت کے موافق آخری عمر اجمیر و جیپور میں رہ کر پوری کی۔ دوسرے دعویدار کنور جسونت سنگھ نے ابراہیم سوداگر وغیرہ کی مدد سے کئی برس تک راجہ بلونت سنگھ کی طرح تیجارا وغیرہ ملنا۔ لینے کی کوشش کی مگر سرکار کی طرف سے کچھ توجہ نہ ہوئی اس لئے اُسکو گذارے کے لائق تنخواہ پر جو رئیس نے مقرر کر دی صبر کرنا پڑا۔

سمت ۱۹۳۲ مطابق ۱۸۷۵ء ۲۲۔ اکتوبر کو راؤ راجہ میوکالج اجمیر میں تعلیم کے لئے سب رئیس زادوں سے پہلے داخل ہوا۔ ایک برس تک اُس نے پڑھنے لکھنے پر خوب دل لگایا لیکن پھر سیر و شکار کا شوق زیادہ ہونے سے پنڈت من پھول سی۔ ایس۔ آئی۔ اتالیق نے استعفا دیا۔ اور کپتان این۔ سی۔ مانٹلی اُس کے عوض مقرر ہوا۔ کپتان نے سمت ۱۹۳۳ مطابق ۱۸۷۶ء کی رپورٹ میں جس سال کہ راؤ راجہ کی شادی مہاراجہ کشن گڑھ کی بیٹی کے ساتھ ہوئی۔ لکھا ہے۔ کہ وہ (راؤ راجہ) انگریزی زبان لکھنے پڑھنے کی بہ نسبت اچھی طرح بول سکتا ہے

فارسی کسی قدر سیکھی ہے اور اردو سے خوب واقف ہے۔ اسی سال پنچایت کے ممبروں میں سے پنڈت روپ نارائن دیوان اور ٹھاکر منگل سنگھ گڑھی والے کو انگریزی سرکار سے رائے بہادر خطاب عطا ہوا۔

سمت ۱۹۴۱ مطابق ۱۸۸۴ء نومبر کے مہینے میں راؤ راجہ کو سرکاری طرف حکمرانی کو کامل اختیارات ملے جسکی خوشی میں اس نے کسان رعایا کو باقیات کا دس لاکھ روپیہ چھوڑ دیا اور سمت ۱۹۴۲ مطابق ۱۸۸۵ء میں انکو انگریزی سرکار سے تمغائے ستارہ ہند درجہ اول حاصل ہوا۔ سمت ۱۹۴۳ مطابق ۱۸۸۶ء میں راؤ راجہ نے پچاس ہزار روپیہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی جوبلی کے یادگاری مکان کے چندے میں دیکر خیرخواہی ثابت کی۔

سمت ۱۹۴۵ مطابق ۱۸۸۹ء کے شروع پر انگریزی سرکار سے راؤ راجہ کو خطاب مہاراجہ موروثی طور پر عنایت ہوا۔ شمالی ہندوستان کے قربت کے اثر سے الور کا سررشتہ تعلیم ترقی پر ہے۔ انگریزی و فارسی مدرسے ہر پرگنے میں قائم ہیں اور دارالریاست کے ہائی سکول میں انٹرنس تک تعلیم دی جاتی ہے۔ مہاراجہ منگل سنگھ نے ۱۸۹۲ء میں انتقال کیا۔

## مہاراجہ جے سنگھ

مہاراجہ جے سنگھ اپنے باپ منگل سنگھ کے بعد مسند نشین ہوئے انکو پورے اختیارات ۱۹۰۳ء میں ملے۔

# فصل

## قرولی کی تاریخ میں جغرافیہ

قرولی مشرقی راجپوتانہ میں ایک چھوٹی لیکن پرانی ریاست ہے جو خطوط عرض بلد شمالی ۲۵ درجہ ۴۳ دقیقہ اور ۲۶ درجہ ۴۸ دقیقہ اور خطوط طول مشرقی ۷۶ درجہ ۳۴ دقیقہ اور ۷۷ درجہ ۴۴ دقیقہ کے درمیان واقع ہے۔ اس کے شمال میں بھرت پور اور جیپور مغرب میں جے پور جنوب میں جیپور اور گوالیار مشرق میں گوالیار اور دھولپور ہے رقبہ

۱۲۴۲ میل مربع آبادی ۱۴۶۵۵۰ خالصہ کی آمدنی ۶۲۷۷۶۲ روپیہ سالانہ کے قریب اور فوج سوار و پیدل کا تخمینہ دو ہزار ہے۔

اس ریاست کا اکثر علاقہ سخت پہاڑی ہے اور برساتی نالوں سے جنوب مشرقی طرف چنبل دریا کے پاس بڑے غار پھیلے ہوئے ہیں۔ بارش کے موسم میں شمالی مغربی پہاڑ نہایت سرسبز ہو کر اونٹ وغیرہ جانوروں کے لیے چارے کا بڑا ذریعہ ہو جاتے ہیں کہ جس کے واسطے انگریزی علاقے کے اونٹ بھی وہاں چرائی کو آتے ہیں۔ آبادی میں جادو اور راجپوتوں کے سوا اکثر گوجر اور کسی قدر جاٹ۔ مالی۔ کاچھی۔ مینہ وغیرہ شامل ہیں۔ یہ کھیتی سے اپنا گذر کرتے ہیں اور جاگیرداروں کے دباؤ سے لوٹ مار کم کرتے ہیں۔

سرداروں میں سے ہاڑوتی۔ امرگڑھ۔ رائونترہ اور عنایتی مقام کے سردار اول درجے میں شمار ہوتے ہیں جن کا رئیس سے کچھ جھگڑا نہیں ہے۔ کم درجے کے ٹھاکروں میں سے اکثر راج کے برخلاف اور شاکی رہتے ہیں۔ انتظام کی نظر سے علاقہ چار تحصیلوں۔ قرولی۔ منڈرایل۔ اوٹ گر اور ماچلپور میں تقسیم کیا گیا ہے اور ان مقامات کے علاوہ بہادرپور۔ گڑلہ اور جبیرہ کل سات جگہ پر تھانے مقرر ہیں۔

**قصبہ قرولی** جو گوالیار سے نو اسی میل مغربی طرف اور آگرے سے [illegible] میل جنوب مغرب میں اور دہلی سے ڈیڑھ سو میل جنوب میں عرض البلد شمالی ۲۶ درجہ ۳۰ دقیقہ طول البلد مشرقی ۷۷ درجہ ۱۰ دقیقہ پر واقع ہے۔ اس کے گرد پختہ شہر پناہ بنی ہوئی ہے اور دو میل کے قریب تک ہر طرف ناہموار زمین اور سخت ندی نالے پھیلے ہوئے ہیں جس سے دشمنوں کی رسائی وہاں دشوار معلوم ہوتی ہے۔ آبادی کے گرد درختوں وغیرہ سے ہر قسم کی سرسبزی ہے۔ مکانات اینٹ اور پتھروں کے پختہ بنے ہوئے ہیں لیکن گلی کوچے اکثر تنگ اور پتھریلے رہتے ہیں۔ شہر پناہ کے باہر دو پہاڑیوں پر قلعے موجود ہیں۔ ان میں سے رئیس کے رہنے کا قلعہ بہت عمدہ ہے جس کے اندر برجوں اور محل کے علاوہ کئی باغ بھی لگے ہوئے ہیں۔

راج قرولی میں کل گاؤں چار سو پانچ ہیں جن میں سے خالصے کے ڈھائی سو گاؤں کی سالانہ آمدنی چھ لاکھ ۲۷ ہزار ۷ سو باسٹھ روپیہ ہے باقی ڈیڑھ لاکھ سالانہ

آمدنی کے گاؤں جاگیر خیرات اور نوکری وغیرہ میں تقسیم ہیں اور ریاست کے تمام چھوٹے بڑے ماتحت جاگیرداروں کی تعداد چالیس ہے۔

# تاریخ

راج قردلی کی قدیم تاریخ کچھ نہیں ملتی لیکن اس ملک میں انکا وطن بہت پرانا خیال کیا جاتا ہے۔ راجگان قردلی بناص جادو نسل سے چندربنسی راجپوت ہیں یہ لوگ علاقہ برج یعنی متھرا کے آس پاس سے کبھی کہیں دور نہیں گئے۔ ایکبار انھوں نے بیانے پر قبضہ کر لیا تھا جہاں سے وہ مسلمان بادشاہوں کے دور میں بیدخل کیے گئے اور پھر انھوں نے چنبل دریا کے کنارے پر قردلی اور سبل گڑھ کو آباد کیا۔

سمت ۱۵۱۰ مطابق ۱۴۵۴ء میں مالوے کے بادشاہ محمود خلجی نے قردلی فتح کر کے اپنی خالصے میں شامل کر لی اور جادو راجپوت پہاڑوں وغیرہ میں گذر کرتے رہے شاہنشاہ اکبر کے وقت میں جبکہ گجرات و مالوہ کے سوا راجپوتانے کے بھی مضبوط مقامات اسکے عمل میں آگئے تو اُس نے اپنی پابندی سے جیسا کہ وہ خاندانی لوگوں کے ساتھ مہربانی کا برتاؤ کیا کرتا تھا قردلی والوں کو بھی کچھ جاگیر اور منصب دیا۔ راجہ گوپال جادو اجمیر میں بادشاہی قلعدار رہ کر سمت ۱۶۱۴ مطابق ۱۵۵۷ء میں مر گیا جس نے کئی سال پہلے بادشاہی فوج کے ہمراہ رہ کر بنگالہ فتح کرانے وغیرہ میں عمدہ بہادری دکھلائی تھی اور جس کا بیٹا کلیان داس سمت ۱۶۶۰ مطابق ۱۶۰۳ء میں بادشاہی منصب دار سردار تھا۔ دہلی کی سلطنت ضعیف ہو جانے پر مرہٹوں نے راجپوتانے کی دوسری ریاستوں کی طرح قردلی کو بھی اپنا زیر دست بنایا۔

سمت ۱۸۲۵ مطابق ۱۷۶۸ء میں مہاراجہ سندھیا نے سبلگڑھ چھین کر قردلی کو قدیم رئیس کے قبضہ میں چھوڑ دیا۔ راجہ قردلی پچیس ۲۵ ہزار روپیہ سالانہ خراج کے طور پیشوا کو دیتا تھا جس کے عوض ماچلپور کا پرگنہ سونپ رکھا تھا۔

سمت ۱۸۷۳ مطابق ۱۸۱۶ء میں انگریزی سرکار نے راجپوتانہ وغیرہ سے مرہٹوں کا

دخل اُٹھایا تو سب سے اوّل راجہ قیرولی نے عہدنامے کے ساتھ سرکاری اطاعت قبول کی
اور اس کا خراج بالکل معاف ہو کر پرگنہ ماچلپور چھوڑ دیا گیا۔ راجہ نے درخواست کی تھی کہ چنبل کے
جنوبی طرف والے پرگنے جو سیندھیا نے دبا لئے ہیں سرکاری خراج قائم ہو کر اسکو دلائے جائیں
لیکن انگریزی سرکار نے سیندھیا کے ساتھ عہدنامہ طے ہو جانے کے سبب اس بنتی کی کارروائی
منظور نہ کی۔ اس بخشش پر سمت ۱۸۹۱ مطابق ۱۸۳۵ء میں راجہ سربخش پال نے عہدنامے کے
برخلاف بھرت پور کی لڑائی میں سرکار کے مخالف راؤ درجن سال کو فوج بھیجکر مدد دی لیکن
تھوڑے عرصے کے بعد سرکاری اطاعت کے سوا کوئی حرکت اس سے ظاہر نہ ہوئی۔

## راجہ سربخش پال دیو

اس راجہ نے عہدنامے کے بعد جیپور اور قیرولی کی سرحدی تکراروں میں انگریزی
سرکار کے منشا کے موافق عمل کیا۔ وہ سمت ۱۸۹۴ مطابق ۱۸۳۷ء میں لاولد مرگیا اور اس
کا رشتہ دار بھتیجا پرتاپ پال اس شرط پر رئیس قرار پایا کہ اگر راجہ کے اصلی لڑکا پیدا ہوگا تو وہ
گدّی چھوڑ دیگا۔

## راجہ پرتاپ پال

اسکے متبنے ہونے کے بعد ایک رانی نے اپنا حاملہ ہونا بیان کیا تھا جس کے غلط ثابت
ہونے پر اسکو سمت ۱۸۹۵ مطابق ۱۸۳۹ء میں اجنٹ گورنر جنرل راجپوتانہ نے رئیس مقرر کیا
پچھلے راجہ کی رانی اور والدہ ناراض ہو کر بھرت پور چلی گئیں راجہ پرتاپ پال سمت ۱۹۰۴ مطابق ۱۸۴۷ء
میں لاولد مرگیا جس کے عہد میں فساد اور قرضے کی زیر باری کے سوا کوئی عمدہ کام نہ ہوا۔

## راجہ نرسنگھ پال

اسکو ریاستی سرداروں نے رئیس بنایا۔ لیکن انگریزی سرکار نے قرضے کا بندوبست
ہونے تک یہ بات منظور نہ کی اور قرضہ و اندرونی فساد دور کرنے کے لئے ایک پولیٹکل اجنٹ
مقرر ہوا۔ سمت ۱۹۰۸ مطابق ۱۸۵۲ء ۱۰ جون کو راجہ مرگیا جس نے دور کے رشتہ دار
بھرت پال کو گود لینے کا منشا ظاہر کیا تھا۔

**راجہ بھرت پال** ۔ اسکے لئے سمت ۱۹۰۸ مطابق ۱۸۵۲ء میں کرنل ہنری لارنس

نے گورنمنٹ سے مسند نشینی کی درخواست کی لیکن لارڈ ڈلہوزی صاحب نے جو گود لینے کی
رسم کو روا نہ رکھتے تھے اطلاع پہنچتے ہی قرولی کی ضبطی کا حکم بھیجدیا تو بھی پارلیمنٹ انگلستان
نے خلاف رواج قرولی کی ضبطی کو راجپوتانے کے دوسرے رئیسوں کی رنجیدگی کا سبب
خیال کرکے گورنر جنرل کی تجویز نامنظور کی اور بھرت پال کی نابالغی تک پولٹیکل افسر کو انتظام
رکھنے کی ہدایت ہوئی۔ ریاستی سرداروں نے کامیابی کے بعد بھرت پال کی مسند نشینی
بیجا سمجھ کر مدن پال نامی کو زیادہ حقدار مانا یہ بات راجپوتانے کے اکثر رئیسوں کی طرفداری
اور تحقیقات سے صحیح معلوم ہو کر بھرت پال تین برس ہی بعد لاحاصل امیدواری سے علیحدہ
ہوا۔

## مہاراجہ مدن پال

اسکے سمت ۱۹۱۱ مطابق ۱۸۵۴ء میں سرکاری منظوری سے مسند نشین ہونے پر
ایجنسی کا انتظام جو تین برس سے خالصے کے طور پر تھا اٹھالیا گیا اور دوسرے سال
محکمہ ایجنسی بالکل برخاست ہو کر رئیس کو قرضہ ادا کرنے کی ہدایت کیگئی ۱۸۵۷ء کے غدر
میں مہاراجہ مدن پال نے انگریزی افسروں کو مدد دیکر بڑی خیرخواہی ظاہر کی جسکی عوض ایک
لاکھ ستر ہزار روپیہ سرکاری قرضہ معاف ہو کر ریاست کے لئے پندرہ کی جگہ سترہ توپ کی
سلامی اور مہاراجہ کو بیناک نامی کا خلعت عطا ہوا انھیں دنوں میں دہلی سے پریشان ہو کر
حکیم احسان اللہ خاں قرولی میں آیا جسکو مہاراجہ نے پانچسو روپے ماہوار پر نوکر
رکھا۔ کچھ عرصے کے بعد صیغہ مال کی درستی کے لئے ایک پولٹیکل افسر مقرر ہوا جو بہت ضعیف بعد اس
کے بعد سمت ۱۹۱۷ مطابق ۱۸۶۱ء میں واپس لیا گیا۔

سمت ۱۹۲۲ مطابق ۱۸۶۶ء مہاراجہ کو تمغائے ستارہ ہند درجہ اول سرکار سے
ملا ۱۸۶۹ء میں مہاراجہ نے راؤ سروہی کی بہن کے ساتھ شادی کی اور قحط کے سبب
سرکار سے دو لاکھ روپے قرض لیکر رعایا کی پرورش میں صرف کئے۔

یہ مہاراجہ سمت ۱۹۲۶ مطابق ۱۸۶۹ء ۱۷ اگست کو پندرہ برس راج کرکے مرگیا
اسکا بھتیجا لچھمن پال راؤ ہاڑوتی راج کا وارث تھا لیکن ایک رانی کے حاملہ بیان کئے جانے

سے اسکو گدی نصیب نہ ہوئی اور وہ ایک مہینے کے اندر مر گیا۔ جس سے جے پال جو راؤ ہاڑوتی ہو گیا تھا گدی پر بیٹھا۔

## مہاراجہ جے سنگھ پال

اس نے سمت ۱۹۲۶ مطابق ۱۸۶۹ء کے اندر قرولی میں گو آکر میجر والٹر پولیٹیکل ایجنٹ کی صلاح سے فضول مصارف تخفیف کئے جس سے بہت سا قرضہ جلد ادا ہو گیا۔ یہ مہاراجہ چھ برس راج کرنے کے بعد سمت ۱۹۳۲ مطابق ۱۸۷۵ء ۱۹ نومبر کو انتقال کر گیا اور اسکا بھتیجا ارجن پال جس کے لئے وہ پولیٹیکل افسر سے کہہ گیا تھا۔ راج کا وارث مانا گیا۔

## مہاراجہ ارجن پال

سمت ۱۹۳۲ مطابق ۱۸۷۶ء یکم جنوری کو کرنل رائٹ پولیٹیکل افسر اور ٹھاکروں کی تجویز سے مسند نشین ہوا۔ راج کے ماتحت ٹھاکر عنایتی اور بھورتن والے کو جنمیں سے ایک کی آمدنی چھ ہزار اور دوسرے کی دس ہزار سالانہ ہے اور جو سرکشی سے غارتگروں کو پناہ و تیم دیتے رئیس نے فوجی دباؤ اور جرمانے کی سزا سے درست کیا۔

سمت ۱۹۳۸ مطابق ۱۸۸۲ء میں قرولی کے جاگیرداروں اور زمینداروں نے سخت سرکشی اور فریاد کی جس پر مہاراجہ کے ملکی اختیارات سرکاری حکم سے ضبط ہو کر پولیٹیکل ایجنسی کے لئے اول کپتان ٹالبٹ اور پھر کرنل یوین سمتھ نے نیا انتظام کیا صدر میں اپیل کے واسطے ایک پنچایت قائم ہوئی۔

سمت ۱۹۴۳ مطابق ۱۸۸۶ء ستمبر کے مہینے میں مہاراجہ ارجن پال نے دس برس ۱۰ مہینے راج کر کے وفات پائی۔ اور مہاراجہ کا نوجوان بھتیجا بھنور پال راج کا وارث مانا گیا۔

میں لاولد مر کر

## مہاراجہ بھنور پال

یہ ۲۰ فروری ۱۸۶۴ء کو پیدا ہوئے اور ۱۴ اگست ۱۸۸۶ء کو مسند نشین ہوئے ان کی تعلیم میو کالج اجمیر میں ہوئی تھی یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو انھیں کے۔ سی۔ آئی۔ ای کا خطاب ملا اور ۲۲ جون ۱۸۹۷ء کو جی۔ سی۔ آئی۔ ای کا انھوں نے ہنداؤں کی سڑک پر چو کر نزدیک اترہیا

ریلوے اسٹیشن کو جاتی ہے پل طیار کرائے اور مدن پورا اور رندکا پور کے تالاب قریباً ایک لاکھ روپیہ صرف کرکے تیار کرائے

وہ اعلےٰ درجے کے نشانہ باز اور شکار کے بہت شائق ہیں۔

# تیسرا باب مارواڑ یعنی مغربی شمالی راجپوتانے کے بیان میں

اس میں ریاست ہائے جودھ پور۔ بیکانیر۔ جیسلمیر۔ سروہی اور کرشن گڑھ کا حال ہے۔

## فصل

### جودھپور کی تاریخ میں جغرافیہ

ملک جودھپور جو مارواڑ کے نام سے مشہور ہے راجپوتانے میں اول درجے کی ریاست ہے اور وسعت یعنی زمین کے حساب سے بہت بڑا علاقہ ہے مارواڑ کا اصلی نام مارستھل ہے ماستھل سنسکرت کے لفظ سے مخفف ہے مرموت کو کہتے ہیں اور ستھالی زمین خشک کے معنے میں ہے اور یہ لفظ ستھالی کثرت استعمال سے بگڑ کر تھل ہوگیا اور تھل اسکو کہتے ہیں جو بیکس سرسبز اراضی کے ہر ایک تھل کا نام جداگانہ ہے۔ جیسے کا درتھل اور گاتھل وغیرہ ماتھل یا لفظی معنی موت کی سرزمین ہے اور مراد اس سے زمین بے آب ہے ماستھل کو مروستھل بھی لکھتے ہیں اور اب علی العموم مارواڑ کہلاتا ہے اسکے اور بھی کئی نام ہیں جیسے مارواڑ اور مارو ستھل اور مارو ستھان اور مارو یا تھلی بھی ہے صرف مارو بھی کہتے ہیں اس وسیع ریگستان میں جو شمالی طرف پنجاب اور مغربی طرف سندھ تک چلا گیا ہے۔ اس وقت تین ریاستیں جودھپور۔ بیکانیر اور جیسلمیر واقع ہیں جو راٹھور نسل کے راجپوتوں کے تحت حکومت ہیں۔ لیکن سروہی و کرشن گڑھ کو بھی قریب ہونے کے سبب انھیں کے شامل اس باب میں ہم نے بیان کیا ہے۔ چونکہ اس ملک کا سب سے بڑا اور عمدہ حصہ جودھپور والوں کے قبضے میں ہے اس لئے عام طور پر راج

جودھپور کو ہی مارواڑ کہا جاتا ہے۔ اور باقی ریاستیں اپنی دارالریاست کے نام سے معروف ہیں۔ علاقہ جودھپور کے شمال میں شیخاواٹی۔ بیکانیر اور جیسلمیر مغرب میں جیسلمیر کچھ کی کھاڑی اور سندھ جنوب میں گجرات۔ سروہی اور میواڑ مشرق میں میواڑ۔ اجمیر۔ کرشن گڑھ اور جیپور ہے۔ طول شمال و مشرق یعنی سانبھر اور مارو کھ سے جنوب و مغرب یعنی سندھ کی سرحد تک تین سو بتیس میل۔ عرض میواڑ سے جیسلمیر تک ایک سو ساٹھ میل کل رقبہ ۳۴ ہزار نو سو تریسٹھ میل مربع آبادی ۲۰۵۰۱۳۱۔ آدمی اور فوج سوار و پیدل چھ ہزار سے کچھ زیادہ شمار کی جاتی ہے یہ ملک درمیان خطوط عرض بلد شمالی ۲۴ درجہ ۳۶ دقیقہ و ۲۷ درجہ ۴۰ دقیقہ اور طول بلد شرقی ۷۰ درجہ ۴ دقیقہ و ۷۵ درجہ ۲۲ دقیقہ کے واقع ہی۔ اب آمدنی جودھپور کی اٹھاسی لاکھ روپیہ سالانہ ہے۔

جودھپور کے مشرقی جنوبی علاقہ گوڈواڑ کے سوا جو ہر طرح سرسبز و آباد ہے۔ باقی سب طرف اکثر جنگل اور ریگستان نظر آتا ہے۔ جنوب میں جالور و سوانہ کی طرف پہاڑی سلسلے پھیلے ہوئے ہیں اور بعض اور جگہ بھی ٹیکریاں ہیں لیکن کوئی بڑا پہاڑ نہیں ہے۔ علاقے میں اکثر گاؤں ایسے ہیں کہ جہاں بارش بغیر دوسرے ذریعے سے کچھ پیدا نہیں ہو سکتا اور پینے کے واسطے بھی چار پانچ کوس سے گاڑیوں پر لاد کر پانی لایا جاتا ہے۔ کیونکہ ریتے کی زمین میں کنواں کھودنے کا مقدور سب گاؤں والوں کو نہیں ہے۔ اس ریگستانی ملک میں لونی ندی جو مشرقی طرف پشکر کے قریب سے نکلکر جنوبی مغربی سرحد پر جا گذرتی ہے بڑی قدر کے لائق ہے۔ اس ندی کے شمالی مغربی طرف ریتہ اور خشک ملک زیادہ ہے اور جنوبی مشرقی طرف پہاڑیاں اور برساتی ندیاں اکثر نظر آتے ہیں جہاں پیدا وار بھی اچھی ہوتی ہے اور لٹیرے لوگ بھی کسی قدر رہتے ہیں۔

قحط اگرچہ ایسی بلا ہے کہ ہر ملک میں اسکی مصیبتیں قدرتی فیض یعنی عام بارش کے بغیر کسی کی مدد سے رفع نہیں ہو سکتیں لیکن مارواڑ کے ریگستان میں جہاں کافی بارش سے بھی بخوبی حاجت روائی نہیں ہوتی۔ اسکی سختی نہایت مشکل درجے کو پہنچ جاتی ہے

جو شخص اجمیر سے مغربی سمت کو جودھ پور کے لیئے روانہ ہوا اُسے تین کوس پُشکر
مقام سے ریت کا سمندر طے کرنا پڑتا ہے اور اُسی قدر فاصلے پر جودھ پور کی سرحد شروع
ہوتی ہے۔ جہاں نشان کے واسطے منارے کھڑے ہوئے ہیں۔ آگے بڑھکر اجمیر سے بیس کوس
فاصلے پر خالصے کا پرگنہ میرتہ آتا ہے جس کے نام کی اصلیت زیادہ ریتے میں آباد ہونے کے سبب
مہارتیہ معلوم ہوتی ہے اس کے گرد سُرخ پتھر کی شہر پناہ کہیں درست اور کہیں ٹوٹی
ہوئی موجود ہے۔ عام مکانات بھی پختہ اور خوبصورت نظر آتے ہیں ایک بڑی مسجد اور تکیہ بھی یہاں
بنا ہوا ہے۔ قصبے کی آبادی دس ہزار کے قریب سمجھی جاتی ہے میرتے میں مندہ پھلکی (مہرسانی)
بنتی ہے جس جو ایک خوشبودار جڑ ہوتی ہے اسکے برتن بہت عمدہ بنتے ہیں۔ اس مقام کے نام
سے راٹھوڑ راجپوتوں کی ایک شاخ میرتیہ بھی کہلاتی ہے جو بہادر مشہور ہے جیمل میرتیہ نامی
یہیں کا جاگیردار تھا جس سے یہ مقام چھین کر راؤ مالدیو نے اپنے دوست ماتحت سردار جگمل
میرتیہ کو دیدیا تھا اکبر بادشاہ کے حکم سے ناگور و اجمیر کے صوبہ دار شرف الدین حسین میرزا نے
تین دن سخت لڑائی کے بعد یہ قصبہ جگمل سے چھین کر جیمل کے حوالے کیا لیکن جب
شرف الدین نے بادشاہ سے بغاوت کی تو اُسکی دوستی کے سبب جیمل کو بھی یہاں سے
علیحدہ ہونا پڑا اور وہ اکبر اور مالدیو دونوں کے برخلاف کامیابی کی اُمید نہ دیکھکر میواڑ میں رانا
اودے سنگھ کے پاس پہنچا۔ جہاں اُسکو بدھنور کی بڑی جاگیر ملی جو کئی بار ضبط و بحال ہو کر
اب تک اُسکی اولاد کے قبضے میں چلی آتی ہے۔ جیمل میرتیہ جب اکبر نے چتوڑ پر حملہ کیا وہاں لڑکر
مارا گیا اور اُسکی اولاد اب تک میواڑ کے اوّل درجے کے سرداروں میں داخل ہے۔

میرتہ سے بیس کوس مغربی طرف کسی قدر سیاہ کنکریلی اور خشک زمین طے کرکے
ٹھاکر ستاج کی جاگیر کا پیپاڑ مقام آتا ہے اس قصبے کی شہر پناہ درست نہیں ہے اور آبادی
بھی بے رونق معلوم ہوتی ہے۔ یہاں سے نکلکر پھر ریتہ شروع ہوتا ہوا اور پیپاڑ سے بیس کوس
ریت کے سمندر میں شہر جودھ پور اور قلعہ ایک ٹاپو کی طرح نظر آتا ہے شہر سے تین کوس
شمالی طرف پرانی راجدھانی منڈور (یا منڈاور) ہے جہاں بہت مدت سے رئیسوں کی مرنے
کے بعد چھتریاں (ہندوؤں کے مقبرے) بنائی جاتی ہیں اب اُس جگہ ایک مختصر باغ اور مکان

ہوا تھا خزانے میں کوڑی نہ تھی سپاہیوں کی تنخواہ ادا نہ ہوتی تھی بیوپاریوں کے امن میں خلل
تھا۔ اسیطرح یہ ہوا کہ سمت ۱۸۷۰ میں راؤ اپنے باپ کے پھول لیکر گنگاجی کو گیا واپس آتے ہوئے
مہاراجہ مان سنگھ والی جودھپور نے فوج بھیجکر پالی سے اسکو جودھپور پکڑوا منگوایا۔ اور
چالیس پچاس ہزار روپیہ نذرانہ داخل کرنیکا اقرارنامہ لکھواکر چھوڑا۔ راؤ نے اس رقم کے
واسطے رعایا پر ڈنڈ ڈالا اور دولتمندوں کو بہت ستایا آخر ان تمام خرابیوں کا نتیجہ ہوا کہ تمام
سردار و متصدی راؤ سے بدل گئے اور انھوں نے راؤ کے بھائی شیو سنگھ کو جس کے اخلاق
اچھے تھے اپنے اور اپنے ملک کی حفاظت پرست کیا وہ بھی اپنی جاگیر سے سروہی میں آیا۔ اور
بھائی کو قید کرکے سب کی صلاح سے آپ اُسکی جگہ بیٹھ گیا۔ یہ واقعہ سمت ۱۸۷۴ میں ہوا۔ راؤ
ادے بھان نے اپنے معتمد جودھپور میں بھیجے اور مہاراجہ مان سنگھ سے فریاد کی مہاراجہ
نے سمت ۱۸۷۶ میں کچھ فوج اُسکے چھڑانے کو بھیجی ٹھاکر نیبج بھی اسکے شامل ہوا مگر سروہی کے
تمام آدمیوں نے متفق ہوکر مقابلہ کیا اور شکست دیکر اُس فوج کو اپنے علاقے سے ہٹا دیا راؤ
معزول اٹھائیس برس قید رہ کر سمت ۱۹۰۳ مطابق ۱۸۴۷ء میں لاولد مرگیا۔

## ۲۶۔ راؤ شیو سنگھ

سمت ۱۸۷۴ مطابق ۱۸۱۸ء میں سروہی کے انتظام پر قائم ہوا اور اس نے امن رہنے
کی امید پر سب رئیسوں کے بعد سرکار انگریزی کے ساتھ سمت ۱۸۸۰ مطابق ۱۸۲۳ء ۱۱۔ دسمبر
کو ماتحتی کا عہدنامہ تحریر کیا۔ اسکے بارہ برس کے بعد سرکار انگریزی نے ریاست کی درستی کے
لئے پچاس ہزار روپیہ راؤ کو بغیر سود قرض دیکر باغی ٹھاکروں کو ریاست کا ماتحت بنا دیا۔
لیکن کئی سردار جو عام عہدناموں سے پہلے پالن پور کے متعلق ہوگئے تھے۔ سروہی کے
تحت میں نہ آسکے۔

سمت ۱۹۰۱ مطابق ۱۸۴۵ء میں راؤ نے اجنٹ گورنر جنرل راجپوتانہ کا قیام اپنے علاقہ
آبو پہاڑ پر منظور کیا اسکے متعلق گائے۔ کبوتر اور مور وغیرہ جانور نہ مارنے کی شرطیں کی گئیں
جن پر اب تک عمل چلا آتا ہے اقرارنامے کے اندر یہ بھی درج ہے کہ انگریزی فوج ریاستی رعایا
پر ظلم کرکے کوئی چیز بغیر قیمت نہ لے اور اپنی حفاظت کا ہر ایک انگریز اور ہندوستانی مسافر

خود انتظام کرے یہ پہاڑ سطح سمندر سے ساڑھے پانچہزار فٹ تک بلند ہے یہاں پر کچھی تالاب درختوں کی تر و تازگی اور پرانے جین مندروں کی باقیات سے بڑی رونق معلوم ہوتی ہے اور گرم موسم میں معتدل آب و ہوا رہتی ہے۔

سمت ۱۹۱۰ مطابق ۱۸۵۴ء میں ریاست پر دو لاکھ روپیہ قرض ہو جانے سے راؤ نے اپنے معتمد سید نعمت علی کی معرفت سر ہنری لارنس صاحب کے۔ سی۔ بی۔ ایجنٹ گورنر جنرل کے نام خریطہ لکھکر اپنے راج کا انتظام انگریزی پولیٹیکل سپرنٹنڈنٹ کے حوالے کیا جس کی نگرانی میں ریاست کی آمدنی ایک لاکھ روپے سالانہ سے بھی کم ثابت ہو کر سرکاری خراج تیس ہزار سے پندرہ ہزار روپے سالانہ رکھا گیا۔ سنہ ۱۸۵۷ء کے عام غدر میں سروہی کیطرف سے بڑی خیر خواہی ظاہر ہوئی جس کے عوض خراج اور بھی کم ہو کر ساڑھے سات ہزار روپے سالانہ رہ گیا۔ سات برس میں ریاست کی حالت درست ہو جانے پر سب کاروبار واپس راؤ کو سونپ دئے گئے۔ اس راؤ کی چار بیٹیاں تھیں جنمیں سے ایک بیٹی بڑی خوشامد کے ساتھ مہاراجہ تخت سنگھ والی جودھپور کے اس طرح بیاہی گئی کہ اس کا ڈولا اہلکاران راج مارواڑ کے ساتھ جو ڈولا لینے آئے تھے اور مہاراجہ جو دیالڑی پرگنہ گوڈواڑ میں مقیم تھا بھیجدیا اس لڑکی سے مہاراجہ نے موضع سوریالی میں شادی کی اور سارا خرچ دربار مارواڑ نے اپنی طرف سے ادا کیا۔

راؤ نے سمت ۱۹۱۷ مطابق سنہ ۱۸۶۱ء میں بڑھاپے اور ضعف کے سبب راج کا اختیار اپنے کنور گمان سنگھ کو دیدیا یہ بہت ہوشیار اور منتظم تھا اور اپنے باپ کی نیابت میں راج کے تمام کاموں کو انجام دیتا تھا مگر کچھ عرصے کے بعد اس نے خودکشی کر کے اپنی جان دیدی بعد اسکے راؤ شیو سنگھ نے چاہا کہ اپنے دوسرے بیٹے جیت سنگھ کو نائب کر کے کام سونپ دیں لیکن ایجنٹ گورنر جنرل نے منظور نہ کیا اور اس کے حکم سے بڑے کنور امید سنگھ کو حکومت کا اختیار دیدیا۔ اور راؤ سمت ۱۹۱۷ مطابق سنہ ۱۸۶۱ء میں مر گیا۔

کنور امید سنگھ کو اختیارات کی حالت میں ایکبار گولی کا نشانہ بنایا گیا۔ ایکبار زہر دیا گیا ایک بار جس مکان میں وہ سوتا تھا اسکی چھت کی پٹی اس پر گرائی گئی مگر سروہی کا راج اسکی قسمت میں لکھا تھا ہر بار بچ گیا۔

# ۲۷- راؤ امید سنگھ

یہ سمت ۱۹۱۷ مطابق ۱۸۶۱ء میں راج کا مالک ہوا تو اُسکے چھوٹے بھائیوں نے تھوڑی جاگیر لینے سے انکار کرکے بہت دنوں تک فساد اُٹھایا لیکن آخر لاچار ہوکر معمولی جاگیر قبول کرلی اس راؤ کو تین برس تک پولٹیکل سپرنٹنڈنٹ کی صلاح دمدورہنے کے بعد کاروبار کی اختیارات حاصل ہوئے۔

سمت ۱۹۲۱ مطابق ۱۸۶۵ء میں راؤ کی چھوٹی بہن سے شادی کرنیکو جودھپور کا مہاراجہ تخت سنگھ سروہی میں آیا حالانکہ اب تک کوئی رئیس وہاں کا شہر میں نہیں آتا تھا سروہی سے ۱۰ کوس پر موضع پوسالیہ میں ڈولہ جاتا تھا۔ راؤ نے خاطرداری میں تیس ہزار روپیہ خرچ کیا اور تین کوس تک پیادہ پا پیشوائی کی۔ لیکن علاقے سے لاگت نیوتہ کے طور کچھ زیادہ وصول ہوگیا اسکے دوسرے برس راؤ نے منشی نعمت علی خاں کو جو لارنس صاحب کی سفارش سے بھرت پور چلا گیا تھا واپس طلب کرکے دیوان بنایا اور پھر تھوڑے دنوں میں ناخوش ہوکر اُسے ایک گاؤں کی جاگیر پر بھیجدینے کے بعد ریاست کچھ کے اہلکار منشی امین محمد کو کامدار مقرر کیا۔ انہیں دنوں میں راؤ سرکاری تاکید سے پولٹیکل سپرنٹنڈنٹ اور بعض اہلکاروں کے ساتھ پہاڑی علاقے کا دورہ کرکے گراسیہ وغیرہ لٹیروں سے اُس نقصان کے عوض جو اُنھوں نے مہی کانٹھہ پر کیا تھا اور جسکا ہرجانہ راج کو دینا پڑا تھا چار ہزار روپے کی قیمت کے جانور لینے کے بعد واپس آیا۔ اور ایک دو مقاموں پر زبردست تھانہ قائم کردیا۔

سمت ۱۹۲۴ مطابق ۱۸۶۸ء میں منشی امین محمد نے کئی کچہریاں مقرر کرکے اُن کیلئے قاعدہ باندھے اور رسائر کا محصول جو ہر جگہ علیحدہ شرح سے لیا جاتا تھا ایک قرار دیا۔ دوسرے برس راؤ نے قحط کے سبب غلے کا محصول معاف کیا اور تیسرے سال اُسکی بیٹی کی شادی کرشن گڑھ کنور کے ساتھ ہوئی ۱۸۶۸ء و ۱۸۶۹ء کی قحط سالی اور بھاگر چھپانا کے فسادات اور بھیلوں کی لوٹ مار کیوجہ سے ریاست میں بڑی مصیبت تھی۔

۱۸۷۰ء میں ریاست کا پولٹیکل چارج اہرن پورکے اررنگولر فورس کے کمانڈنگ کو

دیا گیا جس کو خاص اختیارات عطا ہوئے۔

سمت ۱۹۳۲ مطابق ۱۸۷۵ء ۱۰ ستمبر کو راؤ امید سنگھ نے ۳۴ سال کی عمر میں بخار کی بیماری سے انتقال کیا۔ اُس نے اپنے پندرہ برس دورِ حکومت میں کسی پر ظلم نہیں کیا اور ذاتی لحاظ و مروت سے کسی ماتحت کو نقصان نہیں پہنچایا بصرف جاگیرداروں کو جو اپنا درجہ سب سے اول سمجھتے ہیں۔ برہمن۔ چارن اور جوگیوں وغیرہ کے زیادہ عزت پا جانے سے شکایت رہتی تھی۔

## ۲۸۔ مہاراؤ کیسری سنگھ

۲۰۔ جون ۱۸۵۷ء کو پیدا ہوئے اور اُنیس برس کی عمر میں سمت ۱۹۳۲ مطابق ۱۸۷۵ء ۲۴۔ نومبر کو مہورت کے دن مسند نشین ہو کر جلد انتظام پر توجہ کی اور قدیمی ملازم منشی نعمت علی خاں کو جو میواڑ میں جا کر نوکر ہو گیا تھا دیوانی پر واپس بلا لیا۔ دسہرے پر مہاراؤ نے رئیس دانتہ کی بیٹی سے شادی کی اور فرضی نام رکھ کر بنگالے و بمبئی وغیرہ کی طرف سفر کو گئی جس سے خرچ کم اور تجربہ زیادہ حاصل ہوا۔

سمت ۱۹۳۷ مطابق ۱۸۸۱ء میں منشی نعمت علی خاں دیوان کو بوجہ نیک نامی کے گورنر جنرل کے حضور سے خان بہادر خطاب ملا۔ ٹھاکر بیدارہ نے باغی ہو کر سروہی اور مارواڑ کی سرحد پر بڑا فساد برپا کیا جس سے دونوں ریاستوں کو فوج کشی کرنی پڑی۔ اُس وقت وہ پہاڑوں میں چلا گیا اور ۶ سال تک سروہی کے علاقے میں لوٹ مار کرتا رہا آخر کار علاقہ مارواڑ میں پکڑا گیا اور ۱۸۸۲ء کو گولی مار دیا گیا۔ اول درجے کا ٹھاکر ریاست سروہی میں تھا اسکے مارے جانے سے غربی راجپوتانے میں امن ہو گیا اسی سال میں راؤ نے اپنی چچا جامت سنگھ رئیس کھراڑی کی جاگیر جو ساڑھے بارہ ہزار روپیہ سالانہ کی تھی۔ بوجہ حکم عدولی وغیرہ کے ایجنٹ گورنر جنرل راجپوتانہ کی صلاح سے ضبط کرلی اور عوض میں اسکے پانسو روپیہ ماہواری تنخواہ مقرر کر دی۔ ۱۷۔ فروری ۱۸۸۷ء کو راؤ نے ملکہ معظمہ کی پچاس سالہ جلوس کی بڑی خوشی کی اور کئی قیدی رہا کئے۔

سمت ۱۹۴۵ مطابق ۱۸۸۸ء کو راؤ کے کنور نے انتقال کیا مگر اسی سال کے اندر دوسرا کنور

پیدا ہو گیا اور شروع ۱۸۸۹ء میں راؤ کو سرکار سے موروثی طور پر مہاراؤ کا خطاب ملا۔ اور ۱۸۹۵ء میں کے۔سی۔ایس۔آئی کا خطاب ملا اور ۱۹۰۱ء میں جی۔سی۔آئی۔ای کا ۱۹۱۱ء کے دربار دہلی میں انھیں مہاراج دھراج کا موروثی خطاب ملا۔

# فصل

## تاریخ کشن گڑھ یا کرشن گڑھ جغرافیہ

کرشن گڑھ وسط راجپوتانہ میں ایک چھوٹی ریاست ہے جس کے شمال و مغرب میں مارواڑ جنوب میں انگریزی ضلع اجمیر۔ مشرق میں جیپور کا ملک ہے یہ ریاست خطوط عرض بلد شمالی ۲۵ درجہ ۵۰ دقیقہ اور ۲۶ درجہ ۵۰ دقیقہ اور خطوط طول بلد شرقی ۷۴ درجہ ۵۰ دقیقہ اور ۷۵ درجہ ۵۱ دقیقہ کے درمیان واقع ہوا۔ رقبہ ۸۵۸ میل مربع آبادی ۸۷۰۹۳ آدمی خالصے کی سالانہ آمدنی ساڑھے تین لاکھ روپیہ اور اس سے کچھ کم آمدنی کی زمین جاگیرداروں کے تحت میں تھی لیکن اب خالصے کی آمدنی ۸۴۹۹۸۳ روپیہ تک پہنچ گئی ہے اور اسی طرح جاگیرداروں کی آمدنی بھی بڑھ گئی ہوگی۔ فوج سوار اور پیدل چھ سو آدمی بیان کی جاتی ہے۔

اس ریاست کی زمین کم پیداوار کی ہے جس سے کھیتی وغیرہ کی مدد کے واسطے اکثر تالاب بنوائے گئے ہیں۔ علاقے میں مشرقی حصے کے سوا ہر طرف پہاڑیاں پھیلی ہوئی ہیں جنھیں خار دار سینڈھ کے درخت جو کھیتوں کی باڑ اور سوکھ جانے پر جلانے کے سوا کسی کام میں نہیں آتے کثرت سے پیدا ہوتے ہیں اس راج میں خالصے کے تین کرشن گڑھ۔ روپ نگر۔ سرداراور رجا گیر کا قصبہ فتح گڑھ مشہور گنے جاتے ہیں۔ جن میں حفاظت کے لئے قلعے اور مضبوط مکانات بنے ہوئے ہیں۔ خاص راجدھانی کرشن گڑھ ریلوے سڑک سے جو آگرہ دہلی سے اجمیر کو جاتی ہے کچھ دور ایک بلند پہاڑی مقام پر آٹھ ہزار آدمی کی آبادی ہے اسکے اندر راجہ کا محل مضبوط اور عمدہ بنا ہوا ہے شہر پناہ چوڑی اور مکانات اکثر پختہ ہیں ایک تالاب اور باغ بھی رونقدار معلوم ہوتا ہے۔

# تاریخ

یہ راٹھوڑوں کی ریاست اس وقت سے تین سو برس پہلے جہانگیر بادشاہ کے شروع عہد میں اُسکی عنایت سے قائم ہوئی۔ جہانگیر نے جودھپور کے موٹہ راجہ اودے سنگہ کے ایک بیٹے کرشن سنگہ نام کو اُسکی خدمت گذاری کے عوض ضلع اجمیر میں سیٹھولاؤ وغیرہ گانوں کی جاگیر سمت ۱۶۶۶ مطابق سنہ ۱۶۱۰ع میں دی تھی جس کے دو برس کے بعد اُس نے اپنے نام پر کرشن گڑھ بسا کر راجدھانی کے طور پر وہاں رہنا اختیار کیا اس شہر کا عرض بلد شمالی ۲۶ - ۲۳ طول بلد مشرقی ۷۴ - ۵۷ ہے۔ کرشن گڑھ والے اگرچہ مارواڑ والوں کی چھوٹی شاخ میں ہیں لیکن بزرگوں کی جاگیر میں سے کچھ نہ ملنا اور اپنی کارگذاری سے ریاست پانے کے سبب وہ جودھپور والوں کا احسان نہیں مانتے۔ بادشاہی عہد میں انکا درجہ جے پور، جودھپور، بیکانیر بوندی اور کوٹے کے بعد سمجھا جاتا ہے اور انکو عالمگیر کے مرنے تک کوئی خطاب راجہ یا راؤ وغیرہ تین چار ہزاری منصب کے سوا نہیں ملا تھا۔ شاید محمد شاہ وغیرہ نے بہادر سنگہ کو راجہ خطاب سے عزت دی ہو۔ یہاں تین سو برس کے اندر سولہ رئیس گدی پر بیٹھے جن کے نام نیچے لکھے جاتے ہیں۔ (۱) کرشن سنگہ ولد راجہ اودے سنگہ معروف بہ موٹا راجہ والی جودھپور (۲) سہس مل (۳) جگمال (۴) ہری سنگہ (۵) روپ سنگہ (۶) مان سنگہ (۷) راجہ راج سنگہ (۸) راجہ ساونت سنگہ (۹) راجہ بہادر سنگہ (۱۰) راجہ بردہ سنگہ (۱۱) راجہ پرتاپ سنگہ (۱۲) مہاراجہ کلیان سنگہ (۱۳) مہاراجہ مُکہم سنگہ (۱۴) مہاراجہ پرتھوی سنگہ (۱۵) مہاراجہ شاردول سنگہ (۱۶) مہاراجہ مدن سنگہ۔

یہ ریاست بہت چھوٹی تھی بلکہ قلت ملک و نقص زمین ریاست کے واسطے بہت مفید ہوئی کیونکہ اس میں شک نہیں کہ اس ریاست سے سلطنت مغلیہ اور مرہٹوں نے جو مدت تک اخراج نہیں لیا اُسکا سبب صرف قلت ریاست تھی۔

## (۱) کرشن سنگہ یا کشن سنگہ

اسکو سمت ۱۶۶۶ میں اسکے بہنوئی جہانگیر بادشاہ نے علاقہ اجمیر میں سے جاگیر دے کر ایکہزاری ذات اور پانسو سوار کا منصب عنایت کیا تھا دو برس بعد مہابت خاں کے

ماتحت میواڑ پر بھیجا گیا جہاں سے زخمی ہونے کے بعد بیس آدمی قتل اور تین ہزار قید کر لایا۔ اور اپنی اس شجاعت وکارگذاری سے منصب داروں کے درجے سے ترقی کر کے امارت کے درجہ پر پہنچا یعنی منصب دوہزاری ذات اور ہزار سوار سے سربلند ہوا۔ سنہ ۹ جلوس میں منصب دوہزاری ذات و پانصد سوار سے سرفراز ہوا۔ پھر شاہزادہ شاہجہاں وغیرہ کے ہمرکاب رہ کر کئی بار بہادری دکھلانے پر سمت ۱۶۷۲ مطابق ۱۶۱۶ء میں اسکا منصب تین ہزاری ذات اور ڈیڑھ ہزار سوار تک پہنچا تھا کہ وہ اسی سال ایک خانہ جنگی میں مارا گیا جس کا ذکر تزک جہانگیری میں بھی آیا ہے۔ تفصیل اسکی یہ ہے کہ سنہ ۱۰۲۴ ہجری (مطابق سمت ۱۶۷۲ وسنہ ۱۶۱۶ء) میں بادشاہ جہانگیر اجمیر گیا کرشن سنگھ اور اسکا بھائی راجہ سورجسنگھ والی جودھپور ساتھ تھے ایک دن بادشاہ پشکر کے تالاب کی سیر کو گیا اور رات کو وہیں رہ گیا دونوں بھائیوں میں عرصے سے رنج چلا آتا تھا وجہ یہ تھی کہ گوبند داس بھاٹی نے جو سورج سنگھ کی سرکار میں مختار کل تھا کسی خانگی معاملے میں گوپال داس نے اسکے بھتیجے کو قتل کر ڈالا کشن سنگھ کو امید تھی کہ راجہ اس قصور کی ضرور سزا دیگا لیکن جب اس نے بے پروائی پائی تو کشن سنگھ نے بھتیجے کا بدلا لینے پر زور دیا بھائی نے نہ مانا۔ آخر کار دونوں بھائیوں کے دلوں میں محبت کے بجائے عداوت پیدا ہو گئی اور بول چال کھانا پینا آنا جانا سب ترک ہو گیا کشن سنگھ موقع اور وقت کا متلاشی تھا اس موقع کو غنیمت سمجھا اور کچھ رات رہے اپنے سپاہیوں کو مسلح کر کے سورج سنگھ کے پڑاؤ پر جا پہنچا۔ اور گوبند داس کے خیمے پر پہنچکر سپاہیوں کو جو پہرہ دے رہے تھے قتل کرنا شروع کیا۔ گوبند داس اس شور وغل کو سنکر خواب سے بیدار ہوا اور دریافت کیواسطے خیمے سے باہر نکلا ہی تھا کہ کشن سنگھ کے آدمیوں نے جو اوسکی تلاش میں تھے پکڑ کر اُس کا کام تمام کر دیا اسی عرصے میں راجہ سورج سنگھ بھی شور وغل سے بیدار ہوا اور شمشیر برہنہ لیکر خیمہ سے باہر نکلا کچھ سپاہی بھی مدد کو آ گئے کشن سنگھ کو گوبند داس کے مارے جانے کا حال معلوم نہ تھا وہ اُسکی تلاش میں سرگرداں پھرتے پھرتے اُسکے خیمے میں گھسا اُسی وقت سورج سنگھ بھی آ پہنچا دونوں بھائیوں اور اُن کے سپاہیوں میں زور وشور سے تلوار چلنے لگی۔ کشن سنگھ مع اپنے بھتیجے کرن سنگھ کے مارا گیا۔

صبح کو سورج نکلنے پر دیکھا گیا کہ کشن سنگھ چھتیس ہمراہیوں سمیت مقتول پڑا تھا اور راجہ کے تیس آدمی مارے گئے تھے۔ بادشاہ کو اس معاملے کی خبر لشکر کے مقام پر ملی لیکن کوئی ایسا قصوروار نظر نہ آیا جس کو سزا دی جائے اس لئے ان سب کی لاشیں جلانے کا حکم دیا گیا۔

## ۲۔ سہس مل

کرشن سنگھ کے چار بیٹوں سہس مل جگمال بھارمل اور ہری سنگھ میں سے بڑا کنور پانچ سو ذات دو سو سوار کا منصب پاکر گدی پر بیٹھا۔ باقی بھائیوں کو جہانگیر کے ملازمت شاہی میں منسلک کرکے منصب پر سرفراز کیا۔

سہس مل بارہ برس کے بعد سمت ۱۶۸۵ میں کہ شاہجہاں کا شروع عہد تھا گذر گیا۔

## ۳۔ جگمال

کرشن سنگھ کے دوسرا بیٹا جگمال ڈیڑھ ہزاری ذات سات سو سوار کا منصب اور راج پاکر چھ سات مہینے کے بعد اپنے چھوٹے بھائی بھارمل سمیت جس کا منصب ایک ہزاری ذات پانچ سو سوار تھا کسی راجپوت کی حمایت پر مہابت خاں کے بیٹے امان اللہ خاں کے ماتحت لوگوں سے لڑ کر مارا گیا۔

## ۴۔ ہری سنگھ

یہ کرشن سنگھ کا چوتھا بیٹا اپنے تین بڑے بھائیوں کے مر کھپنے کے بعد سمت ۱۶۸۵ مطابق سنہ ۱۶۲۹ء میں گدی پر بیٹھا۔ سنہ ۵ جلوس شاہجہانی میں منصب ہزاری ذات ششصد سوار پر سرفراز ہوا۔ سنہ ۹ جلوس میں خان جہاں بارہ کے ساتھ مہم بیجاپور میں متعین ہوا۔ سنہ ۱۱ جلوس میں منصب ہزار و پانصدی ذات ہشت صد سوار سے مفتخر ہو کر شاہزادہ محمد شجاع کے ساتھ کابل میں تعینات ہوا اسکے بعد منصب ہزار و پانصدی ذات نہ صد سوار سے ممتاز ہوا۔ سنہ ۱۴ جلوس میں شاہزادہ محمد مراد بخش کے ساتھ کابل میں مامور ہوا سنہ ۱۵ جلوس میں ۲۳ صفر سنہ ۱۰۵۴ ہجری کو پندرہ برس راج کرکے لاولد مر گیا جس کے بعد شاہجہاں بادشاہ اسکے بھتیجے اور بھارمل کے بیٹے روپ سنگھ کو خلعت و اسپ دے کر کرشن گڑھ

کی جاگیر پر قائم کیا۔

## ۵ - روپ سنگھ

یہ سمت ۱۷۰۰ مطابق ۱۶۴۳ء میں اپنے چچا ہرتی سنگھ کے بعد کشن گڑھ کی حکومت پر سرفراز ہوا۔ اول اول شاہ جہاں نے ۱۷ سنہ جلوس میں اُسکو منصب ہزاری ذات اور ہفت صد سوار پر مفتخر کیا۔ ۲۳ سنہ جلوس میں شاہجہاں نے منصب دو ہزار و پانصدی ہزار و دو صد سوار پر سر بلند کر کے شاہزادہ اورنگ زیب کے ساتھ مہم قندھار پر مامور کیا۔ ۲۴ سنہ جلوس میں منصب سہ ہزاری دو ہزار ذات و پانصد سوار پر ترقی پائی۔ ۲۵ سنہ جلوس میں نقارہ عطا ہوا و منصب چار ہزاری ذات و پانصد سوار سے ممتاز ہو کر دوسری مرتبہ مہم قندھار میں متعین ہوا۔ ۲۶ سنہ جلوس میں منصب چار ہزاری ذات دو ہزار و پانصد سوار پر مفتخر ہو کر تیسری مرتبہ شاہزادہ دارا شکوہ کے ساتھ مہم قندھار میں شریک ہوا۔

سمت ۱۷۱۰ مطابق ۱۶۵۴ء میں یہ چار ہزاری ذات و تین ہزار سوار کا منصب حاصل کرنے کے بعد دوسرے سال قلعہ چتوڑ کے گرانے میں جسکی درستی عہد نامے کے خلاف رانا نے کر لی تھی سعد اللہ خاں وزیر کے ہمراہ تھا جس سے شاہ جہاں نے اسکو پرگنہ مانڈل گڑھ دو لاکھ روپے سالانہ جمع پر میواڑ سے نکالکر دیا۔ چو چار برس کے بعد رانا راج سنگھ اول نے شاہجہاں کی بیماری کے وقت چھین کر کشن گڑھ والوں کو وہاں سے نکال دیا۔ سمت ۱۷۱۵ مطابق ۱۶۵۹ء میں شاہجہاں کے سخت بیمار ہو جانے پر اُسکے بیٹوں دارا شکوہ اور اورنگ زیب نے آگرے کے قریب ساموگڑھ میں لڑائی کی تو اُس جنگ میں دارا شکوہ نے روپ سنگھ کو اپنی فوج ہراول کا سردار مقرر کیا اس لڑائی میں اُسکی جرات و شجاعت کا یہ عالم تھا کہ دلاوران زمانہ کے حوصلے سے بڑھ کر قدم مارتا تھا آخر کار اپنی بے نظیر شجاعت سے اورنگ زیب کے ہاتھی کے پاس جا پہنچا اور کمال دلیری کے ساتھ اپنی تلوار سے اُس ہاتھی کی عماری کی رسیوں کو کاٹنا شروع کیا اورنگ زیب اس جوانمرد دلیر پرجوش افسر کی اس جسارت اور بہادری کو دیکھکر ایسا خوش ہوا کہ بے اختیار چلایا خبردار اس بہادر کو نہ مارنا اور زندہ گرفتار کر لینا۔ مگر لڑائی کے شور و غوغا میں جب تک یہ فقرہ بادشاہ کے منہ سے نکلا آناً فاناً میں سیکڑوں تلواریں

اسپیر پڑگئیں جنھوں نے اسکا نقش صفحۂ ہستی سے مٹادیا۔

اس نے اپنے نام پر قصبۂ روپ نگر آباد کیا جو اجمیر سے ۲۶ میل شمال مشرق میں ہے اور جلسور سے ۱۲ میل جنوب مغرب میں واقع ہے اسکی بیٹی بادشاہزادہ محمد معظم کو بیاہی گئی تھی جسکی تفصیل یہ ہے کہ عالمگیر نے روپ سنگھ کو حکم دیا کہ اس لڑکی کو اپنے وطن سے محلات شاہی میں بھیجدے جب وہ بادشاہی محل میں داخل ہوگئی تو اول اسکو مسلمان کیا اور چند روز تک بیگمات اور شاہی مستورات کے پاس ضروریات دینی کے سیکھنے کو رکھا وہ لڑکی تھوڑے عرصے میں احکام دین سے مطلع ہوگئی اب بادشاہ نے بیاہ کا جشن ترتیب دیا اور سامان بیاہ اور لاکھ روپے سے زیادہ کا جواہرات اور سامان واسباب اور مکانات اس لڑکی کو عطا کیے اور علاوہ اسکے بہت سا امارت کا اور بھی سامان بخشا۔ بیگمات نے بھی بہت قیمتی جہیز اسکے لئے بنایا۔ ۱۳۔ ربیع الثانی کو شب کے وقت عقد نکاح کی رسم قرار پائی اور جشن بادشاہانہ ترتیب دیا گیا۔ ناچ ورنگ ہوا اول شاہزادہ اپنے مکان سے دریا کے رستے کشتی میں سوار ہوکر قلعہ کے پائے برج میں کشتی سے اترا اس وقت دریا کے دونوں طرف بھاٹھ باندھکر روشنی ہورہی تھی اور دریا کے اس پار آتش بازی گاڑی گئی تھی۔ کشتی سے اترکر شاہزادہ گھوڑی پر سوار ہوا۔ بادشاہ کے حکم سے اسدخاں بخشی دوم وسیف خاں وافتخار خاں اختہ بیگی و ملتفت خاں میر توزک ہمرکاب چلے۔ طوائف اور گوئیے گھوڑے کے آگے آگے ناچتے گاتے جاتے تھے۔

دربار خاص میں بادشاہ بڑے تجمل سے مسندنشین تھے اور محفل راگ ورنگ منعقد تھی شاہزادہ یہاں پہنچا۔ بادشاہ نے پچاس ہزار کی قیمت کے موتیوں کا سہرا سر سے باندھا اور دو دانے موتیوں کے ۵۵ ہزار کی قیمت کے بخشے اور بازوبند مرصع اور خنجر خاص موتیوں کی حمائل کے ساتھ اور چرکسی خاصہ واریدجڑی ہوئی اور جیغہ مرصع اور ایک خاص ہاتھی سنہری حوضے کے ساتھ اور پانچ گھوڑے عربی وعراقی جنمیں سے ایک پر ساز مرصع تھا اور ایک پر زین اور ساز طلائی تھا مرحمت کئے اور آتش بازی کے چھوٹنے کا حکم دیا بعد اسکے جب نکاح کا وقت آیا تو قاضی القضات عبدالوہاب نے بادشاہ کے سامنے

نکاح پڑھا اور مبارکباد کے شادیانے ارباب نشاط نے گانا شروع کئے نوبت خانے سے نوبت بجنے لگی۔ اس جشن میں سلطنت بخارا کا سفیر بھی شریک تھا اسکو دو روپیے اور دو اشرفیاں عنایت ہوئیں جنمیں سے ایک روپیہ اور ایک اشرفی کا وزن تین تین سو تولہ کا تھا اور ایک روپیہ اور ایک اشرفی کا وزن دو دو سو تولہ کا۔

خوشحال خاں کلاونت اور اسکے بھائی بیرام خاں کو چار ہزار روپیے کے زیور مرصع اور نقد تین ہزار روپیے مرحمت ہوئے اور جوہر خاں کلاونت کو دو ہزار روپیے بخشے جام جہاں نما میں مولوی قدرت اللہ نے لکھا ہے کہ محمد عظیم اسی لڑکی کے بطن سے تھا۔

## ۶- مان سنگھ

یہ اپنے باپ کے بعد کم عمری میں مسند نشین ہوا اور ہوش سنبھالنے پر اس نے عالمگیر کو بہت خوش رکھا۔

سمت ۱۷۴۰ مطابق سنہ ۱۶۸۴ء میں اسکو پرگنہ مانڈل اور رپور پر جو عالمگیر نے جزیے کے عوض ضبط کئے تھے فوجدار یعنی حاکم ضلع مقرر کیا گیا جہاں کئی برس تک اس نے اچھا بندوبست رکھا پھر سنہ ۳۵ جلوس عالمگیری میں ذوالفقار خاں کے ساتھ قلعہ جنجی کی تسخیر پر متعین ہوا اور نہایت بہادری سے قلعہ مذکور فتح کیا۔

سنہ ۴۳ جلوس میں منصب سہ ہزاری سے مفتخر ہوا۔ دکن کے اندر سمت ۱۷۶۳ مطابق سنہ ۱۷۰۶ء میں مرگیا اور اسکا بیٹا راج سنگھ وارث رہا جو اپنے باپ کی زندگی میں شاہ عالم بہادر شاہ کے حکم سے راج کشن گڑھ کا کام کرتا تھا۔

## ۷- راج سنگھ

اسکو گدی پر بیٹھنے کے بعد شاہ عالم بن عالمگیر نے تین ہزاری منصب دیا فرخ سیر کے عہد میں وہ سید وزیر دل کا طرفدار گنا جاتا تھا سمت ۱۸۰۵ مطابق سنہ ۱۷۴۹ء میں یہ مرگیا۔

تو اسکے بیٹوں ساونت سنگھ اور بہادر سنگھ میں راج کے لئے جھگڑا پھیلا۔

## ۸ - ساونت سنگھ

## ۹ - راجہ بہادر سنگھ

ساونت سنگھ کی مسند نشینی جو دہلی میں حاضر تھا محمد شاہ نے منظور کر لی تھی لیکن بہادر سنگھ نے کرشن گڑھ دبا لیا جس کی سید علی کی فکر میں ساونت سنگھ بادشاہی کمزور ہونے کے سبب مرہٹوں اور جودھپور والوں سے مدد مانگتا پھرا۔ آخر اُسکے بیٹے سردار سنگھ نے روپ نگر علیحدہ حاصل کیا۔

ساونت سنگھ اپنے وطن سے باہر سمت ۱۸۲۱ مطابق سنہ ۱۷۶۴ء میں مر گیا اور دوسرے سال اُسکا بیٹا سردار سنگھ بھی روپ نگر کی گدی پر لاولد گذر گیا تو اس موقع پر کرشن گڑھ والے بہادر سنگھ نے ہوشیاری سے اپنے بڑے بیٹے بڑدسنگھ کو روپ نگر میں گود کے طور پر بھیجکر ریاست ایک کر لی لیکن اس خیال سے کہ بڑدسنگھ کے روپ نگر میں گود جانے کے سبب دوسرا بیٹا بکھ سنگھ کرشن گڑھ کا دعوےٰ نہ کرے اُسکو راج میں سے دسویں حصے کے طور پر فتح گڑھ کا پرگنہ بغیر خراج جاگیر میں دیا۔

ایک تاریخ کی کتاب میں لکھا ہے کہ سنہ ۱۷۸۶ء میں جودھپور کے راٹھوڑ اور جیپور کے کچھواہوں نے مرہٹوں کے مقابلے کے واسطے اتفاق کیا اور تونگا کی لڑائی میں انکو شکست دی اس شکست کا عوض سنہ سترہ سو نوے و اکانوے عیسوی میں پاٹن اور میرتہ کی لڑائی ہونے سے ہوا۔ ان لڑائیوں کے واسطے کشن گڑھ کا رئیس بہادر سنگھ مرہٹوں کو اپنے ملک پر چڑھا کر لایا تھا اُن کو لانے میں اُسکو کچھ اپنی بہبودی و بہتری کی خواہش نہ تھی بلکہ اپنے مالک مہاراجہ جودھپور سے انتقام لینا مقصود تھا کہ اُس نے بہادر سنگھ کو اپنے بھائی کے حقوق واجب غصب کرنے سے باز رکھا تھا۔

میرتے کی لڑائی نے مرہٹوں کو راجپوتانے پر مسلط کر دیا۔ اور صرف کشن گڑھ کا دغا باز رئیس اُن عام مظلومی سے محفوظ رہا۔ لیکن یہ بات اور وجوہ سے غلط ہونے کے علاوہ یوں بھی غلط ہے کہ بہادر سنگھ سنہ ۱۸۰۲ء میں مر چکا تھا اور اُسکے مرنے پر بڑدسنگھ نے راج پایا نہ کلیان سنگھ نے۔

## ۱۰ - راجہ برد سنگھ

یہ سمت ۱۸۳۸ مطابق ۱۷۸۱ء میں گدی پر بیٹھکر سات برس کے بعد انتقال کرگیا۔ اور کنور پرتاپ سنگھ راجہ ہوا۔

## ۱۱ - راجہ پرتاپ سنگھ

اس نے سمت ۱۸۴۵ مطابق ۱۷۸۸ء میں گدی پر بیٹھ کر جودھپور کے برخلاف کارروائی کرنی چاہی جس پر جودھپور کے مہاراجہ بجے سنگھ نے ٹھاکر امر سنگھ کو جو راجہ راج سنگھ کا پوتا اور بہادر سنگھ کا بیٹا تھا فوج کے ذریعہ سے روپنگر کا علاقہ دلا دیا راجہ پرتاپ سنگھ کے بہت دنوں تک جودھپور میں حاضر رہنے اور التجا جاری کرنے سے کرشن گڑھ واپس ملا اور جب مہاراجہ بجے سنگھ اپنے ماتحت سرداروں کے جھگڑے میں پھنسا تو پرتاپ سنگھ نے امر سنگھ سے روپنگر چھین کر تمام علاقے پر قبضہ کرلیا۔ یہ راجہ سمت ۱۸۵۴ مطابق ۱۷۹۷ء میں فوت ہوگیا۔

## ۱۲ - مہاراجہ کلیان سنگھ

اس نے سمت ۱۸۵۴ مطابق ۱۷۹۷ء میں اپنے باپ کے بعد مسند نشین ہوکر ۱۸۱۸ء میں عہدنامے کے ساتھ بغیر خراج انگریزی سرکار کی اطاعت قبول کی۔ یہ ہوشیار مہاراجہ غیر ریاستوں جیپور اور جودھپور کے جھگڑوں میں صلاح کار رہا اور اسکے بیٹے محکم سنگھ کی ایک شادی سمت ۱۸۷۸ مطابق ۱۸۲۱ء میں مہارانا اودیپور کے یہاں ہوئی۔ زمانے کا بڑا انقلاب دیکھنے سے اسکی طبیعت میں کچھ جنون پیدا ہوگیا تھا کہ اسکے ذہن میں سمایا کہ سرکار انگریزی راج کے اندرونی کاروبار میں مداخلت کرنا چاہتی ہے اور اس خیال سے ۱۸۲۵ء میں دہلی کے پنشن خوار بادشاہ اکبر ثانی کی خدمت میں استغاثہ کرنے کو چلا لیکن انگریزی افسروں کی ہدایت سے واپس چلا آیا پھر اس نے سمجھا کہ سرداران ریاست کی نوکری براہ واجب نقد مطالبہ سے مبدل ہوسکتی ہے مگر کوئی کفالت نہ تھی کہ زر نقد ادا کرنے پر بھی وہ نوکری کرنے سے معذور رہیں گے اسواسطے انھوں نے انکار کیا بلکہ ٹھاکر فتح گڑھ نے خودسری اختیار کی مگر سرکار انگریزی نے ریاست کا جاگیردار قرار دیکر مہاراجہ کا حکم ماننے کی ہدایت کی مہاراجہ نے انکی سزادہی کے ارادے سے فوج متعین کی مگر جوش دیوانگی میں یکایک

خاندان تیموریہ کے بقیہ بادشاہ کے روبرو استغاثہ کرنے کے واسطے پھر دہلی کو چلا گیا اور وہاں
خیالی منصب مثلاً دربار شاہی میں موزہ پہن کر جانے کا قیمتاً حاصل کرنے میں مصروف
ہوا۔ ایسی حالت میں بھی کشن گڑھ میں اُسکے ہمراہی غافل نہ رہے انھوں نے فوج بھرتی
کی اور بوندی کی ریاست سے بھی مدد لی۔ ٹھاکروں نے بھی کوٹے سے مدد لیکر مقابلے میں
کوتاہی نہ کی ان میں لڑائی ہونے لگی اور اس سبب سے قرب وجوار کے علاقہ انگریزی
میں بھی شر پیدا ہوا اس واسطے مہاراجہ کو ہدایت ہوئی کہ خود اُسکی اور اُسکے ملازمین اور
ٹھاکروں کی حرکات سے جو نقصان پیدا ہوگا اُسکی جوابدہی مہاراجہ کے ذمے ہے اور اگر
فی الفور بندوبست نہ کریگا تو اُس کا عہدنامہ منسوخ ہو کر ٹھاکروں سے عہد و پیمان کیا جائیگا
اس ہدایت نے اُسکو ششدر کر دیا اور وہ یکایک دہلی سے واپس آیا اور اپنے سرداروں کو
جمع کرکے بذات خود دشمنوں پر حملہ آور ہوا۔ مگر سرداروں کے رویے سے ثابت
ہوا کہ اُنکو اپنے ہم قوم باغیوں پر حملہ کرنا منظور نہ تھا ایک ایک کرکے سب علیحدہ ہو گئے اور پھر
سب نے اُسکے صغیر سن لڑکے کو مسند نشین کرنا چاہا کلیان سنگھ اجمیر کو بھاگ گیا اور سرکار
انگریزی سے درخواست اعانت کرکے اپنی ملک کا ٹھیکہ دینا چاہا مفسد ٹھاکروں نے بھی سرکار
میں استغاثہ کیا سرکار نے کلیان سنگھ کی درخواست نامنظور کرکے ہدایت کی۔ کہ اگر وہ دہلی
کو چلا جاوے اور اسکی غیر حاضری میں انتظام ملک بہ اہتمام پنچایت ہوتا رہے تو کچھ مضائقہ نہیں
اس پر مہاراجہ اور سرداروں کے درمیان عہد و پیمان ہوا مگر شرائط مقررہ کی کفالت دینے
میں سرکار نے انکار کیا وہ دہلی کو چلا گیا اور رزیڈنٹ نے فہمائش کرکے اُسکو واپس بھیجا
بدرجۂ لاچاری سرداروں نے حسب خواہش مہاراجہ یہ بھی منظور کیا کہ جودھپور کا مہاراجہ تصفیہ
کر دے۔ مگر اسمیں سرکار انگریزی کی کفالت ہو یہ امر سرکار نے منظور نہ کیا سرداروں نے
ولیعہد کو مسند نشین کر دیا اور کرشن گڑھ کا محاصرہ کرکے اُس میں داخل ہونے والے
تھے کہ مہاراجہ نے پولٹکل ایجنٹ کی درمیانگی منظور کی اُسکی وساطت سے شرطیں قرار
پا گئیں اور کلیان سنگھ کرشن گڑھ میں آگیا مگر تھوڑے عرصے کے بعد ثابت ہوا کہ مہاراجہ
اور سرداروں کی درمیان صلح و اتفاق رہنا غیر ممکن ہے کیونکہ مہاراجہ اپنے قول پر ثابت قدم

نہیں ہے سردار پھر جمع ہوئے اور مہاراجہ کلیان سنگھ سمت ۱۸۸۸ مطابق ۱۸۳۲ء میں اپنے کنور محکم سنگھ کو راج سونپ کر ۶۳ ہزار روپے سالانہ پنشن پر انگریزی علاقے میں جا رہا۔ جہاں چھ برس کے بعد انتقال کر گیا۔

## ۱۳۔ مہاراجہ محکم سنگھ

یہ نوجوان اور نیک مزاج مہاراجہ اپنے والد کے سامنے سرداروں کے اتفاق سے راج پاکر نو برس کے بعد سمت ۱۸۹۷ مطابق سنہ ۱۸۴۰ء میں لاولد مر گیا جس سے پرتھوی سنگھ فتح گڑھی جاگیر سے گود آکر ریاست کا مالک ہوا۔

## ۱۴۔ مہاراجہ پرتھوی سنگھ

یہ سمت ۱۸۹۸ مطابق سنہ ۱۸۴۱ء ۲۵۔ اپریل کو گود لئے جاکر چار برس کی عمر میں گدی پر بیٹھایا گیا جو ہوش سنبھالنے پر لائق اور کارگزار نکلا اسکے وقت میں آگرے سے اجمیر کو ریل جاری ہونے کے سبب نمک وغیرہ کی راہداری چھوٹنے سے کرشن گڑھ کو ساٹھ ہزار روپیہ سالانہ محصول کا نقصان پہنچا سرکار نے بیس ہزار روپیہ سالانہ ہرجانہ دینا منظور کیا اور باقی کمی دور کرنیکو مہاراجہ نے تین لاکھ روپیہ لگا کر سمت ۱۹۲۷ مطابق سنہ ۱۸۷۱ء تک ۲۳ تالاب تیار کرائے جن سے چوبیس ہزار پانسو بیگھہ زمین کھیتی اور آبادی کے لائق ہو گئی۔

سمت ۱۹۲۲ مطابق سنہ ۱۸۶۵ء میں مہاراجہ کی بڑی بیٹی اودے پور کے مہارانا سجن سنگھ کو اور کچھ عرصے کے بعد دوسری بیٹی الور کے مہاراؤ راجہ منگل سنگھ کو بیاہی گئی سمت ۱۹۳۶ مطابق سنہ ۱۸۸۰ء میں اس مہاراجہ کا انتقال ہو گیا۔

## ۱۵۔ مہاراجہ شاردول سنگھ

اپنے والد کے بعد سمت ۱۹۳۶ مطابق سنہ ۱۸۸۰ء ۸ جنوری کو گدی پر بیٹھا اور چار برس کے بعد سیر اور ملاقات کے لئے اودے پور جاکر خاطر داری سے دو ہفتے مہمان رہنے کے بعد واپس آیا۔ سمت ۱۹۴۳ مطابق سنہ ۱۸۸۶ء میں مہاراجہ کی چھوٹی بہن جھالرا پاٹن کے مہاراج رانا ظالم سنگھ کو بیاہی گئی۔ یہ پہلا موقع ہے کہ جھالرا پاٹن والوں کو بڑا ... ریاست سے بیٹی ملی۔ سرکار نے اسکو جی۔ سی۔ آئی۔ ای کا خطاب دیا تھا۔ اس ...

نے سنہ ۱۹۰۰ء میں انتقال کیا۔ اس کے بعد ان کے اکلوتے بیٹے مدن سنگھ کو مسند ریاست حاصل ہوئی۔

## ۱۶۔ مہاراجہ مدن سنگھ جی

یہ سنہ ۱۸۸۴ء میں پیدا ہوئے اور ان کو سنہ ۱۹۰۵ء پورے اختیارات ملے۔ سنہ ۱۹۰۰ء میں انھیں کے۔ سی۔ آئی۔ ای کا خطاب ملا اور سنہ ۱۹۱۱ء کے دربار دہلی میں کے۔ سی۔ ایس آئی کا وہ برٹش فوج میں آنریری میجر بھی ہیں۔ ابتدائے سنہ ۱۹۱۴ء میں جنگ عظیم میں شریک ہونیکی درخواست دی تھی جو گورنمنٹ نے منظور کی انکی سلامی ۱۵ ضرب توپ ہے۔

# چوتھا باب ہاڑوتی کا بیان

اسمیں بوندی۔ کوٹہ اور جھالاواڑ کا بیان ہے۔

# فصل

## تاریخ بوندی جغرافیہ

بوندی جنوبی مشرقی راجپوتانہ میں دوسرے درجے کی پرانی ریاست ہے یہ راج درمیان خطوط عرض بلد شمالی ۲۴ درجہ ۵۰ دقیقہ اور ۲۵ درجہ ۵۵ دقیقہ اور خطوط طول بلد مشرقی ۷۵ درجہ ۲۳ دقیقہ اور ۷۶ درجہ ۳۰ دقیقہ کے واقع ہے۔ اسکے شمال میں جے پور مغرب میں جہازپور وغیرہ علاقہ اودیپور۔ جنوب میں علاقہ گوالیار۔ مشرق میں راج کوٹہ ہے طول پچاس میل عرض پچاس میل رقبہ ۲۲۲۰ میل مربع آبادی سنہ ۱۹۱۱ء میں ۲۱۸۷۳۰ آدمی تھی۔ خالصے کی آمدنی پانچ لاکھ روپیہ سالانہ کے علاوہ اسی قدر ماتحت جاگیرداروں کی ہے اور فوج سوار و پیدل ڈھائی ہزار سمجھی جاتی ہے لیکن اب خالصے کی آمدنی ۸۰۴۴۵۹ روپیہ ہوگئی ہے۔

راج بوندی میں پہاڑی سلسلہ شمال و مشرق سے جنوب و مغرب کی طرف چلا گیا

ہے جس سے علاقے کے دو حصے ہو جاتے ہیں دونوں طرف کی زمین ہموار اور قابل پیداوار ہے مشرقی جنوبی علاقہ چنبل ندی پر ختم ہوتا ہے جو ریاست کوٹے کی سرحد ہے اور شمالی مغربی حصہ اجمیر کے پہاڑوں سے جا ملا ہے۔ بوندی کی میج ندی جو میواڑ کے علاقے سے آتی ہے چنبل دریا میں شامل ہوتی ہے دوسرے برساتی ندی نالے ہر طرف کچھ عرصے تک جاری رہتے ہیں معمولی پیداوار کے علاوہ کئی جگہ لوہا بہت نکلتا ہے ملک کی آب و ہوا تندرستی کے لئے بہتر نہیں ہے۔ بخار۔ گٹھیا۔ نظر کی کمزوری اور بدہضمی وغیرہ بیماریاں ہر موسم میں ہوتی رہتی ہیں۔

**شہر** بوندی جس میں چالیس ہزار آدمی بستے ہیں ایک پہاڑ کے گھاٹے میں مناسب موقع پر آباد ہے شہر پناہ کے اندر تین دروازے آمد و رفت کے لئے بنے ہوئے ہیں۔ دو بازار چوڑے ہیں لیکن پانی کے بہاؤ کا کچھ بندوبست نہیں کیا گیا جس سے صفائی نہیں رہتی بہار اور راجہ کا محل اونچی جگہ پہاڑ کے ڈھال پر تعمیر ہوا ہے جس کی عمارت راجپوتانے میں عمدہ قسم کی سمجھی جاتی ہے۔ محل کے سوا شہر بھر میں کوئی بڑا یا خوبصورت مکان نہیں ہے یہ شہر کوٹے سے بائیس میل شمال و مغرب میں اور آگرے سے ایک سو چھیانوے میل جنوب و مغرب میں ہے شہر کے دروازے پرانے زمانے کے خوف کی پابندی میں شام سے صبح تک بند رکھے جاتے ہیں شہر بوندی کوٹے سے ۲۴ میل شمال مغرب میں بمبئی سے ۹۰ میل شمال مشرق میں آگرے سے ۱۹۵ میل جنوب مغرب میں عرض بلد شمالی ۲۵ درجہ ۲۶ دقیقہ طول بلد مشرقی ۷۵ درجہ ۱۳ دقیقہ پر واقع ہے۔

## قوم

بوندی والے چوہان قوم کی ہاڑا شاخ میں اجمیر کے راجہ مانک چند کے پوتے است پال کی اولاد میں سے مانے جاتے ہیں جس کی پیدائش قصے کے طور پر ہاڑ یعنی ہڈیوں سے قرار پا کر اسکی نسل ہاڑا راجپوت مشہور ہوئی۔ راجپوتانے کے جس جنوبی مشرقی علاقے میں رہ کر انھوں نے ناموری پیدا کی اسکا نام بھی ہاڑوتی ہو گیا۔ بوندی۔ کوٹہ اور جھالراپاٹن کا اکثر حصہ اس علاقے میں داخل ہے۔ بوندی اس علاقے میں سب سے پرانی اور نامور ریاست ہے۔

# تاریخ

ہاڑے شروع میں کئی جگہ کامیاب ہوکر پریشانی میں پڑے وہ سمت ۱۳۹۸ مطابق
سنہ ۱۳۴۲ء میں میواڑ کی مدد سے بوندی کا راج پاکر سوا دو سو برس تک چتوڑ کے ماتحت رہے
اور سمت ۱۶۲۶ مطابق سنہ ۱۵۶۹ء میں وہ اکبر بادشاہ کو قلعہ رنتھنبور حوالہ کر کے خودمختار راجہ اور
بادشاہی منصب دار بنے غرض وہ اس وقت سے تخمیناً کچھ کم پانسو برس پہلے راجپوتانے
میں سرداری کے درجے کو پہنچے اور ساڑھے تین سو برس پہلے خودمختار راجاؤں کے طور علیحدہ
رئیس شمار ہوئے راجپوتانے میں آنے کے بعد اس وقت تک اُن کی چھبیس پشتیں گذری ہیں۔
بوندی کے رئیس اگرچہ میواڑ کی ماتحتی میں رہنے سے انکار کرتے ہیں لیکن یہ صحیح نہیں ہے
کیونکہ انکو دکن سے نکالے جانیکے بعد میواڑ میں پناہ ملی اور وہیں کی مدد سے اول بھینسرور
اور پھر بوندی کا علاقہ حاصل ہوا جس سے یہ سمجھنا چاہئے کہ راجپوتانے میں اُنکے جماؤ کا باعث
میواڑ والے ہی ہوئے۔ راؤ سرجن کو بادشاہی منصب دار بننے سے پہلے ابوالفضل میواڑ
والوں کا ماتحت بتلاتا ہے جسکی تصدیق اقبال نامہ جہانگیری میں معتمد خاں اور بادشاہ نامہ
شاہجہانی میں مولوی عبدالحمید لاہوری بھی کرتے ہیں۔

**استپال** کے بزرگوں میں سے اسیچپال نے اسیر آباد کیا تھا اسکے
بعد مانک رائے نے سمت ۷۴۱ مطابق سنہ ۶۸۵ء میں شاکمبھری دیوی کے نام سے شاکمبھر
گانوں لیایا جسکو اب سانبھر کہتے ہیں۔ یہ قصبہ سانبھر جھیل کے کنارے پر آباد ہے۔ اور
اُسکے سبب سے اس نسل کے راجوں کو سانبھری کا لقب ملا ہے اسی مانک رائے کی اولاد
میں جس سے ایک شاخ کی نویں پشت میں راجہ پرتھی راج ہوا تھا کھیچی۔ ہاڑہ۔ موہل
نربھان۔ دیوڑہ۔ سبھردریہ۔ بھدوریچہ۔ دھنیریہ اور باگڑیچہ وغیرہ چوہان قوم کی کئی شاخیں
ہیں۔

مانک رائے کا بیٹا الور راج مقام اسی یعنی ہانسی پر قابض تھا جس کے بیٹے استپال
کو سمت ۱۰۸۱ مطابق سنہ ۱۰۲۵ء میں وہاں سے دشمنوں نے نکالدیا وہ دکن کی طرف جاکر
آسیر وغیرہ کا مالک ہوگیا اور اسی سے ہاڑا شاخ چلی۔ استپال کے بعد لوک پال

ہوا جسکا بیٹا ہمیر سمت ۱۲۵۹ مطابق ۱۱۹۳ء میں راجہ پرتھی راج کے ہمراہ شہاب الدین کے مقابلے پر مارا گیا۔ ہمیر کے بعد کالکرن ۔ ماہ مگد۔ پانچہ اور رجیند رچار شخص آسیر کے راجہ ہوئے ان میں سے پچھلے کو سمت ۱۳۵۱ مطابق ۱۲۹۵ء میں علاؤ الدین خلجی بادشاہ نے حملہ کرکے قتل کیا جس کا بیٹا رین سی ڈھائی برس کی عمر میں حفاظت کے لئے چتوڑ پہنچایا گیا اور وہ میواڑ والوں کی پناہ میں رہ کر راجپوتانے کے اندر ترقی کے ساتھ قدم جمانے والا ہوا (۱) رین سی نے جو آسیر علاقہ برار سے بچاؤ کے لئے میواڑ میں لایا گیا تھا جوان ہوکر چتوڑ والوں کی مدد سے بھینسروڑ گڑھ کی جاگیر ڈنگا بھیل سے چھین لی۔ رین سی کے بعد (۲) کولن سی ہوا۔ اسکے پوتے (۳) بانگو نے علاقے کو خوب بڑھایا۔ بانگو کے پیچھے (۴) دیو نے زور پاکر سمت ۱۳۹۸ مطابق ۱۳۴۲ء میں مینہ لوگوں کو زیر کرنیکے بعد باندو گھاٹہ کے درمیان شہر بوندی بسایا جس کے ارد گرد ہاڑوں کے زیادہ پھیل جانے سے علاقے کا نام ہاڑوتی ہوگیا۔ دیو کے بعد (۵) سمرسی اور اسکے بعد (۶) ناپوجی ہوا جو ایک سونکھی کے ہاتھ سے مارا گیا اور ہاڑون نے سونکھی کو مار کر عوض لیا (۷) ہاموں سمت ۱۴۴۱ مطابق ۱۳۸۴ء میں رئیس ہوا۔ جس پر میواڑ والوں نے فوج کشی کرکے نقصان اٹھایا۔ ہامون سولہ برس راج کرکے مر گیا۔ اور سمت ۱۴۵۷ مطابق ۱۴۰۰ء میں اسکا بیٹا (۸) بیر سنگھ راج پاکر سمت ۱۵۲۶ مطابق ۱۴۷۰ء میں انتقال کر گیا اسکے بعد (۹) باندو نے گدی پر بیٹھ کر سمت ۱۵۴۲ مطابق ۱۴۸۵ء کے قحط میں رعایا کی خوب پرورش کی اسکے دو چھوٹے بھائیوں نے مسلمان ہوکر بادشاہی مدد سے بوندی چھین لی اور سمرقندی و عمر قندی نام سے حکومت کرنے لگے باندو اکیس برس پہاڑوں میں پریشان رہ کر مر گیا۔

## ۱۰- نزاین داس

یہ باندو کا بیٹا تھا۔ اس نے اپنے دونوں چچاؤں کو قتل کرکے بوندی واپس لی۔ وہ بتیس برس راج کرکے گذر گیا۔

اور اسکا چھوٹا بھائی نربودھ ہاڑا بیانے کے قریب راناسانگا کی فوج کے شامل رہ کر بابر بادشاہ کے مقابلے میں مارا گیا۔

## ۱۱۔ سورج مل

سمت ۱۵۹۰ مطابق ۱۵۳۴ء میں بوندی کا مالک ہوا۔ جس کو رانا سانگا کی طرف سے رنتھمبور کی قلعہ داری کنور بکرماجیت اور اودے سنگھ کی حفاظت کے لئے ملی تھی۔ رانا سانگا کے بڑے بیٹے رتن سی نے اپنے دونوں بھائیوں کو چتوڑ بلا کر رنتھمبور ضبط کرنا چاہا اور جب دونوں کنور چتوڑ نہ گئے تو رانا نے یہ بات سورج مل کے بہکانے سے خیال کرکے اُس کو اپنے پاس بلایا۔ ایک روز شکار کے موقع پر رتن سی اور سورج مل ایک دوسرے پر حملہ کرکے مارے گئے۔

## ۱۲۔ سلطان

سمت ۱۵۹۱ مطابق ۱۵۳۵ء میں مسند نشین ہوا جس کو چند روز کے بعد بوندی والوں سے دیوانہ ہو جانے پر لوگوں نے خارج کر دیا اور وہ ایک گاؤں میں رہ کر مر گیا اُس کے اولاد نہ ہونے کے سبب سرداروں نے میواڑ کے رانا کی منظوری سے بانڈو کے پوتے اور نربود کے بیٹے ارجن کو گدی پر بٹھایا۔

## ۱۳۔ ارجن

جس وقت بہادر شاہ گجراتی نے چتوڑ کا محاصرہ کیا سمت ۱۵۹۲ مطابق ۱۵۳۶ء میں رانا بکرماجیت کی نوکری پر پانچ سو ہاڑوں سمیت ایک برج میں سرنگ لگائے جانے سے جہاں وہ متعین تھا اڑ گیا اور اُسکے بعد سرجن نے وارث بن کر میواڑ کے عوض بادشاہی اطاعت اختیار کی۔

## ۱۴۔ راؤ سرجن ہاڑا

اس نے سمت ۱۵۹۸ مطابق ۱۵۴۲ء میں بوندی کا راج پایا۔ شیر شاہی خاندان کے اخراج پر ساونت سنگھ نامی بوندی کے برادر اصغر نے رنتھمبور کے افغان حاکم جھجار خاں سے ۱۵۵۳ء میں موافقت پیدا کی کہ اس ذریعہ سے اُس نے یہ مشہور قلعہ اُس کے بزرگ راؤ سرجن کو دیدیا۔ اس کارنمایاں کے صلہ میں کہ ایک عمدہ قلعہ ملک بوندی میں ٹھہرایا ہوا۔ ساونت جی کو شہر کے قریب جاگیر ملی اور اسکا نام مشہور ہو گیا اور ساونت

باڈون کا خاندان اُس سے نامزد ہوا اور بیدلے کے چوہان سردار نے جو اس قلعہ کے دلوانے میں شریک تھا یہ شرط مقرر کی کہ راؤ سرجن بطور ماتحت میواڑ کے اس پر قابض رہے۔

جب اکبر قلعہ چتوڑ کی فتح سے فارغ ہوا تو رن بھنبور کے قلعہ پر فوج کشی کی یہ قلعہ کوہ رن کی چوٹی پر بنا تھا۔ رن پہاڑ کو کہتے ہیں بھنبور جوشن پوش یعنی جوشن پوش پہاڑ اس قلعہ کے محاصرے میں سخت دشواریاں پیش آئیں۔ بے دمدموں کے کامیابی ممکن نہ تھی۔ بادشاہ نے اسکا اہتمام راجہ ٹوڈرمل اور قاسم خاں میر بحر کے سپرد کیا انھوں نے کمال عرق ریزی اور بڑے انتظام سے اسکا بندوبست کیا بہادروں نے دمدموں میں گھس کر اور پہاڑوں پر چڑھ کر اونچے اونچے مقام پیدا کئے جن کی بلندی قلعہ کی عمارتوں کو تھر کی نظر سے گھورتی تھی۔ ان پر ساٹھ ساٹھ منی توپیں چڑھائی ایک ایک توپ کو دو دو سو بیل اور سات سات آٹھ آٹھ سو کہاروں نے کھینچا اور اُن پہاڑوں کی چوٹیوں اور دھاروں پر مورچوں میں جمادیا کہ جہاں چیونٹی کے پاؤں پھسلتے تھے جب ان توپوں کی فیر ہونا شروع ہوئے تمام قلعہ کے مکانات فرش زمین ہوگئے راجہ چتوڑ کا حال دیکھ چکا تھا۔ گھبرا گیا اسی عرصے میں ایک دن جبکہ رمضان کی آخری تاریخ تھی۔ بادشاہ نے ارشاد فرمایا کہ اگر آج رات تک راجہ یا اسکی جانب سے کوئی شخص حاضر دربار نہ ہوا تو ہم کل صبح عید کا جشن قلعہ کے اندر منائینگے یہ حال سنکر راؤ سرجن کے اور بھی چھکے چھوٹ گئے بعض ٹھاکروں اور سرداروں کو بیچ میں ڈالا اور دودا اور بھوج اپنے دونوں بیٹوں کو دربار میں بھیجا اور یہ بھی کہلا بھیجا کہ کوئی امیر آکر مجھے بھی لے جائے تو میں بھی حاضر ہوا جب دودا اور بھوج بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوئے بادشاہ نے بہت خاطرداری کی دونوں کو خلعت مرحمت ہوئے جب لوگ خلعت پہنانے کے واسطے دربار سے باہر لائے۔ ان کے ایک ہمراہی نے اپنی جہالت سے یہ سمجھا کہ بادشاہ نے ان کو قید کرنے کا حکم دیا ہے اور لوگ انھیں قیدخانے میں لئے جاتے ہیں فوراً تلوار میان سے سونت کر آگے بڑھا سرجن راجہ بھگوان داس کے ایک نوکر نے جو وہاں کھڑا ہوا تھا سمجھایا۔ مگر اسکو یقین نہ آیا اور مجنونانہ حالت میں ننگی تلوار ہاتھ میں لئے ہوئے بارگاہ شاہی کیطرف

طرف دوڑا راستے میں راجہ پورنمل اور دو تین اور آدمیوں کو زخمی کیا اور شیخ بہاء الدین مجذوب
بدایونی کو قتل کر ڈالا یہ حال دیکھ کر مظفر خاں کے ایک نوکر نے اس پر تلوار کا ایسا وار کیا کہ آپ ہی
ہاتھ میں کام تمام ہوگیا اس ناگوار واقعہ کو دیکھ کر راؤ سرجن کے بیٹوں کو بہت خجالت ہوئی
اور خوف بھی پیدا ہوا اگرچہ انکا کوئی قصور نہ تھا بادشاہ نے انکو خلعت پہنوا کر بہایت اعزاز و
اکرام سے رخصت کیا اور حسین قلی خاں کو راؤ سرجن کے پاس بھیجا اس نے قلعہ سے باہر
تک آکر استقبال کیا اور بہت تعظیم و تکریم کے ساتھ قلعہ میں لیجا کر اوتارا خاں مذکور نے بھی
راجہ کی بہت تشفی کی اور اپنے ساتھ دربار میں لاکر حضور میں پیش کیا اس نے سونے کی
کنجیاں اور گراں بہا پیش کش نذر کیا اور تین دن کی مہلت لے کر تیسرے دن قلعہ سپرد
کر دیا اور بجائے میواڑ کے دہلی والوں کی ہتھے قبول کی یہ واقعہ سمت ۱۶۲۶ مطابق سنہ ۹۷۶ھ
کا ہے۔ اکبر نے اسکا درجہ جیسلمیر و جودھ پور کے بعد بیکانیر وغیرہ کی برابر رکھا تھا۔ سرجن کو بادشاہی
طرف سے راؤ خطاب کے سوا دو ہزاری منصب ملا۔ اول گڑھ کی جاگیر عطا ہوئی سنہ ۲۰
جلوس میں گڑھ کے بجائے چناڈہ کی جاگیر مرحمت ہوئی اور اس کے وطن بوندی
کی حکومت پر بھی اسکو سرفراز کیا گیا

سرجن نے بادشاہی اطاعت قبول کرنے اور جاگیر دوسری جگہ پانے کے بعد
بوندی کا راج اپنے بڑے بیٹے دودا کو سونپ دیا تھا دودا سنہ ۲۲ جلوس مطابق سمت ۱۶۳۴
موافق ۱۵۷۷ء میں بلا حصول رخصت دربار سے چلا گیا اور بوندی پہنچ کر لوٹ مار شروع
کر دی۔ اکبر نے راؤ سرجن کو مع زین خاں کوکلتاش کے اسکی تنبیہ کے واسطے
روانہ کیا سنہ ۲۳ جلوس میں شاہباز خاں کنبوہ کی سفارش سے دودا کا قصور معاف
ہوگیا اکبر نے صوبہ پنجاب میں اسکو تعینات کر دیا۔ دودا دوبارہ بادشاہی حضور سے
بھاگ رانا پرتاپ سنگھ کے پاس پہنچا۔ جہاں سے واپس آتا ہوا دوبارہ
مالوے کی طرف جاتا ہوا کسی آدمی کے زہر دینے سے سنہ ۳۰ جلوس اکبری مطابق
۱۵۸۵ء (سمت ۱۶۴۱) میں مر گیا۔ اسی سال راؤ سرجن نے بھی بادشاہی فوجوں کے
ساتھ کارگذاری دکھلانے کے بعد انتقال کیا۔

## ۱۵۔ راؤ بھوج

باپ کے ساتھ ملازمت اکبری میں داخل ہوا۔ سمت ۱۶۳۵ مطابق سنہ ۱۵۷۹ء میں
باپ کے سامنے راج کا اختیار پاچکا تھا اور سمت ۱۶۴۱ مطابق سنہ ۱۵۸۵ء میں بوندی کی حکومت
پر پہنچائے اپنے بھائی اور باپ سے سرفراز ہوا۔ مدتوں تک کنور مان سنگھ کے ساتھ متعین
رہا اور معرکہ اڑیسہ میں خاص نام پیدا کیا اسکے بعد شیخ ابوالفضل کے ساتھ مہم دکن میں مامور
ہوا۔ سنہ ۴۹ جلوس اکبری تک منصب ہزاری پر سربلند تھا۔ شہنشاہ جہانگیر نے تخت نشین
ہوکر جگت سنگھ پسر راجہ مان سنگھ کی لڑکی سے جو راؤ بھوج کی نواسی تھی شادی کرنی چاہی
راؤ بھوج نے اس قرابت کی مخالفت کی بادشاہ کو اسکی جانب سے ملال پیدا ہوا ارادہ کیا
کہ کابل سے واپس ہونے پر تدارک کیا جائے گا لیکن قبل واپسی بادشاہ کے سنہ ۱۰۱۶ ہجری
مطابق سمت ۱۶۶۵ موافق سنہ ۱۶۰۸ء میں انتقال کیا۔

## ۱۶۔ راؤ رتن

راؤ بھوج کا بیٹا تھا جب راؤ بھوج پر جہانگیر کا عتاب نازل ہوا تو باپ کے ساتھ
یہ بھی چند روز تک مورد عتاب رہا۔ سنہ ۳ جلوس میں حاضر دربار ہوکر رتن ہاتھی پیش کیے
جن میں سے بادشاہ کو ایک بہت پسند آیا اور اسکا نام رتن گج رکھا۔ جہانگیر نے راؤ رتن
کا قصور معاف کرکے خطاب سربلند راؤ سے مفتخر کیا۔ سنہ جلوس میں شاہزادہ خرم کے
ساتھ مہم رانا پر متعین ہوا۔ سنہ جلوس میں مہم دکن پر مامور رہا۔ سنہ ۱۷ جلوس مطابق
سنہ ۱۶۲۲ء (سمت ۱۶۸۲) میں جب شاہجہاں باپ سے باغی ہوگیا مہابت خاں اور اور
امرا کو حکم ملا کہ شاہزادے کو گرفتار کرلاؤ۔ رتن بھی اس مہم میں تعنات ہوا۔ جب شاہجہاں کی
فوج نے قلعہ برہان پور کو لینا چاہا تو سربلند راؤ نے قلعہ نہ چھوڑا۔ اس پر جہانگیر نے خوش
ہوکر راؤ رتن کو منصب پنجہزاری ذات پانچہزار سوار سے ممتاز کرکے خطاب رام راج سے
جو دکن میں بکرماجیت کے خطاب کی برابر معزز سمجھا جاتا تھا موصوف کیا۔ جب زمانے نے کروٹ
بدلی اور شاہ جہانی اقبال آفتاب عالمتاب کی طرح چمکا۔ راؤ رتن خوف کے مارے اپنے
وطن بوندی کو چلدیا لیکن پھر کچھ سوچ سمجھ کر ۸ رجب سنہ ۱۰۳۷ ہجری (مطابق سنہ ۱۶۲۸ء

دسمبر ۱۶۲۸) کو دربار میں حاضر ہو گیا شاہجہاں نے نہایت عالی ہمتی سے پہلی باتوں کو دل سے بھلا دیا اور خلعت و جمدھر مرصع علم و نقارہ اسپ و فیل مرحمت کر کے منصب پنجہزاری ذات پنجہزار سوار پر سرفراز کر دیا پہلے سال جلوس میں خان خانان مہابت خاں کے ساتھ مہم کابل پر متعین ہوا ۳ سنہ جلوس میں بہت سے امرا اور منصبداروں کے ساتھ مہم تلنگانہ پر مامور ہو کر روانہ ہوا۔ ۴ صفر سنہ ۱۰۴۰ ہجری کو حسب الحکم حضور میں حاضر ہوا۔ اور یمین الدولہ آصف خاں کے ساتھ پھر دکن میں مامور کیا گیا بالاگھاٹ میں پہنچکر ۲۶ جمادی الاولے سنہ ۱۰۴۰ ہجری کو وفات پائی۔

ولیعہد گوپی ناتھ اسکے سامنے ہی مر چکا تھا اس لئے بادشاہ نے اسکے پوتے شترسال کو بوندی پر قائم رکھ کر دوسرے بیٹے کو کوٹہ کا علاقہ اور ایک دوسرا پرگنہ جاگیر میں دیدیا جس سے کوٹہ کا راج اس وقت سے کچھ کم تین سو برس پہلے علیحدہ ہوا۔ اسکی تفصیل بادشاہنامہ میں اس طرح لکھی ہے۔

۱۶۔ ربیع الاول سنہ ۱۰۴۲ ہجری (مطابق سنہ ۱۶۳۲ء) کو بالاگھاٹ کی عرضیوں سے حضور میں معلوم ہوا کہ راؤ رتن کی زندگی کے دن پورے ہوئے قدردان بادشاہ نے اسکے ولیعہد پوتے کو راؤ خطاب اور تین ہزاری ذات دو ہزار سوار کا منصب عنایت کر کے بوندی اور کھٹکر کا علاقہ جو راؤ رتن کا وطن تھا جاگیر میں دینے کے بعد فرمان کے ذریعہ سے حضور میں طلب کیا۔ راؤ رتن کے چھوٹے بیٹے مادھو سنگھ کو ڈھائی ہزاری ذات ڈیڑھ ہزار سوار کا منصب اور کوٹہ اور پھلایتہ کا پرگنہ علیحدہ جاگیر میں دیا۔ راؤ شترسال کا باپ گوپی ناتھ (راؤ رتن کا بڑا بیٹا) دبلے بدن پر بھی ایسا طاقتور تھا کہ درخت کی دو شاخیں جو شامیانے کے ستون کی برابر ہوں۔ ان میں سے ایک پر پاؤں رکھ کر اور دوسرے کے تلے ٹکرا کر زور کر کے چیر ڈالتا تھا۔ آخر وہ ایسے ہی بیفائدہ زور کرنے سے بیمار پڑا جلد مر گیا۔

نوٹ۔ راؤ رتن کا پوتا اندر سنگھ ۸ جلوس شاہجہانی میں جھجار سنگھ بندیلے کی سرکوبی پر متعین ہوا ۹ جلوس میں سید خان جہان بارہ کے ساتھ عادل شاہ والی بیجاپور کی تنبیہ پر مامور ہوا ۱۰ جلوس تک منصب ہشت صدی ذات سہ صد سوار پر سرفراز تھا ۱۲ جلوس میں شاہزادہ مراد بخش کے ساتھ صوبہ کابل میں متعین ہوا ۱۹ جلوس میں مہم بلخ و بدخشاں میں شریک ہو کر اپنی ہمت مردانہ کے جوہر دکھائے اور ۲۰ جلوس میں منصب ہشت صدی چار صد سوار پر سربلند ہوا۔

## ۱۷۔ راؤ شتر سال

۱۰۴۱ ہجری مطابق ۱۶۳۲ء (سمبت ۱۶۸۸) میں شاہجہاں نے اسکو جو گوپی ناتھ کا بڑا بیٹا تھا اسکا جانشین مقرر کرکے منصب سہ ہزاری ذات دو ہزار سوار سے سرفراز کیا۔ اور خطاب راؤ سے مفتخر کر کے بوندی اور کھٹکر اور رنتھبور وچوار کے پرگنات جاگیر میں مرحمت فرمائے جب راؤ شتر سال بالاگھاٹ سے دربار میں حاضر ہوا چالیس ہاتھی پیش کش کئے بادشاہ نے اٹھارہ ہاتھی قیمتی مبلغ دو لاکھ پچاس ہزار روپے کے قبول کر کے بقیہ ہاتھی واپس کر دئے اور خلعت فاخرہ اور علم و نقارہ اور اسپ مع زین نقرئی کے عطا کیا۔ ۶ جلوس میں محاصرہ قلعہ دولت آباد اور ۷ جلوس میں تسخیر قلعہ پرینڈہ میں شریک ہو کر شجاعت و بہادری کے خوب جوہر دکھائے اور اسکے صلے میں ۸ جلوس میں خان زماں صوبہ دار بالاگھاٹ کا نائب مقرر ہو کر بالاگھاٹ میں متعین ہوا۔

۱۸ جلوس میں مہم قندھار میں شریک ہوا ۱۹ جلوس میں مہم بلخ و بدخشاں میں مامور ہوا ۲۱ جلوس میں وہاں سے واپس آکر رخصت حاصل کر کے وطن کو روانہ ہوا ۲۲ جلوس میں واپس آکر منصب سہ ہزار و پانصدی ذات سہ ہزار و پانصد سوار پر سرفراز ہوا اور شاہزادہ اورنگ زیب کے ساتھ مہم قندھار پر تعینات ہوا۔ اور رستم خاں اور قلیچ خاں کے ساتھ محاصرہ قلعہ بست میں نہایت بہادری اور بے جگری سے خدمتیں انجام دیں ۲۵ جلوس میں شاہزادہ اورنگ زیب کے ساتھ اور ۲۶ جلوس میں شاہزادہ دارا شکوہ کے ساتھ مہم قندھار میں شریک ہوا۔ ۲۹ جلوس میں

شاہزادہ اورنگ زیب کے ساتھ دکن میں متعین ہوا اور قلعہ بیدر اور قلعہ کلیانی کے معرکوں میں خدمات
نمایاں انجام دیں۔ سنہ ۳۱ جلوس مطابق ۱۰۶۵ھ (سمت ۱۷۱۵) میں جب شاہ جہاں کی بیماری
کی خبر سنکر شجاع اور اورنگ زیب اور مراد بخش اپنی اپنی فوجوں کے ساتھ دارالسلطنت
کی طرف روانہ ہوئے تو خاندان کے خیر خواہوں نے ہر چند عرض کیا کہ جو آگ بھڑک گئی ہے آب
تدبیر کے بغیر بجھنی مشکل ہے۔ اسمیں بادشاہ کو ایک فریق بنانا مناسب نہیں ہے اورنگ زیب
اور مراد بخش وغیرہ کو آنے دینا چاہیے جب بادشاہ کے حکم سے شاہی امراء ان سے علیحدہ ہوجائینگے
تو ان میں خود ہی لڑنے کی طاقت نہ رہیگی بادشاہ نے بھی اس رائے کو پسند کیا دارا شکوہ
نے اپنی ناتجربہ کاری کی وجہ سے راؤ شتر سال اور رام سنگھ کے اغوا سے اس بات کو منظور
نہ کیا۔ بلکہ اس رائے کو نفاق پر محمول کر کے علانیہ کہہ اٹھا کہ میں عنقریب ان کو تہ پا کچھ ہارا
(یعنی شرعی پانچوں والے مسلمان امیروں کو) درجلیب (اردلی) شتر سال خواہم دادا یندا س
نعرے کے سنتے ہی سب امرا کیا تورانی کیا ایرانی بیدل ہوکر در پردہ فریق ثانی کے طرفدار
ہو گئے جیسا کہ عاقل خاں رازی نے اپنی تاریخ میں لکھا ہے غرضکہ اورنگ زیب نے معرکہ
اجین میں جسونت سنگھ سے میدان مار کر آگرے کے قریب موضع ساموگڑھ میں پڑاؤ ڈالکر
مورچے جمائے اور دارا شکوہ سے یہاں جنگ ہوئی اس لڑائی میں راؤ شتر سال نہایت
شجاعت و بہادری سے لڑکر دارا شکوہ کی طرف سے کام آیا عالمگیر نے ساموگڑھ کا نام
دارا شکوہ پر فتح کے بعد فتح آباد رکھا تھا جیسا کہ تاریخ بہادر شاہی میں ہے۔

## ۱۸۔ راؤ بھاؤ سنگھ

سمت ۱۷۱۵ مطابق ۱۰۶۵ھ میں اپنے باپ کی جگہ مسند نشین ہوکر پہلے سال جلوس عالمگیری
میں دربار میں حاضر ہوا بادشاہ نے علم و نقارہ اور خطاب راؤ مرحمت فرمایا اور منصب
سہ ہزاری ذات و دو ہزار سوار سے سرفراز کیا۔ شاہزادہ شجاع کی لڑائی میں توپخانہ شاہی کا
اہتمام اسکے سپرد کیا گیا اور اسکی شکست کے بعد شاہزادہ محمد سلطان کے ساتھ تعاقب
پر مامور ہوا اور اس مہم سے فارغ ہوکر صوبہ دکن میں متعین ہوا۔
سنہ ۳ جلوس میں امیر الامرا شایستہ خاں کے ساتھ محاصرہ قلعہ اسلام آباد

عزت چاکنہ میں جاں فشانی کا حق ادا کیا اسکے بعد مہاراجہ جسونت سنگھ کے ساتھ سیوا کی تنبیہ پر مامور ہوا۔ اور جب مہاراجہ جسونت سنگھ کی جگہ مرزا راجہ جے سنگھ اس مہم پر مقرر ہوا اُسکی ماتحتی میں خدمتیں بجالایا ۔ ۹ جلوس میں دلیرخاں کے ساتھ زمیندار چاندہ کی تنبیہ پر مامور ہوا۔ اسکے بعد اورنگ آباد میں متعین ہوا۔ اسکی بہن کی شادی مہاراجہ جسونت سنگھ والی جودھپور سے ہوئی تھی جب جسونت سنگھ نے اورنگ زیب سے بغاوت کرنی چاہی۔ اپنی اس رانی کو بلا کر اس سے بھائی پر بہت دباؤ ڈلوایا کہ وہ بھی بادشاہ کے خلاف بغاوت کرنے میں اُسکا ساتھ دے لیکن بھاؤ سنگھ نے کہہ دیا کہ میں بادشاہ کا نمک حلال جاں نثار ہوں نمک حرامی کا داغ لیکر دنیا سے جانا نہیں چاہتا۔

اورنگ آباد میں سمت ۱۷۳۴ مطابق ۱۶۷۸ء میں اُسکے لاولد مرجانے سے اُسکے بھائی بھیم سنگھ اور بقول دیگر بھگونت سنگھ کے پوتے انرودہ سنگھ کو راج ملا۔

## ۱۹۔ راؤ انرودہ سنگھ

یہ سمت ۱۷۳۴ مطابق ۱۶۷۸ء میں راج کا مالک قرار پایا لیکن اُسکے دکن میں ہونے سے ایک ماتحت سردار درجن سنگھ ہاڑا نے بوندی پر قبضہ کرلیا بادشاہ نے یہ خبر سنکر خلعت رخصت اور اسپ وفیل اور نقارہ اُسکو مرحمت فرمایا اور مغل خاں کو مع فوج کے امداد کے واسطے ساتھ کیا۔ درجن سنگھ نے اس فوج کا مقابلہ کیا لیکن شکست کھاکر پہاڑوں میں بھاگ گیا۔ انرودہ سنگھ بوندی پر قبضہ پانے اور درجن سنگھ کی جاگیر ضبط کرنے کے لیے۔ عالمگیر کے بڑے بادشاہ زادہ محمد معظم کے ساتھ کابل جاکر سمت ۱۷۶۲ مطابق ۱۷۰۶ء میں وہیں مرگیا۔

اور اُسکے دو بیٹوں بودھ سنگھ اور جودھ سنگھ میں سے بڑا اُسکو جو کابل کی فوج میں موجود تھا راج کا مالک ہوا۔

## ۲۰۔ راؤ راجہ بدھ سنگھ

یہ راج پاکر کابل میں بادشاہ زادہ محمد معظم بن عالمگیر کے پاس رہا جس سے دوسرے بادشاہ زادہ اعظم نے جو دکن میں بادشاہ کے پاس تھا موضع میدانہ کا پرگنہ بوندی سے نکلواکر

کوٹے کے راؤ رام سنگھ کو دلوا دیا اس سے ہاڑ دن میں دشمنی کا بیج بویا گیا۔

سمت ۱۷۶۳ مطابق ۱۷۰۷ء میں عالمگیر کے مرنے پر شاہزادوں میں تخت کے لئے لڑائی ہوئی تو بدھ سنگھ بادشاہ زادہ محمد معظم کے ساتھ اور کوٹہ والا رام سنگھ بادشاہ زادہ اعظم شاہ کے ہمراہ تھا۔ محمد معظم یعنی بہادر شاہ نے اعظم اور رام سنگھ وغیرہ کے لڑائی میں مارے جانے کے بعد سلطنت پاکر بدھ سنگھ کو منصب سہ ہزاری پانصدی ذات و سوار پر ممتاز کر کے کوٹہ اور موسیدانہ کی زمینداری جو رام سنگھ پسر مادھو سنگھ کے متعلق تھی اور جو شاہزادہ اعظم شاہ کی رفاقت میں مارا گیا تھا مرحمت کی اور راؤ راجہ خطاب دیا جو اسکے حق میں مبارک نہ ہوا۔ سمت ۱۷۶۷ مطابق ۱۷۱۱ء میں بہادر شاہ کے مرجانے سے کوٹے کے راؤ بھیم سنگھ نے جو سید وزیروں کا دوست تھا بدھ سنگھ پر آفت ڈھائی۔ بدھ سنگھ دلی سے نکلکر اپنی سسرال جیپور میں آیا لیکن سوائی جے سنگھ نے اس رنج کے سبب جو اسکی بہن کے ساتھ ناموافقت کے باعث تھا راؤ راجہ کو تباہ کرنے کے سوا کوئی مدد نہ دی۔ بدھ سنگھ جان بچاکر اول بوندی اور پھر میواڑ کے علاقہ بیگون میں چلا گیا جہاں اسکی دوسری سسرال تھی۔ مہاراجہ سوائی جے سنگھ نے کرور کے جاگیردار دلیل سنگھ کو بوندی کا راؤ راجہ بنا کر اپنے ماتحت کر لیا اور بدھ سنگھ بارہ برس کے بعد ناامیدی کے ساتھ سمت ۱۷۹۶ مطابق ۱۷۳۹ء میں بیگون مقام پر مرگیا اسکے دو بیٹوں امید سنگھ اور دیپ سنگھ میں سے بڑے نے ہوش سنبھال کر اپنا ملک واپس لیا اور دیپ سنگھ کو کاپرن کی جاگیر ملی۔

## ۲۱۔ راؤ راجہ امید سنگھ

سمت ۱۸۰۰ مطابق ۱۷۴۳ء میں سوائی جے سنگھ کے انتقال کرنے پر موقع پاکر بیگوں سے ہاڑوتی کو گیا اور کوٹے کے راؤ درجن سنگھ کی مدد سے بوندی پر قبضہ حاصل کیا لیکن مہاراجہ الشیری سنگھ نے بوندی کو دوبارہ دبالیا۔ الشیری سنگھ کے مرجانے اور مادھو سنگھ کے جیپور میں راجہ ہونے سے امید سنگھ نے چودہ برس تک جلا وطن رہنے کے بعد ہولکر کی فوجی مدد لیکر دوبارہ بوندی پر دخل پایا جس کے سبب راج میں سے پرگنہ پاٹن ہلکر کے حوالے کیا گیا۔

سمت ۱۸۱۲ مطابق ۱۷۵۶ء میں بادشاہی قلعدار نے مرہٹوں کے خوف سے قلعہ رنتھمبور جیپور والوں کو سونپ دیا اور اس سبب سے کہ باڑوتی کا علاقہ بادشاہی انتظام میں رنتھمبور کے ماتحت رہتا تھا مہاراجہ مادھو سنگھ نے کوٹہ اور بوندی پر فوج بھیجکر وہاں خراج قائم کر دیا۔ ان سب باتوں میں مرہٹوں سے مدد لینی پڑی جن کو راجپوتوں نے ٹیڑھی دل کی طرح کچھ عرصے کا مہمان سمجھ کر بلا لیا تھا لیکن جب وہ دمباک کی مثل ملک کو چمٹ گئے تو اہنی نقصان سے تمام رئیسوں کو اس وقت تک جبکہ انگریزی حکومت کے آفتاب کی تیزی نے سب کو ماند کر دیا بہت پچھتانا پڑا۔

## ۲۲- کنور اجیت سنگھ اور بشن سنگھ

سمت ۱۸۱۳ مطابق ۱۷۵۷ء میں راؤ راجہ امید سنگھ نے اندر گڑھ کے جاگیردار دیو سنگھ کو جو آنبیر والوں سے ملگیا تھا دھوکے سے بلوا کر مروا ڈالا اس لئے اس نے اپنے قابل نفرت کام سے پچھتا کر سمت ۱۸۲۷ مطابق ۱۷۷۱ء میں اپنے کنور اجیت سنگھ کو ریاستی کام سونپ دئیے اور آپ نقیری اختیار کر لی۔ سمت ۱۸۲۹ مطابق ۱۷۷۳ء میں اجیت سنگھ نے اودیپور کے مہارانا ارسی کو جو شکار کھیلنے کے لئے سرحد پر آیا تھا دغا کے ساتھ مار ڈالا میواڑ کے تھوڑے آدمیوں کے سوا جو مقابلے پر مارے گئے اکثر سرداروں نے مہارانا سے مخالفت کے سبب عوض لینے کی کوشش نہ کی۔ یہ حرکت اودیپور اور بوندی والوں کی درمیان آخری رنج کا سبب ہوئی ہے۔ اجیت سنگھ اس ذلیل کارروائی کے دو مہینے کے بعد کوڑھ کی بیماری سے سخت تکلیف اٹھا کر مرگیا۔ اور اسکے کم عمر بیٹے بشن سنگھ کی حفاظت کیلئے بڈھے امید سنگھ کو یاترا سے واپس بوندی آنا پڑا۔

بشن سنگھ نے ہوش سنبھالنے کے بعد اپنے دادا امید سنگھ کا راج میں رہنا پسند نہ کیا جس سے وہ جیپور چلا گیا۔ اور جب کوٹے کے دیوان ظالم سنگھ جھالا نے بشن سنگھ کو اس باب میں نصیحت کی تو امید سنگھ دوبارہ بوندی آکر سمت ۱۸۶۱ مطابق ۱۸۰۴ء ۲۵- اگست کو زمانے کی رنج بھری ہوئی امیدوں کے ساتھ مرگیا۔ امید سنگھ کے مرنے سے ڈیڑھ مہینہ پہلے بوندی کی ریاست نے انگریزی فوج کو جو ہُلکر سے شکست

پاکر یہاں گذری رسد وغیرہ سامان کی عمدہ مدد دی جس کے سبب کچھ عرصے تک مرہٹوں نے بوندی کو بہت تباہ کیا۔

## ۲۳۔ مہاراؤ راجہ

یہ بہت مدت سے راج کا مختار تھا لیکن سمت ۱۸۶۱ مطابق ۱۸۰۴ء میں اپنے دادا کے مرجانے سے تیس برس کی عمر میں راؤ راجہ کہلایا۔ اس نے اپنے ہم قوم کو کھٹرہ کی جاگیردار بلونت سنگھ کو سرکشی کے سبب فوج بھیج کر مروا ڈالا۔

سمت ۱۸۷۵ مطابق ۱۸۱۸ء ۱۰ فروری کو عہدنامے کے ذریعہ سے مہاراؤ راجہ نے انگریزی سرکار کی اطاعت قبول کی جس سے انگریزی سرکار نے وہ پرگنے جو کچھ مدت پہلے ہلکر نے دبا لئے تھے لڑائی میں فتح کرکے بغیر خراج بوندی کو حوالے کئے اور کچھ علاقہ جو سیندھیا کے تحت میں باقی رہ گیا تھا وہ بھی واپس دلا کر خراج پر اپنا حق قائم کیا۔ لیکن اس موقع پر کوٹے کے نامی چالاک دیوان نے اندر گڑھ۔ بلون۔ انتردہ اور کھتولی کی جاگیریں اپنی طرف لے لیں۔ سمت ۱۸۷۸ مطابق ۱۸۲۱ء ۱۴۔ جولائی کو مہاراؤ راجہ بشن سنگھ اڑتالیس ۴۸ سال کی عمر میں ہیضے کی بیماری سے مرگیا۔ اسکے وقت میں کم آمدنی کے سبب اگر کامدار سو روپیہ روزجیب خرچ کے لئے حاضر نہ کرتا۔ تو اپاآب اندر جیت نام جوتے سے پٹوایا جاتا تھا۔

## ۲۴۔ مہاراؤ راجہ رام سنگھ

یہ سمت ۱۸۷۸ مطابق ۱۸۲۱ء ۲۸۔ جولائی کو اپنے والد کے بعد دس ۱۰ برس کی عمر میں نامی کرنل ٹاڈ کے سامنے مسند نشین ہوا اس نے اپنے چھوٹے بھائی گوپال سنگھ کو خراب عادتوں کے سبب قید کردیا جو اسی حالت میں مرگیا۔

اسکے دھابے بھائی کشن رام نے محنت کے ساتھ خالصے کی آمدنی تین لاکھ روپے سے پانچ لاکھ سالانہ تک پہنچائی۔ سمت ۱۸۸۱ مطابق ۱۸۲۵ء میں مہاراؤ راجہ کی شادی جودھپور کے مہاراجہ مان سنگھ کی بیٹی کے ساتھ ہوئی جس نے بوندی کا دو ۲ لاکھ روپیہ قرضہ اپنے پاس سے ادا کردیا۔ لیکن مہارانی راٹھوڑ کی تعظیم وتکریم کشن رام

ڈیریلہ۔ ڈھگاریہ۔ سانپڑودہ۔ دونگوت میں بھوم سے گذارہ کرتی ہے۔ بھر ۱۶۵۹ء میں
شیام سنگھ کے کیسر اودے بھان اور اٹھی راج میں تقسیم ہوئی چوراسی ذیات میں سے
اڑتیس ۳۸ اٹھی راج کو ملے اور چھیالیس ۴۶ اودے بھان کو جو پاٹوی یعنی مسند نشین ہوا تھا
اٹھی راج کی نسل میں دیولیہ کا استمرار دار اور اسکے بھائی بیٹے ہیں۔ اودے بھان کے
تین لڑکوں کیسری سنگھ۔ سورجمل اور نرسنگھ۔ اس کو ٹانوٹی معاش میں ملی نرسنگھ اس اول
اودے بھان کا متبنےٰ ہوا تھا اور وہی راجہ بھنائے کا ہوتا مگر جب آسکے دو صلبی لڑکے پیدا
ہوگئے۔ تو نرسنگھ اس کو معاش ملی اور راجہ کے دو بیٹوں کیسری سنگھ اور سورجمل میں سے
کیسری سنگھ جانشین ہوا اور کیسری سنگھ کے دو بیٹوں جگت سنگھ اور بیٹھی سنگھ میں سے جگت سنگھ
قائم مقام ہوا اور بیٹھی سنگھ کو شولیان معاش میں ملا بعد ازاں بخت سنگھ رئیس ہوا اور اُسکے
بھائی کیرت سنگھ کو سورکھنڈ ملا مگر اب سورکھنڈ پر راجہ صاحب بھنائے نے قبضہ کر رکھا
ہے بخت سنگھ کے بعد دلیل سنگھ مسند نشین ہوا اور اُس کے بھائی ارجن سنگھ کو سرانہ
معاش میں ملا۔

بھنائے کی کل آمدنی ۱۱۱۰۵۰ کی ہے جسمیں سے خاص جاگیر کی آمدنی ۵۳۷۰۰ روپیہ ہے اور باقی ۵۷۳۵۰ روپیہ رشتہ داروں کی آمدنی ہے بھنائے والوں کا خطاب راجہ ہے۔

## باندن واڑہ

اس ٹھکانے کا اول استمرار دار ٹھاکر سورجمل تھا کیسری سنگھ بڑا بھائی جو مسند نشین بھنائے تھا سورجمل و نرسنگھ اس چھوٹے بھائیوں کو کم معاش دیتا تھا۔ نرسنگھ اس نے تو بوجہ متبنےٰ ہونیکے منظور کر لی مگر سورجمل ناراض ہو کر دلی چلا گیا وہاں اورنگزیب بادشاہ تھا ایک مہم میں سورجمل سے کار نمایاں ظہور میں آیا اُسکے جلدو میں ساڑھے تین ہزاری منصب سات پارچہ کا خلعت اور ہاتھی مرحمت ہوا۔ اور بھنائے کا نصف علاقہ تقسیم کرادیا۔ اور اُسکے سوائے رام سر دسری نگر کا علاقہ بھی جاگیر میں عنایت ہوا۔

۱۶۶۷ء میں سورجمل نے باندن واڑہ میں اپنے حکومت کا مقام بنایا تھوڑی

عرصے کے بعد مہاراجہ اجیت سنگھ والی جودھپور اجمیر میں آیا تو باندن واڑے سے بھٹ کر
پیشوائی کو نہیں گیا مہاراجہ سخت ناراض ہوا اس خفگی میں رام سر دوسری نگر کا علاقہ ضبط کر لیا
باندن واڑہ اگرچہ بحال رکھا مگر لوٹ لیا اور قلعہ توڑ ڈالا یہ جاگیر چھتیس ہزار کی ہے۔

## ساور

ٹھاکران علاقہ ساور سکتاوت سیسودیہ ہیں اور یہ مہارانا اودے پور کی نسل میں سے
ہیں۔ رانا اودے سنگھ کے پرتاپ سنگھ اور سکت سنگھ دو بیٹے تھے پرتاپ سنگھ کی اولاد
تو فرمان روائے ملک میواڑ ہیں اور سکت سنگھ کی اولاد میں ساور وغیرہ کے ٹھاکر ہیں رئیس
ساور کا مورث اعلیٰ گوکلداس شاہزادہ شاہجہاں کا ملازم تھا شاہجہاں نے باپ سے
جب بغاوت کی تو بادشاہی فوج کے مقابلے میں شاہزادے کی طرف سے بنارس کے
معرکے میں گوکلداس کے ۴۰ زخم آئے اور اس نے بہادری اور نمک حلالی ثابت
کی شاہزادے نے صلح کے بعد اس جاں نثاری کے صلہ میں ۱۶۰۵ء میں ساور مع
پرگنات کیکڑی وغیرہ عطا کیے کہ دیگر پرگنات قبضے سے جاتے رہے فقط ساور اب تک ہے
سپاہ نوکری کرتے تھے مرہٹوں کے عہد سے جمع مقرر ہوگئی ہے جلسۂ قیصری دہلی میں
ٹھاکر مادھو سنگھ کو راجگی کا خطاب ملا خاص جاگیر کی آمدنی ۳۲۰۰۰ روپیہ ہے اس کے
سوا رشتہ داروں کی ۱۳۰۴۰ روپیہ ہے سب ملا کر ۴۵۰۴۰ روپیہ کی آمدنی ہے۔ ساور
ایک پختہ چار دیواری سے محیط ہے دوسری پہاڑی پر پرانا گڑھ بنا ہوا ہے۔

## مسعودہ

بادشاہی زمانے میں مسعودہ کا علاقہ سرکاری خالصے میں تھا اور وہاں اجمیر کے
صوبہ دار کی طرف سے تھانہ رہتا تھا ۱۵۵۶ء میں جگمال مع اپنے بیٹوں کے اکبر بادشاہ
کی خدمت میں نوکری کے واسطے گیا تھا اسی اثنا میں پنوار راجپوتوں نے مسعودے
کے تھانہ دار کو نکال کر اپنا قبضہ کر لیا بادشاہ نے ان کے نکالنے کے واسطے جگمال کو مع
فوج متعین کیا اور پنواروں نے چتوڑ کے رانا کی مدد بہم پہنچا کر مقام سرماڑہ مقابلہ کیا سخت
لڑائی ہوئی انجام میں جگمال فتحیاب ہوا اور مسعودہ پر دخل کیا بادشاہ نے مسعودہ کا

پرگنہ ہنونت سنگہ پسر جگپال کو دیا حضور شاہ سے رخصت ہوکر آیا تب ایک مقام پر
جنگل میں شیر اور سور کی لڑائی ہوئی اور سور نے شیر کو مغلوب کرکے ہٹا دیا اس واسطے وہ
سرزمین مردانگی کی متصور ہوکر موضع باگ سوری آباد کیا گیا اور قلعہ تعمیر ہوا یہاں کا ٹھاکر
امیر ستیہ راٹھور ہے اور اسکی خاص ذاتی آمدنی ستر ہزار کی ہے اور اسکے رشتہ داروں کی
چھتیس ہزار ایک سو بارہ روپیہ کی اس حساب سے کل خاندان کی آمدنی ایک لاکھ چھ ہزار
ایک سو بارہ روپیہ ہوئی مسعودے میں اٹھائیس گانوں ہیں جلسہ قیصری دہلی میں ٹھاکر
مسعودہ کو راؤ کا خطاب ملا تھا۔

## جوبنیان

یہاں کے ٹھاکر جودھپور کے راجہ اودے سنگہ کے پوتے سجان سنگہ کی اولاد سے ہیں
انکا مورث اعلیٰ مادھو سنگہ مہاراجہ اودے سنگہ والی مارواڑ کا پانچواں بیٹا تھا اُس کا بیٹا
پیسانگن میں آیا تھا وہاں راجپوت پنواروں سے اسکا مقابلہ ہوا کہ وہ وہاں قابض اور
دخیل تھے یہ زمانہ شاہجہان بادشاہ کے عہد کا تھا کیسری سنگہ نے پنواروں پر فتح
پائی اور پیسانگن پر دخیل ہوا کیسری سنگہ کے بعد اُسکا بیٹا سجان سنگہ ہوا یہ شخص صاحب
داعیہ تھا گوڑ خاندان راجگڑھ کے قبضے سے جوبنیاں اور مسعودہ خاندان کے قبضے سے
مہروں بزور شمشیر لیکر اپنے تحت میں کرلئے اور سنہ ۱۶۷۰ء میں اپنے تین بیٹوں کو اس طرح تقسیم کر دئیے
کشن سنگہ کو جوبنیان کرن سنگہ کو مہروں چھوٹا سنگہ کو پیسانگن۔

پس یہ راٹھور ہیں انکی ذاتی آمدنی ۳۳ ہزار چھپن روپے کی ہے اور رشتہ داروں
کی آمدنی گیارہ ہزار چھ سو سترہ روپے کی جسکی میزان چھیالیس ہزار چھ سو تہتر روپے ہوئے
جلسہ قیصری دہلی میں ٹھاکر کلیان سنگہ جوبنیان والہ کو راؤ صاحب کا خطاب ملا تھا۔

## مہروں

یہ سجان سنگہ نبیرہ اودے سنگہ راٹھور والی جودھپور کی اولاد دریم قوم ہیں کرن سنگہ
پسر سجان سنگہ ابن کیسری سنگہ خلف مادھو سنگہ ولد اودے سنگہ والی مارواڑ کو اسکے
باپ سجان سنگہ نے یہاں کا ٹھکانا دیا تھا کرن سنگہ کے بیٹے ناہر سنگہ نے اپنے ایک بیٹے

ابھے سنگھ کو مہرون دیا اور ظالم سنگھ کو کاوڑہ دیا یہ تقسیم ۱۷۵۵ء میں ہوئی تھی۔ ۱۸۱۱ء میں
لال سنگھ ولد ظالم سنگھ نے ایک شب جمعیت سواران و پیادگان لے کر مہرون پر حملہ
کر دیا۔ لڑائی شروع ہوئی۔ جگت سنگھ مہرون والا قلعہ کے دروازے پر نکل آیا۔ تب
لال سنگھ نے اُس سے نہ مارنے کا وعدہ کیا جگت سنگھ دھوکا کھا کر دشمن کے پاس آ گیا
لال سنگھ نے گرفتار کر کے فوراً اُسکا سر کاٹ لیا اور محلوں میں گھس کر اُسکے بیٹے بھارتھ سنگھ
کو پکڑ کر قلعہ سے گرا دیا وہ اس طرح مر گیا ٹھکرانیوں کو علیحدہ علیحدہ قید کر دیا اور خود مہرون کا
ٹھاکر ہو گیا۔ اس ظالمانہ کارروائی پر کسی راٹھوڑ نے دست اندازی نہ کی مگر شاہ پورے
کے راجہ نے کہ سیسودیہ ہے یہ وحشیانہ حرکت ناپسند کر کے مہرون پر فوج کشی کی لال سنگھ
کے پاس فوج نہ تھی خائف ہوا۔ راجہ نے اُسکی جان بخشی کی مگر ڈولہ لیا اور آئندہ کو ڈولہ
دینے کا عہد کرایا اور مہرون سے نکال کر کاوڑہ بھیج دیا اور مہرون میں راجہ بھارتھ سنگھ کی ٹھکرانی
کا قبضہ کرا دیا۔ ۱۸۴۲ء تک وہ قابض رہی ۱۸۴۳ء میں ٹھکرانی نے جواہر سنگھ اسپر الشیر سنگھ
کو متبنّٰی لیا مگر ۱۸۶۷ء میں جواہر سنگھ لاولد فوت ہوا۔ اُسکا حقیقی بھائی کالو سنگھ مسند نشین
ہوا۔ یہ علاقہ کسی زمانے میں مہر یعنی گوجروں کے قبضے میں تھا اس سبب سے مہرون
کہلاتا ہے یہاں کے ٹھاکر کی آمدنی ۱۵۰۷ روپیہ ہے اور رشتہ داروں کی آمدنی ۱۵۳۵۵
ہے اس طرح کل ۱۱۶۶۲ روپیہ ہے

## پیسانگن

یہ ٹھکانا بھی سجان سنگھ نبیرہ اودے سنگھ راٹھوڑ والی جودھپور کی اولاد کے پاس ہے اُس
نے اپنے بیٹے جھوجھار سنگھ کو دیا تھا اسکی اولاد میں سے ناتھو سنگھ ٹھاکر پیسانگن ریاست
جاول میں بیاہا تھا اور سیواجی صوبہ دار اجمیر وہاں کا باشندہ تھا اور ناتھو کی ٹھکرانی سیوا
کی ہمشیرہ راکھی بند تھی ناتھو سنگھ کا بھائی کلیان سنگھ تھا یہ خواص۔ سرسری۔ اور پران
پیٹرہ کا ٹھاکر ہوا تھا۔ مادھو راؤ سینی جیا صوبہ دار اجمیر نے استمراروں کو تنگ کیا۔
انھوں نے صلاح کر کے صوبہ دار مذکور کو گلاب سنگھ ولد کلیان سنگھ کے قلعہ میں قید کر دیا
تین مہینے تک قید رہا۔ سیندھیا مرہٹوں کی فوج لے آ کر چھوڑا گیا اور اٹھارہ ہزار روپیہ جرمانہ

کرکے اُسکے عوض گلاب سنگھ کو قید کردیا بسمر سنگھ پسر گلاب سنگھ زرجرمانہ کی سبیل کرکے باپ کو رہا کرادیا اس خاندان میں قدیم سے ٹھکرائی کا خطاب تھا مان سنگھ نے ابتدائے عملداری انگریزی میں راج مارداڑمیں زرکثیر نذر کرکے خطاب راجگی کا حاصل کیا اور سرکار انگریزی سے بھی راجہ لکھوانا چاہا مگر سرکار نے مدت تک خطاب عطیہ راج جودھپور کو قبول نہ کیا آخرکار سنہ ۱۸۷۵ء میں دربار ہوکر استمراردار وں کو سندیں عطا ہوئیں تب ٹھاکران پیسانگن کو خطاب راجگی سرکار انگریزی سے عطا ہوا اور جلسہ قیصری دہلی میں ازسرنو تصدیق ہوا خاص جاگیر کی آمدنی بارہ ہزار روپیہ سالانہ ہے اور انتیس ہزار چارسو روپے کی رشتہ داروں کی آمدنی ہے جس کی میزان اکتالیس ہزار چارسو ہوئی۔ پیسانگن میں گنا کی جی کا استھان ہے۔

## دیولیہ

اس خاندان کا مورث اعلیٰ اکھے راج تھا جسکو بروئے تقسیم بھائیوں سے منجملہ ۳۸۴ گانوں کے ۲۸ ملے تھے یہ تقسیم سنہ ۱۶۵۹ء میں ہوئی تھی اکھے راج کے پانچ بیٹے ہوکر اُن میں سے الشیر داس پاٹومی ہوا۔ دیو داس کو ٹرلی کا علاقہ ملا اسی طرح اوروں کو حصے ملے جلسہ قیصری دہلی میں دیولیہ کے ٹھاکر ہری سنگھ کو راؤ صاحب کا خطاب ملا اور اٹھارہ ہزار روپے سالانہ کی خاص اُنکی ذاتی آمدنی ہے اور رشتہ داروں کی آمدنی ۷۸ ہزار اور گیارہ روپے کی جسکی میزان ۹۶۰۱۱ روپیہ ہوئی۔ دیولیہ میں رام دوارہ اور ایک کنڈ نامی ہے۔

## کھروہ

یہ ٹھکانا راٹھور راجہ اودے سنگھ والی جودھپور کے بڑے بیٹے سکت سنگھ کی اولاد میں ہے کھروہ والوں کا بیان ہے کہ ٹھاکر سکت سنگھ ہمارے مورث اعلیٰ نے اکبر بادشاہ کو دریا سے نکالا تھا کہ سیر کرتے ہوئے کشتی سے اتفاقیہ گر پڑے تھے۔ اور نواب بنگالہ کی گرفتاری کی بھی خدمت کی تھی اُسکے جلدو میں یہ پرگنہ عطا کیا تھا مگر اُنکی سند فرمان اکبری مورخہ سنہ ۱۵۵۶ء میں صرف اسی قدر لکھا ہے کہ پرگنہ کھروہ راؤ سکت سنگھ کو بوجہ مدد معاش نسلاً بعد نسل عطا ہوا۔

جلسہ قیصری دلی میں ٹھاکر مادھو سنگھ کو راؤ صاحب کا خطاب ملا ہے اور اسکی ذاتی آمدنی ۲۹۰۰۰ روپے سالانہ کی ہے اور رشتہ داروں کی آمدنی ۴۵۰۰ روپے کی۔ اور کل میزان ۳۳۵۰۰ ہوتی ہے۔ اس پرگنے میں ابرک اور تانبے کی کانیں برآمد ہوئی ہیں

## گوبند گڑھ

اکبر کے عہد میں اودے سنگھ المخاطب بہ موٹا راجہ والی مارواڑ کا بیٹا گوبند داس چھپن سواروں سے نوکری کرتا تھا اسکے عوض یہ گانوں جاگیر میں ملا تھا اس ٹھکانے میں چار گانوں ہیں۔ اسمیں سے کسی بھائی بیٹے کو کوئی گانوں نہیں ملا اور ذاتی آمدنی آٹھ ہزار روپے سالانہ کی اور رشتہ داروں کی پندرہ سو روپے سالانہ کی جس کی میزان ۹۵۰۰ روپیہ ہوئی۔ گوبند گڑھ میں کانسی اور پیتل کے برتن اچھے بنتے ہیں۔

## باگسوری

جگمال میرتیہ راٹھور جس نے مسعودہ کے مقام پر اکبر کے حکم سے پٹھانوں سے جنگ کر کے انکو شکست دی اور اکبر نے مسعودے کا پرگنہ اُسکے بیٹے جسونت سنگھ پاٹوی کو دیا۔ جگمال کے تیسرے بیٹے کی اولاد باگسوری میں استمرار دار ہے۔ ذاتی آمدنی نو ہزار روپیہ ہے اور رشتہ داروں کی آمدنی ساڑھے تین ہزار روپیہ سالانہ جسکی میزان ۱۲۵۰۰ ہوئی۔

## ضلع میرواڑہ

میر بفتح اول ایک پہاڑی قوم کا نام ہے انھیں کی آبادی زیادہ ہونے سے اس ضلع کا نام میرواڑہ مشہور ہو گیا پہلے یہ قوم لوٹ مار کر کے اپنی شکم پروری کرتی تھی گورنمنٹ انگریزی کے تسلط کے بعد کاشتکاری اور نوکری کرتی ہے اور سرکار نے راجپوتانے میں ایک پیدل رجمنٹ میں اس قوم کے لوگوں کو نوکر رکھکر اس کا نام میرواڑہ پلٹن ہی رکھدیا ہے

**رقبہ و آبادی** میرواڑہ کا رقبہ ۱۴۱ مربع میل اور آبادی ۱۲۱۰۰۰ کے قریب ہے ۳۱۶ مواضع دو تحصیل ٹاڈ گڑھ۔ بیاور آٹھ پرگنات میں منقسم ہیں۔ بیاور۔ چانگ۔ سارڈٹہ جھانک۔ دویر۔ کوٹ کرانا۔ ٹاڈ گڑھ۔ بھانیلا۔

حدود اربعہ۔ شمال میں مارواڑ۔ جنوب میں میواڑ۔ مشرق میں ضلع اجمیر۔ مغرب میں مارواڑ

## ضلع میرواڑہ کے مشہور مقامات

بیانگر۔ راجپوتانہ اسٹیٹ ریلوے کے قریب ایک پختہ فصیل سے محدود و آباد ہے یہاں غلہ اور روئی وغیرہ کی منڈی ہے سوت اور کپڑا بنانے کے علاوہ روئی کے بنڈل بنانے کی کلیں بھی ہیں۔

بیاور۔ بیانگر کے قریب بڑا گاؤں ہے اسی کی قربت کی وجہ سے بیانگر کو بھی بعض اشخاص بیاور ہی کہتے ہیں۔

ٹاڈگڑھ۔ کرنل جیمس ٹاڈ نے آباد کرکے اپنے نام سے مشہور کیا ہے۔

ٹھیکرداس کے کمبل اچھے ہوتے ہیں۔ دویر سے چار کوس پر روپ جیتر بھیج کا مندر ہے۔

تکملہ۔ ان استمرار داروں کے سوا میواڑیہ۔ ریچھ پالیان۔ سیٹھن۔ کرٹل۔ منوہرپورہ راجوسی اور کوٹڑی سات چھوٹے استمرار دار ہیں۔ ان میں سے کرٹل کے سوا کسی کی آمدنی آٹھ ہزار روپیہ ہزار کسی کی جاگیر ہزار دو ہزار روپیہ سالانہ سے زیادہ کی نہیں ہے اور کوٹڑی کے سوا جو جیتر بھیج چارن کے قبضے میں آٹھ سو روپیہ سالانہ کی جاگیر ہے۔ باقی سب استمرار دار قوم کے راٹھوڑ ہیں۔ استمرار داروں کے علاوہ گنگوانہ۔ سرسد الور اور چاندلا سے کے بھومیہ زمیندار جو کشن گڑھ سے نکلے ہیں ہزار روپیہ سالانہ سے بھی کم آمدنی کی زمین رکھتے ہیں۔

# تتمہ خاتمہ

## راجپوتانے کے قابل دید مشہور مقامات

راج سروہی کے مقام آبو میں جو ضلع ڈنگواڑہ کے جین مندر قابل دید ہیں جلیور اور اسکے متعلق مقامات میں عمدہ عمدہ عمارات ہیں۔ جودھپور کی عمدہ عمارات پھلودی اور رانپور کے جین مندر میرتہ میں مسجد اور ناگور میں سلطان التارکین جناب قاضی

حمید الدین صاحب کی درگاہ اودیپور میں سنگ مرمر کے محلات اور بنائے ہوئے تالاب اور انکے اندر کے محلات اور ناتھ دوارہ دکانکرولی اور اکلنگ و رکھب دیو کے مندر۔ بیکانیر کا تالاب اور لال گڑھ اور کشن گڑھ میں ریاست کے محلات اور مندر جیسلمیر کا گڑھ اور جین مندر اور اجمیر میں خواجہ صاحب کی درگاہ اور ڈھائی دن کا جھونپڑا اور سونے کا مندر کوٹہ اور بوندی میں حکمران رئیسوں کے محلات عمدہ ہیں۔

## صنائع

جے پور میں سنگ مرمر و سنگ موسے کے بت۔ لاکھ کا چوڑہ۔ اور پیتل کے برتن اچھے بنتے ہیں۔ سانگانیر میں چھینٹ اچھی چھپتی ہے کشن گڑھ کا کھار و عمدہ اور پختہ رنگ کا ہوتا ہے جودھپور کے ضلع پالی میں ہاتھی دانت کے چوڑے اور اسی مقام میں کھانے کا تمباکو عمدہ ہوتا ہے ناگور میں لوہے اور پیتل کا کام اچھا بنتا ہے۔ میرتے میں عمدہ گھگی (برساتی) بنتی ہے۔ خس جو ایک خوشبو دار جڑ ہوتی ہے اس کے برتن بہت عمدہ بنتے ہیں۔ بیکانیر لوی اور مصری کے لئے مشہور ہے۔ سروہی کی تلوار اور پیش قبض ریاست بوندی کی کٹار مشہور ہے۔ مکرانہ میں سنگ مرمر جیسلمیر میں مختلف رنگ کے پتھر دن۔ ڈونگرپور میں سنگ موسے کے برتن میز کرسیاں اور سنگ مزار اور لوح بالین قبر اور چوکھٹ کواڑ بہت اچھے بنتے ہیں۔ پرتاب گڑھ میں کانچ پر سونے اور مینا کا کام عمدہ ہوتا ہے قرولی میں سنگ سرخ کے پیالے اور کونڈیاں تیار ہوتی ہیں۔ اودیپور میں سنہری ڈیہلی چھپائی پھیلواڑی میں تانبے اور پیتل کے برتنوں پر قلعی عمدہ ہوتی ہے شاہپورہ میں چمڑے کی چھاگلیں اور دیگر اشیاء اچھی بنتی ہیں۔ کوٹے میں سوتی دوپٹے محمودی اور ڈوریا باریک اور عمدہ مشہور ہیں۔ اجمیر میں چنبیلی اور بیلے کا خوشبو دار تیل اچھا تیار ہوتا ہے۔

## کان یا معدن

راجپوتانہ میں کانیں بہت ہیں۔ ریاست بیکانیر میں پتھر کا کوئلہ اور ملتانی مٹی نکلتی ہے۔ ریاست جودھپور کے مقام مکرانہ میں سنگ مرمر نکلتا ہے۔ ریاست جیسلمیر میں مختلف رنگ کے پتھر نکلتے ہیں۔ ریاست کشن گڑھ اور راج محل علاقہ جے پور میں

تانبے کی کانیں ہیں۔ ڈونگرپور میں سنگ موسیٰ (کالا پتھر) کی عمدہ کان ہے۔ کھیتڑی اور سنگھانا کا علاقہ ریاست جےپور کے کئی مقامات میں نیلا تھوتھا اور پھٹکری کثرت سے نکلتی ہے۔ اجمیر میں سیسے کی کان ہے۔ قرولی۔ الور۔ جےپور۔ جودھپور اور کشن گڑھ وغیرہ مقامات میں سرخ و سفید اور سیاہ رنگ کا عمارتی پتھر بہت نکلتا ہے اور لوہا تانبا۔ جست اور رانگ کی بھی کانیں ہیں اودےپور میں سرخ ابرک کی کان ہے اور بھیلواڑہ میں تانبے کی کان ہے۔

## آب و ہوا

اس قطعۂ ملک کی آب و ہوا گرم اور معتدل ہے لیکن مشرقی راجپوتانہ اور گوشۂ جنوب و مشرق کی آب و ہوا مضر صحت ہے بخار اور ہیضے کی بیماری ذرا سے مادے سے پھیل جاتی ہے میواڑ کے علاقے میں رشتہ (نارو) کی بیماری شدت و کثرت سے ہوتی ہے مغرب اور شمال و مغربی حصے میں بعض بعض جگہ پانی خراب و زہریلا ہے اور ہوا وہاں کی گرم اور آسمان پر گرد و غبار ہر وقت طاری رہتا ہے بارش کا تخمینہ سال بھر میں ٢٥ انچ ہے لیکن مغربی راجپوتانہ میں بارش بہت تھوڑی ہوتی ہے علاقہ جیسلمیر میں بارش کبھی سات آٹھ انچ سے زیادہ نہیں ہوتی برخلاف اسکے اطراف مالوہ کی سرزمین میں چالیس اور پچاس انچ تک بارش سال بھر میں ہو جاتی ہے۔ آبو پر سال میں ٦٠ سے ١٥٠ انچ تک بارش ہوتی ہے۔

## ریلوے لائن

سب سے لمبی ریلوے سڑک اس صوبہ میں راجپوتانہ مالوہ ریلوے ہے یہ لائن دہلی سے احمد آباد علاقہ گجرات تک جاری ہے۔ الور۔ باندی کوئی۔ جےپور پھلیرا کشن گڑھ اجمیر۔ بیاور۔ سوجت۔ کھارچی۔ آبو روڈ بڑے اسٹیشن ہیں۔

باندی کوئی آگرہ برانچ یہ لائن باندی کوئی سے بھرت پور۔ اچھنیرہ ہوتی ہوئی آگرے تک جاری ہے اور اچھنیرہ اسٹیشن سے اسی کی ایک شاخ متھرا ہوتی ہوئی ہاتھرس (روڈ) پر ایسٹ انڈین ریلوے لائن کو کراس کرکے فرخ آباد اور قنوج ہو کر کانپور

کو چلی گئی ہے۔
اجمیر کھنڈوا برانچ اجمیر سے جاری ہو کر نصیر آباد و چتوڑ گڑھ ہوتی ہوئی مالوہ کو گئی ہے اور اسی کی ایک شاخ چتوڑ گڑھ اسٹیشن سے اودیپور کو گئی ہے یہ ٹکڑا ریاست اودیپور کا ہے۔
بیکانیر بھٹنڈہ روڈ۔ پھلیرا برانچ سے سانبھر۔ ناواں۔ میرتہ روڈ۔ ناگور۔ بیکانیر اور سورت گڑھ ہوتی ہوئی بھٹنڈہ تک چلی گئی ہے۔ اس شاخ کا آخری حصہ ۲۴۵ میل کے قریب مہاراجہ بیکانیر کی حد کے اندر انھیں کا ہے اور تمام بند و بست ریاست ہی کی طرف سے ہے۔
مارواڑ ریلوے لائن۔ راجپوتانہ اسٹیٹ ریلوے کے جنکشن کھارچی سے پالی۔ لونی جنکشن جودھپور ہوتی ہوئی میرتہ روڈ پر پھلیرا برانچ میں جا ملی ہے۔
مارواڑ سندھ ریلوے لونی جنکشن سے بالوترا اور باڑمیر ہوتی ہوئی سندھ کو جاتی ہے اسی کی دس میل لمبی ایک شاخ بالوترا سے پچبھدرا کو گئی ہے۔ یہ لائن اور مارواڑ ریلوے لائن دونوں جودھپور ریاست کی ملکیت ہیں۔
پھلیرہ ریواڑی کارڈ لائن یہ لائن پھلیرا سے بدھالا گشن گڑھ۔ رینوال۔ سری مادھوپور ہو کر ریواڑی میں راجپوتانہ مالوہ ریلوے سے ملگئی ہے۔
متھرا ناگدہ ریلوے متھرا سے بھرت پور۔ ہنڈون۔ سوائی مادھوپور۔ کوٹہ۔ اور جھالراپاٹن کے پاس ہو کر ناگدہ تک گئی ہے۔
سوائی مادھوپور برانچ یہ لائن جیپور سے شروع ہو کر سوائی مادھوپور کے پاس متھرا ناگدا ریلوے تک جا ملائی ہے۔
دگانہ حصار ریلوے یہ لائن دگانہ سے سجان گڑھ۔ رتن گڑھ اور چورو دنہیرہ میں ہوتی ہوئی حصار تک گئی ہے۔

## سلسلۂ تعلیم

بنگال وغیرہ اطراف کی طرح راجپوتانے میں کوئی یونیورسٹی نہیں ہے۔ لیکن جیپور جودھپور

الور ۔بھرت پور۔ اودیپور ۔بیکانیراورکوٹے کی ریاستوں میں انگریزی سنسکرت اردو اور فارسی کی تعلیم کے لئے انتظام ہے کالج اور اسکول حکمرانوں کی طرف سے قائم ہیں بعض بعض ریاستوں میں رؤساکے لڑکوں کی تعلیم کے لئے نوبل سکول اور لڑکیوں کی تعلیم کیواسطے گرل اسکول بھی ہیں اجمیر ۔جےپور۔ جودھپور اور اودیپور میں کالج ہیں ان میں سے اودیپور کا کالج ابھی چھوٹا اور نیا ہے۔ الور ۔کوٹہ۔ بیکانیر اور قرولی وغیرہ میں صرف ہائی اسکول ہیں۔ تحصیل اور قصبوں کی علاوہ (جہاں انگریزی اور دیسی تعلیم کے واسطے اسکول ہیں) دیہات میں پنڈت اور جتنی لوگ خانگی طور پر دیسی بول چال کے مفرد و مرکب حروف و الفاظ لکھ کر لڑکوں کو پڑھاتی سکھلاتے ہیں اور زبانی حساب بھی سکھلاتے ہیں معزز رئیسوں کے لڑکوں کی تعلیم کے واسطے اجمیر میں میوکالج اور یورپین سولجروں کے بچوں کی تعلیم کے واسطے کوہ آبو پر لارنس اسکول قائم ہیں

# حکومت انگریزی کے ثمرات

(۱) سلطنت انگریزی نے جمنا کو عبور کیا تو انھیں خیالات کی پیروی سے کہ راجپوتانے کو تحت حکومت کرنیکے واسطے اجمیر پر تسلط کرنا ضرور ہے اُسے بھی اجمیر پر قبضہ کرنا لازم آیا۔ اور اس وجہ سے بھی کہ اجمیر سلطنت مغلیہ کا صوبہ تھا اور سرکار انگریزی کو اُس سلطنت کی جانشینی حاصل ہوئی واجب ٹھرا کہ اجمیر ممالک برٹش انڈیا میں شامل کیا جائے۔

(الف) برٹش حکومت نے تحمل اور اعتدال اختیار کیا اور رجواڑوں کے سلامت رکھنے کا قصد کیا اور راجپوتانے میں ایسا طریقہ اختیار کیا کہ آخرکار راجپوتوں کی حکومتیں مستحکم طور پر قائم ہوجائیں کہ وہ اپنی رعایا کو فرمان بردار بناسکیں اور وہ آپس میں صلح و آشتی کے ساتھ رہ سکیں۔ انگریزوں کی اول ہی سے پالیسی ایسی تھی جو بالکل زیادتی و دراز دستی سے خالی تھی۔ اس میں کوئی شائبہ حرص و آز کا یا جاہ طلبی دیا۔ اولوالعزمی کا نہ تھا۔

(ب) راجپوتوں کی حکومتیں سیدھی سادھی ابتدائی صفت کی بغیر کسی آئین قوانین و ضابطے کے بے اصول تھیں یہ سب حکومتیں علیحدہ علیحدہ شخصی تھیں جنمیں انگریزی خیالات کے موافق خطرناک ناانصافی کے دھوئیں اٹھتے تھے مگر کسی نہ کسی طرح سے اُس سے کاربرآری چلی جاتی تھی جو ناانصافی ہوتی تھی وہ صریح الفہم و نامعقول ہوتی تھی اس میں سادگی یہ تھی کہ ایک زبردست نے کسی کمزور کو اپنی مرضی اور ہاتھ سے کچلا تو اُس سے زیادہ زبردست نے اُسکا کچلا نکالا۔ سیر کو سوا سیر موجود تھا انگریزوں نے جب اپنی سرپرستی میں رجواڑوں کو لے لیا تو انھوں نے اپنے اصول پر عمل کرانا شروع کیا۔

(ج) سڑکیں جنکو سڑکیں کہا چاہیئے بالکل نہیں تھیں کوئی تحریری قانون نہ تھا اور نہ خاص منصف تھے جو عدالت کرتے دارالشفائیں ندارد تھیں۔ زراعتی اضلاع میں بیگاریں اور رعایا کے گرفتار ہونیکے دستور مٹوائے۔ دیوانی و مالی قوانین و آئین کو رعایا کی بہبودی و آسودگی کے لئے کامیابی کے ساتھ ازسرنو تبدیل و ترمیم کرایا۔ پرمٹ و کسٹم کے محصول کے لئے قواعد بنوائے جن سے رعایا کو بہت فائدے حاصل ہوئے۔ مالگذاری اراضی بڑھانے کے جائز قاعدے بنوائے۔ اہل زراعت کی مدد کرائے جس سے مطمئن ہوکر انھوں نے کنوئیں بنائے اپنی اراضی میں آبپاشی کی اور اپنی زراعت کی پیداوار کو بڑھایا جس سے اُن کو خود بھی فائدہ پہنچا اور ملک کے مالکوں کو بھی نفع حاصل ہوا۔ رعایا کی آسودگی کے لئے تالاب اور نہریں بنوائیں۔ پہلے صرف پٹیائیں تھیں۔ جن پر راستہ چلتے تھے۔ اندرونی اور بیرونی تجارت کے لئے سڑکوں کی تکمیل کرائی۔

(د) رجواڑوں میں سپاہ ملازم کی تنخواہ ملنے کا کوئی معقول اسلوب نہ تھا انگریزوں نے اُنکو وقت پر تنخواہیں دلوانے کا انتظام کرایا اور سپاہ کو جو بے ترتیب غارتگروں کا گروہ ہوتا تھا یقین دلایا کہ غارتگری اور رعایا سے دھینگا مشتی سے جو فائدے بیقاعدہ حاصل ہوتے تھے اب اُن سے زیادہ فائدے وقت پر تنخواہ ملنے سے حاصل ہوں گے۔ باضابطہ سپاہ بنواکر ملک کی حفاظت کرائی۔ چوری سے بدتر ڈکیتی تھی جس کے دور کرنے میں انگریزوں کو بڑا اہتمام کرنا کرانا پڑا۔ مینہ۔ باوری۔ موگیہ وغیرہ ایسی قومیں تھیں جو اپنے پیشے پر تحمل

نہیں ہوتے تھے انکی رگوں میں نہایت نیلا خون بہتا تھا انگریزوں نے ڈکیتی کی انسدا
میں بڑی پیش بندیاں کیں اور مناسب سزائیں دیں ڈاکوؤں کو پھانسیوں پر
لٹکایا۔ اس طرح ڈکیتی راجپوتانے سے مسدود ہوگئی۔ وحشی اور سرکش جاگیردار جو اپنی
جبلی عادت سے اگلے بادشاہوں کے شائستہ طریقہ حکمرانی کو نقصان پہنچاتے تھے۔ وہ
اس قابل ہی نہیں چھوڑے گئے۔

ایک اور جرم ٹھگی کا تھا جو ڈکیتی سے بڑھ کر تھا اسمیں سحر و جادو کا بھی لگاؤ ہوتا
تھا اور مذہب بھی دخل رکھتا تھا صبر و تحمل کے ساتھ سازشیں بھی کی جاتی تھیں
اسمیں سخت ظلم و ستم کئے جاتے تھے ٹھگ اپنے پیشے کو ہنر سمجھکر بڑی گرم کوشش سے سیکھتے تھے
اور اسمیں کمال پیدا کرتے تھے انگریزوں نے ٹھگوں کی گرفتاری کے لئے بڑے بڑے انعام
مقرر کئے۔ اور ایک خاص افسر ٹھگی کی تحقیقات کے لئے مقرر کیا گیا۔ اور ان کا خوب علاج
کیا اور ہزاروں ٹھگوں کو سزائیں دیکر انکا بیج کھو دیا۔

(ط) ادنے اور اعلیٰ ہر راجپوت زمین کا مالک راہداری کے محصول لیتا تھا اگر کوئی
تجارتی اسباب ملک کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک جاتا تو سیکڑوں
جگہ محصول لیا جاتا۔ ریل کے اجرا سے یہ دقت جاتی رہی اور تجارت کے سارے موانع
دور ہوگئے اور اسکو اپنی قدرتی آزادی حاصل ہوگئی۔ ان محصولوں کے موقوف کرانے سے
آمدنی میں جو کمی ہوئی وہ دوسرے ضروری مدات کے بڑھانے سے پوری کرائی گئی۔

(ی) راجپوتانے میں وزن اور سکوں کا حال بڑا گڑبڑ تھا ہر ریاست میں ایک نئی قسم
کا سکہ چلتا تھا جسکی وجہ سے تجارت میں بڑی مشکلیں پڑتی تھیں اور لین دین میں غریبوں
کا نقصان ہوتا تھا۔ گورنمنٹ نے بتدریج ایسا انتظام کیا کہ صرف ایک آدھ ریاست
کے سوا سب سکوں کی جگہ انگریزی سکہ چلنے لگا۔

(ک) ملک میں مدرسے جاری کرائے جب انگریزی مدارس جاری ہوئے تو ان
سب میں طلبا بڑے شوق سے داخل ہوئے اور انگریزی زبان اور علوم جدید بڑے
شوق سے سیکھنے شروع کئے۔

(ط) راجپوتانے کے اچھے شہروں میں بھی صحت کے لئے احتیاطیں اور دور اندیشیاں بھی نہیں بڑے شاندار شہروں کے گلی کوچوں میں فرش نہیں تھا غلیظ ہوتے تھے پانی کا نکاس نہیں تھا جانور جہاں مرتے وہیں اُن کی لاشیں پڑی ہوتی سڑا کرتیں اس لئے ہوا میں عفونت و سمیت پھیلتی۔ پانی میں کدورت۔ اکثر وبائیں آتی رہتیں۔ انگریزوں کی کوشش سے صیغۂ حفظان صحت قائم ہوا اور اسکی تندہی سے اچھا انتظام ہوگیا اور حضرت عزرائیل کا کام کم پڑگیا۔

(ع) راجپوتوں کی دختر کشی و رسم ستی کا جو زمانۂ سلف سے رواج تھا وہ بحکم گورنمنٹ بند کیا گیا۔ بردہ فروشی کی جان نکال ڈالی۔ بلکہ صغر سنی کی شادی اور ایسی تقاریب پر استطاعت سے زیادہ روپیہ خرچ کرنے کا برباد کن دستور بھی والٹر کرت راجپوتانہ ہتکاری سبھا کے ذریعہ سے جسمیں راجپوتانے کی چودہ ریاستوں کے قائم مقام شریک ہیں بند کیا گیا۔

(ف) راجپوت انگریزوں کی علی الاتصال محنتوں کا جو وہ اُن کے تعزز کے لئے کرتے تھے معاوضہ شکر گذاری جہاں تک دیں تھوڑا ہی جب انگریزوں کا قدم انکے ملک میں پہنچا اُنکی نصفت اور انسانیت کو دیکھکر تمام ریاستیں اُن سے محبت اور اُن پر تکیہ و بھروسہ کرنے لگیں اُنکی دانشمندانہ و محبانہ اعانت سے ریاستیں تقویت پانے لگیں اُنکی خوبی رعایا اور والیان ملک سمجھنے لگے اور اُنکی فرزانگی و دانائی کے قائل ہو گئے اُنھوں نے ریاستوں پر زور ڈالکر رفاہ عام کے کام جاری کرائے رعایا کی ناتوانی کی حالت بہتر بنانے کے لئے اُنکو آمادہ کیا اور اُن سے دوسروں کے لئے بھی آسائش و آرام کے سامان تیار کرائے۔

(۴) گورنمنٹ معدلت شعار نے جو کچھ آریاؤں کے ساتھ سلوک کیا وہ مشتے نمونہ از خروارے بیان ہوا لیکن آریاؤں کا سیلاب جب وسط ایشیا کے پہاڑوں سے بلائے بے درمان کی طرح ہندوستان کے میدانوں کی طرف اُمنڈ آیا تو اُنھوں نے یہاں کے اصلی باشندوں کے ساتھ کیا سلوک کیا اُنکی حکومتوں کے تختے اُلٹ دیئے اُن کی تہذیب و تمدن کو ملیا میٹ کردیا اُن کے مردوں۔ عورتوں۔ بچوں اور بوڑھوں کو بیدریغ قتل کرادیا جو زندہ بچے وہ غلام بنائے گئے۔ بعض بچے کھچے جنگلوں اور پہاڑوں میں بھاگ گئے۔

ہندوستان کی اچھوت اور نیچ قومیں ہندوستان کے شودر۔ ہندوستان کے
بھیل۔ گونڈ۔ مینہ اور سنتھال اب تک قدیم آریاؤں کی وحشت اور سفاکی اور
جبر و تشدد کا زبان حال سے دونا رو رہے ہیں۔ آریاؤں کے ایک محکوم قوم کے ساتھ
جابرانہ اور بے رحمانہ سلوک کی یہ لوگ زندہ مثال ہیں اگر آریاؤں کی مذہبی رواداری
اور طرز حکومت کی اور مثال کی ضرورت ہو تو بدھ مذہب کے زوال کی تاریخ اٹھا کر دیکھ
لیجئے ایک زمانہ تھا کہ کوہ ہمالیہ سے لیکر راس کماری تک بدھ مذہب کے پیرو پائے جاتے
تھے ہر شہر اور گاؤں میں بدھوں کے ہزاروں نہیں تو سیکڑوں معبد اور راہب خانے
موجود تھے لیکن آج شنکر آچاریہ کی بدھ کش تلوار اور پرس رام اور اسکے راجپوت سورماؤں
کی شمشیر کی بدولت جنہیں برہمنوں کی التجا پر اگنی کنڈ سے اس غرض کے لئے
پیدا کیا تھا ہندوستان میں ایک بدھ اور بدھوں کا ایک معبد بھی نظر آتا ان مثالوں
کے ہوتے ہوئے آریہ لوگ کس منہ سے کہتے ہیں کہ ہندو مذہب تلوار کے زور سے نہیں پھیلا
اور مسلمانوں کی ہندوؤں کے ساتھ نصفت شعاری اور معدلت گستری کی یہ بین دلیل
ہے کہ مسلمانوں کی ایک ہزار سال کی حکومت کے بعد بھی ہندو بائیس کروڑ کی تعداد
میں اس ملک میں موجود ہیں اپنی حکومت کی اس مدت دراز میں کبھی بھی کسی مسلمان
بادشاہ نے اشاعت اسلام کے لئے منظم کوشش نہیں کی اگر وہ اپنی زہرہ شگاف شمشیر
کو اسلام کیلئے استعمال کرتے یا اپنے اثر و قوت کو اسلام کے لئے کام میں لاتے تو ابتدائی
عہد انگریزی میں مسلمانوں کی تعداد ہندوستان میں صرف ڈھائی کروڑ نہ ہوتی اگر شریعت
اسلامی کی رو سے مفتوح قوم کی قسمت کا فیصلہ قبول اسلام یا قتل کا فر ہوتا تو خلفائے
عباسیہ و سلاطین بنی امیہ اور لگے سلاطین عثمانیہ و شہنشاہان ہندوستان کی
عظمت و شوکت کو زیر نظر رکھتے ہوئے ہم بلا خوف تردید یہ دعوے کر سکتے ہیں کہ جبل طارق
کی چوٹیوں سے لیکر دریائے سندھ کی وادیوں تک کوئی مشرک متنفس نظر نہ آتا اسلام
نے قبول اسلام یا قتل کے درمیان اقرار جزیہ کا واسطہ رکھکر دنیا پر روشن کر دیا
ہے کہ ہمسایہ اقوام کے ساتھ رواداری کی جو تعلیم اسلام نے پیش کی ہے تمام عالم میں

کوئی مذہب پیش نہیں کرسکتا۔ ادائے جزیہ کے بعد ایک مشرک باللہ کی جان و مال کی حفاظت
وہی ہوگی جو کسی مسلمان کی ہونی چاہئیے۔

(۳) ہندوستان میں مختلف اقوام بستی ہیں اور وہ کئی مختلف مذاہب رکھتی ہیں ان کا
باہم لڑنا جھگڑنا اور بدامنی پیدا کرنا لازمی ہے لہذا برٹش گورنمنٹ کے اقتدار کو صدمہ پہنچنا
خطرے سے خالی نہ ہوگا۔ ہندوستان کے مسلمانوں کی بڑی خوش نصیبی اسمیں تھی کہ اُن کی
سلطنت مٹنے کے بعد بجائے مرہٹوں کے انگریز سرپرست مقرر ہوئے اس پاکیزہ خیال قوم
کی ذات اوصاف حمیدہ اور خصائل جمیلہ کی جامع تھی اس قوم میں بڑا کمال یہی کہ اسنے
مشرقی خصائل کو جو مغربی خصائل سے غیر ہیں اس طور سے مطابق کیا کہ وہ اُن کے کاموں
کی نیت و علت کو فوراً سمجھہ جاتی ہے۔

برٹش حکومت نے ہمیشہ اس امر پر زور دیا ہے کہ جو اقوام کہ ترقی کے اعتبار سے
درماندہ ہیں اُنکی امداد کیجائے اور برادران کو یہ بات تلخ معلوم ہوتی ہے انکو سوراج مطلوب نہیں
بلکہ ہندو راج مطلوب ہے اگر انگریز قلیل التعداد اقوام کی ترقی کی کوشش کرتے ہیں تو یہ
اُنکے حقوق پامال کرنیکی دھن میں زمین و آسمان کے قلابے ملانے کے درپے ہوتے ہیں
اور وہ شور برپا کرتے ہیں کہ معاذ اللہ اپنے کو مظلوم دکھا کر ناجائز اور غلط استدلال افسران
حکام بالا کے سامنے پیش کرنا اور پبلک کو غلط اخبار سے مشتعل کرنا بائیں ہاتھ کا کرتب ہے مسلمان
سوچ لیں کہ اُنکے ساتھ سوراج کے زمانے میں کیا سلوک کیا جائیگا کیونکہ برادران وطن
کی ہندوانی سرشت کا بدل جانا ناممکن ہے پس سوراج کے زمانے میں مسلمانوں کے ساتھ
ہندوؤں کے ہاتھوں کسی بہتر سلوک کی اُمید کرنا ناممکن کو ممکن سمجھنا ہے۔ مسلمانوں کو ایسا
سوراج مطلوب نہیں جس سے اُنکی حالت پہلے سے بدتر ہو جائے اگر ہر حالت میں مسلمانوں
کو غلامی ملتی ہے تو غلام قوم کا غلام ہونیکی نسبت حاکم قوم کا غلام ہونا بہتر ہے۔

ہندوستان بھر میں کوئی مقام ایسا نہیں ہے جسکی آبیاری برٹش حکومت کے
چشمہ فیض سے نہ ہوئی ہو۔ برٹش حکومت صرف ہندوستان ہی میں ہندوستانیوں
کی پشت و پناہ نہیں بلکہ ممالک غیر میں بھی اُنکی ملجا و ماوا ہے کوہ ہمالیہ سے راس کماری

تک کوئی مقام ایسا نہیں ہے جسمیں انگریزی برکات کی روشنی نہو اُس سے بڑھکر کون
بدبخت ہوگا جو اس معدلت شعار حکومت کو مطعون کرے اور اُسپر تبرے اڑائے۔ برٹش
حکومت انسانی مجموعہ ہے فرشتوں کا مجموعہ نہیں ہے بمصداق الانسان مرکب من الخطاء والنسیان
اُس سے غلطیاں ہوتی ہیں مگر کیا وہ ایسی ہیں کہ اُن سے اسکی صفات پر پردہ پڑجائے
اور وہ مورد سب و شتم ہو دوسرے ممالک ہی کو دیکھو۔ دوسرے بادشاہوں پر نظر
ڈالو کر اُن میں برائیاں نہیں کیا۔ اُن میں عیوب نہیں کیا وہاں جبر و تعدی نہیں مگر خود
یاران وطن اُنکی قصیدہ خوانی کیا کرتے ہیں اور اُن کے نظم و نسق کو سراہا کرتے ہیں
مگر معدلت شعار گورنمنٹ کی نکتہ چینیاں کیا کرتے ہیں اور بے وجہ بدگمانیوں کا طوفان
کھڑا کرتے ہیں۔ انگریزوں سے ہندوستان میں تجارت زندہ ہوگئی ہے عام تونگری و
دولتمندی پھیلنے لگی ہندوستان میں یُن بریسٹو لگا ہر انگریز افسر ایسا ذہن سلیم اور طبع
مستقیم رکھتا ہے کہ کسی کام کے کرنے اور انتظام مکمل کرنے میں بہت کم غلطی کرتے ہیں انکی
خصلت میں بڑے مستقل اور قائم مزاج ہیں اُن کی عقل اور فہم میں کبھی تذبذب کو دخل
نہیں ہوتا۔ اُن کے مزاج میں اعتدال ہے اور اپنی طبیعت و نفس پر غالب رہتے ہیں کارہائے
عظیم انھوں نے سرانجام دئے اور کبھی اُن کے سرانجام میں لغزش نہیں کھائی انھوں
نے اپنی قابلیت۔ لیاقت۔ بہادری اور شجاعت سے ملک سے فساد کا مادہ نکال ڈالا
وہ انتظام ملکی کے تمام کل پرزوں سے واقف ہیں اور اپنے سب ماتحتوں کے کام
اپنی مٹھی میں رکھتے ہیں جہاں کسی ماتحت نے غلطی کی فوراً اُسکی درستی اور اصلاح کی میدان
جنگ اور معاملات سیاسیہ دونوں میں وہ قابل ہوتے ہیں وہ صرف بادشاہی کو خدمت
گذار نہیں ہوتے بلکہ ملک کے بھی خدمت گذار ہوتے ہیں۔

انگریزی قوم جس قدر بہادر اور دلاور اور تکالیف شاقہ کی متحمل ہے اسی قدر رحم
دل بھی ہے ذرا کسی ملک میں قحط و وبا کی آفت پڑی اور انکی جان خراشی و دل فگاری
ہوئی پھر وہ نہایت خوش اسلوبی سے بند و بست کرتے ہیں وہ مخلوق کے لئے سب طرح
سامان اور ملک کی ضرورتوں اور حوائج کو دیکھتے ہیں اور بے تابانہ چاہتے ہیں کہ مخلوق

کیا اتنا آرام بھی بمقتضائے حالات مل سکتا ہے۔

(۲۴) اہل ہند کے اختلافات دیکھتے ہوئے ہر شخص سمجھ سکتا ہے کہ وہ تنہا اپنی آزادی کو قائم نہیں رکھ سکتے ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان الیسا مذہبی اور قومی ایک قعر عمیق حائل ہے کہ انکا آپس میں ہمیشہ کے لئے حقیقی اتحاد ہونا ناممکن ہے خود ہندوؤں کے درمیان ذات کی پابندی وہ ہے کہ ان کے درمیان باطنی اتحاد کا ہونا ناممکن سے کچھ کم نہیں ہے۔

انگریزوں کا تسلط اور فرمان روا ہونا اس حالت پر موقوف ہے کہ وہ مختلف قوموں اور آبادیوں کی محافظت کرتے ہیں اور انکو آپس کی بدسلوکیوں کے سبب سے لڑنے نہیں دیتے۔ سب اعلیٰ و ادنے و زبردست و زیردست کے لئے انصاف ایک ہی قوانین کے موافق کرتے ہیں۔ دونوں کو جرم کی سزا یکساں دیتے ہیں ملک کے ہر حصے میں اپنی عدالت کا یقین دلاتے ہیں کہ کبھی اُن پر الزام عائد نہیں ہوسکتا ہر جگہ داد رسی آسانی سے ہوسکتی ہے اس لئے کہ وہ مختلف قوموں کے امور خانگی میں اور اُن کی روحانی و مذہبی دخل نہیں دیتے ظلم و ستم و زیادہ ستانی مطلق نہیں کرتے۔

اگر زمانہ سلف کے اہل ہند پھر عالم وجود میں آئیں تو انکو معلوم ہوجائے کہ پہلے فرمان رواؤں کے ہاتھ سے جو بڑے بڑے ظلم و ستم سہتے تھے وہ اب کہاں ہیں۔ رات میں ایک سوار لٹیرا غریب رعیت کے گھر میں گھس گیا اور سوتے ہوئے کے تلے سے چارپائی کو ایک طرف سے اس طرح اٹھایا کہ وہ تلے گر گیا۔ زبان سے بھی جگا کر نہ کہا کہ چارپائی خالی کردے مجھے مطلوب ہے۔

انگریزوں نے ہندوستان کے عز و جاہ کو سب طرح سنبھالا انگریزوں کی تسلط سے پہلے ہندوستان میں تجارت کی کساد بازاری اور اہل حرفہ کی کس مپرسی اور روپے کی نہایت قلت تھی۔

برادران وطن کتنا ہی تکلیف دہی کے سامان کریں لیکن انگریزوں کو اُن سے پورا پورا انتقام لینے کا دل میں خیال کبھی پیدا نہیں ہوتا۔ انگریز خود سمجھتے ہیں کہ کسی قسم کا نقص

